حواشی:

۱- شیخ غلام ہمدانی مصحفی تحقیقی وتنقیدی جائزے، غالب انسٹیٹیوٹ نئی دہلی، ۲۰۰۵ء، ص ۹۷

۲- ایضاً

۳- عقد ثریا (تذکرہ فارسی گویان)، غلام ہمدانی مصحفی، مرتبہ مولوی عبدالحق، انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد، دکن، جامع برقی پریس، دہلی، ۱۹۳۴، ص ۱۲

۴- ایضاً ص ۳۴

۵- ایضاً ص ۲۶

۶- ایضاً ص ۳۷

۷- ایضاً ص ۴۲

۸- ایضاً ص ۳

۹- آج کی زبان میں گڑھے یعنی بنائیے

۱۰- گڑھا یعنی بنایا

۱۱- مخزن نکات، قایم چاند پوری، بہ تصحیح اقتدا حسین، مجلس ترقی ادب، لاہور، پاکستان، ۱۹۶۶، ص ۲، نکات الشعرا، میر تقی میر، مرتبہ محمود الٰہی، اردو اکادمی لکھنؤ اتر پردیش، ۱۹۸۴، ص ۲۴

۱۲- مخزن ص ۱۲

۱۳- نکات، ص ۲۶

۱۴- مخزن ص ۲۸

۱۵- ریاض الفصحا (تذکرہ ہندی گویان)، غلام ہمدانی مصحفی، مرتبہ مولوی عبدالحق، انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد، دکن، جامع برقی پریس دہلی ۱۹۳۴ ص ۳

۱۶- ایضاً ص ۲۸۸

۱۷- ایضاً

۱۸- ایضاً

۱۹- تذکرہ ہندی ص ۱۱۳-۱۱۴

۲۰- عقد ثریا، ص ۲۷

۱۲- ریاض ص، ۲۵۰

۲۲- تذکرۂ ہندی، ۱۵

۲۳- ایضاً ص۴۳

۲۴- عقدِ ثریا ص ۸

۲۵- ریاض، ص ۵۸

۲۶- عقدِ ثریا، ص ۲۷

۲۷- ایضاً ص ۵۶

۲۲۸- تذکرۂ ہندی ص ۵

۲۹- ایضاً ص ۲۲۷، ریاض ص ۹۶

۳۰- عقدِ ثریا ص ۲۷

۳۱- ایضاً ص۳

۳۲- ایضاً ص۱۶

۳۳- ایضاً ص ۴۶

۳۴- مقدمہ ریاض ص ۳

۳۵- تذکرۂ ہندی ص ۱۰۱

۳۶- عقدِ ثریا ص ۳۳

۳۷- ریاض ص ۲۵۰

۳۸- تذکرۂ ہندی ص ۳۵، عقدِ ثریا ص ۳۵

۳۹- ایضاً ص۹۳

۴۰- ایضاً ص۴۲

۴۱- ایضاً ص۱۰۴

۴۲- ایضاً ص ۳۶-۴۰۳ ایضاً ص۴۲

۴۳- ایضاً ص ۷

۴۴- ریاض، ص ۲۸۶

۴۵- تذکرۂ ہندی، ص ۲۲۹

۴۶- ایضاً ص ۲۸۸

۴۷- تذکرۂ ہندی ص ۸۸

۴۸- ریاض ص ۱۴۶

۴۹- ایضاً ص۴۲

۵۰- ایضاً ص۹

۵۱- ایضاً ص۲۱۴

۵۲- تذکرۂ ہندی ص۵۷

۵۳- ایضاً ص۲۷۹، ریاض، ص۱۱۶

۵۴- ریاض ص۲

۵۵- تذکرۂ ہندی ص۵۷

۵۶- درذکر قائم عقد ثریا ص۴۶

۵۷- تذکرہ ہندی ص۱۱۸

۵۸- ایضاً ص۵۲

۵۹- ایضاً ص۲۳

۶۰- ایضاً ص۱۸۸

۶۱- عقد ثریا ص۵۳

۶۲- ایضاً

۶۳- ایضاً ص

۶۴- ایضاً ص۵۶

۶۵- ایضاً ص۲۴

۶۶- تذکرۂ ہندی ص۲۵۵

۶۷- ایضاً ص۲۲۱

۶۸- ریاض ص۳۳۹

☆☆☆

# تذکرہ نویسی شیخ محمد علی حزین

پروفیسر شمیم اختر*

شیخ علی حزین عام طور پر ایک شاعر کی حیثیت سے معروف ہیں۔ کم ہی لوگ اس بات سے واقفیت رکھتے ہیں کہ حزین ذولسانین تھے اور انہوں نے فارسی اور عربی دونوں زبانوں میں مختلف عنوانات کے تحت رسالے اور کتابیں بطور یادگار چھوڑی ہیں، جن کی ایک طویل فہرست ہے اور مختلف کتابخانوں میں بعض رسالے اور کتابیں موجود ہیں۔ شیخ حزین کی نثری تصانیف کی تعداد میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ مولانا محمد حسین نے 'نگارستان فارس' میں اس کی تعداد ۱۲۷ لکھی ہے[1]۔ مولانا الحاج مرتضی حسین نے اپنی کتاب 'مطلع الانوار' مطبع خراسان اسلامک ریسرچ سنٹر مطبوعہ ۱۹۸۱ء میں حزین کے رسائل اور کتابوں کی تعداد میں ایک طویل فہرست مولوی محمد علی کشمیری کی کتاب 'نجوم السماء فی تراجم علماء' سے نقل کی ہے۔ مگر سید علی رضا نقوی کے مطابق مذکورہ فہرست بھی مکمل نہیں ہے۔[2] جب کہ مطلع الانوار میں درج رسالوں اور کتابوں کی کل تعداد تقریباً ۲۴۳ ہیں جن میں فارسی کتب و رسائل کی تعداد تقریباً ۱۵۹ ہے، باقی عربی زبان میں ہے۔

ایران میں صفویوں کا دور حکومت عام طور پر علم و ادب کے لحاظ سے انحطاط کا زمانہ سمجھا جاتا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ شاعری کے علاوہ اس دور کا نثری سرمایہ بھی قابل رشک ہے۔ صفوی دور حکومت میں بھی فاضلان علم و ادب نے حسب حال سیاست، تاریخ اور سماجی مطالب نیز حکمت، ریاضیات، فقہ نجوم، تفسیر، کلام، جغرافیہ اور تصوف وغیرہ مضامین پر اہم کتابیں لکھی ہیں۔ شیخ علی حزین کا یہ امتیاز ہے کہ ان تمام موضوعات کے علاوہ علم طب، علم حیوانات، ریاضیات، علم جفر اور رمل پر رسالے اور کتابیں لکھی ہیں جن کی تقسیم و ترتیب بلحاظ موضوع ''دیوان حزین لاھیجی'' مطبوعہ بیژن ترقی' کتاب فروشی خیام مطبوعہ ۱۳۵۰ش میں شامل ہے۔ ان تمام تصنیفات میں اہم ترین کتابیں حزین کے تذکرے ہیں۔

شیخ علی حزین کے تین تذکروں کا ذکر پایا جاتا ہے جن کے نام ہیں 'سفینۂ علی حزین'، تذکرۃ الاحوال یا سفرنامۂ علی حزین اور تذکرۃ المعاصرین۔ سفینۂ علی حزین جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن سے ۱۹۳۰ء میں شائع ہوا۔

---

*شعبۂ فارسی، بنارس ہندو یونیورسٹی، وارانسی

سفینہ علی حزین میں مہاراجہ کشن پرساد مدار المہام سابق ریاست حیدر آباد کا مقدمہ بھی شامل ہے۔ اس اہم تذکرے کا ذکر کسی تذکرہ نگار نے نہیں کیا۔ حتی کہ ڈاکٹر علی رضا نقوی نے اپنی گران قدر کتاب تذکرہ نویسی در ہندو پاکستان میں بھی اس تذکرہ کے سال تالیف کا ذکر نہیں کیا۔

تذکرۂ مذکور کی ضخامت ۲۰۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ سفینہ ۱۰۷ شاعروں کے ذکر میں بترتیب حروف تہجی تحریر کیا گیا ہے۔ تذکرہ اہلی شیرازی کے ذکر خیر سے شروع ہو کر ضمیری اصفہانی پر تمام ہوتا ہے۔ حزین نے مذکورہ تذکرہ میں باستثنای چند مثلاً سام مرزا، بابا فغانی، ملا حیرتی، اور کمال الدین ضمیر اصفہانی و ابراہیم مرزا کے، بیشتر شعرا کے حالات میں حزین نے ایک دو جملے سے زیادہ نہیں لکھا، نیز بعض شعراء کے نام کے بعد ان کے چند اشعار درج کر دئے ہیں حتی کہ بعض شاعروں کے نام درج کر دینے پر ہی اکتفا کیا ہے۔ گمان غالب یہ ہے کہ حزین کو نہ تو ان کے تفصیلی حالات معلوم ہو سکے تھے اور نہ ہی ان کا کلام دستیاب ہو سکا تھا۔ جن شعرا کا کلام حزین کے پیش نظر تھا اس پر تبصرہ بھی کیا ہے۔ مگر حزین کا یہ بھی ایک اہم کارنامہ ہے کہ انھوں نے اپنے قارئین تک ان کے نام پہنچائے۔

حزین کا ایک دوسرا تذکرہ ''تذکرۃ المعاصرین'' ہے، اس تذکرے میں تقریباً ایک سو پانچ شاعروں کا ذکر موجود ہے۔ یہ حزین کا ایک گراں قدر کارنامہ ہے۔ حزین نے اس تذکرہ میں فقط شعرا کا ہی ذکر نہیں کیا ہے بلکہ اس دور کے تمام علماء وفضلاء، وصاحبان علم وفن جو شاعری میں بھی قدرت کاملہ رکھتے تھے، کا ذکر ہے۔ اس تذکرے میں شامل تمام صاحبان قلم اثناعشری شیعہ تھے نیز یہ کہ یہ تمام اشخاص حزین کے ہم عصر تھے یا دور صفوی کے اخیر میں باحیات تھے۔

حزین نے تذکرۃ المعاصرین ۱۱۶۵ھ میں بنارس میں لکھا۔ یہ ان کا کمال ہے کہ اپنے قوی حافظہ کو بروئے کار لاتے ہوئے حزین نے ان تمام اشخاص کا ذکر کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں شعرا کے اشعار کی تعداد کہیں پر کم اور کہیں پر زیادہ ہے بلکہ یہ کہنا مناسب ہے کہ حزین کے قوی حافظہ میں جو محفوظ تھا حزین نے انھیں اس تذکرے میں قلم بند کیا ہے۔

حزین نے تذکرۂ مذکور کو دو حصوں میں تقسیم کیا ہے۔ حصۂ اول 'فرقۂ اولیٰ' اور حصہ دوم 'فرقۂ ثانی' کے نام سے لکھا گیا ہے۔ فرقۂ اولی میں شامل اہل کمال میں ان لوگوں کے احوال وآثار تحریر کئے گئے ہیں جنھیں شعر و سخن سے رغبت تھی۔ فرقۂ اولیٰ بیس صاحبان علم وفن کے ذکر پر مشتمل ہے۔ تذکرے کا یہ حصہ صدر الدین سید علی خان بن سید نظام الدین احمد الحسینی سے شروع ہو کر صدر الدین جیلانی پر ختم ہوتا ہے۔ حزین کو عربی زبان میں بھی مہارت حاصل تھی، نہ صرف نثر میں انہیں قدرت حاصل تھی بلکہ عربی شاعری میں بھی کامل دستگاہ رکھتے تھے اور شعر بھی کہتے تھے۔ عربی شاعری سے رغبت ان کی طبیعت میں تھی لہذا حزین نے احوال کے ساتھ چند عربی اشعار بھی درج کئے ہیں۔

''فرقۂ ثانیہ'' شروع ہوتا ہے حزین کے معاصر شعراء پر جن میں اکثر ان کے دوست اور آشنا بھی۔ یہ حصہ مرزا طاہر سے شروع ہو کر میرزا محمد شیرازی پر اختتام پذیر ہوتا ہے۔ اس فرقہ میں شامل شعراء کی تعداد پچھتر ہے۔

ڈاکٹر سید علی رضا نقوی نے تذکرۃ المعاصرین پر نہایت مبسوط اور پر مغز تبصرہ کرتے ہوئے اس کی تمام تر خامیوں اور خوبیوں کو نمایاں کیا ہے۔ جس میں اہم بات یہ ہے کہ اگرچہ جن علماء و فضلاء کا ذکر حزین نے اپنے اس تذکرے میں کیا ہے وہ عموماً کوئی شرف نہیں رکھتے تاہم ان کے سلسلے میں معلومات کا واحد ذریعہ یہی تذکرہ ہے۔ دوسری اہمیت یہ ہے کہ چونکہ حزین نے بیشتر ان اشخاص کا ذکر کیا ہے جن سے ان کی ملاقات تھی لہٰذا واقعات اور احوال قابل اعتبار ہیں۔ چونکہ یہ تذکرہ ۹ دن کی قلیل مدت میں فقط یادداشت پر اکتفا کر کے لکھا گیا ہے لہٰذا بعض خامیاں راہ پا گئی ہیں۔

حزین کی دیگر تصانیف میں ان کی خود نوشت سوانح حیات ہے جسے ہم 'تذکرۃ الاحوال' یا سفرنامہ حزین لاہیجی کے نام سے جانتے ہیں۔ حزین نے تذکرۃ الاحوال ایران سے ہجرت کے ۸ ر سال بعد ۱۱۵۴ھ میں دو یا تین روز کے اندر دہلی میں لکھا۔ حزین کے تمام تذکرہ نگاروں نے ایران سے دہلی تک کے حالات کے لئے حزین کی اسی خود نوشت سے استفادہ کیا ہے۔ لائق ذکر یہ ہے کہ حزین جیسا با کمال اور صاحب علم و فضل شخص، جس نے صفوی دور حکومت کے عروج و زوال کو اپنی چشم عبرت بین سے دیکھا اور آخر دور حکومت کے احوال پر اختلال و اضطراب میں اپنی زندگی کا ایک طویل حصہ نہ صرف بسر کیا بلکہ اپنی علم و فن کی تشنگی فرو کرنے میں عہد طفلی سے آخر عمر تک ایران کے مختلف شہروں کی راہ پیمائی کی۔ جہاں کہیں گئے اس شہر میں موجود علماء و فضلا کی صحبت با برکت سے استفادہ کیا اور فیض یاب ہوئے۔ نیز زمانہ گذشتہ کے فاضلان ادب و فن کی تصنیفات و تالیفات سے بھی استفادہ کیا۔ کبھی ان کا تتبع کیا اور کبھی ناقدانہ تبصرے کئے مگر تا مدت دراز ایران نے ایسی عبقری شخصیت کی وہ قدر نہیں کی جس کے وہ مستحق تھے۔ اور اگر اہل ایران نے ان کی قدر دانی بھی کی تو فقط ایک شاعر کی حیثیت سے۔ موصوف کی نثر نگاری خواہ عربی زبان سے تعلق رکھتی ہو یا فارسی زبان سے ایرانیوں نے اس کی وقعت اور اہمیت کو نہیں پہچانا۔

اہل ہند کی ادب نوازی اور صاحبان علم و فضل کی عزت افزائی اور قدر دانی ہندوستانی عوام و خواص کی ضمیر میں موجود ہونے کے سبب حزین جب ہندوستان آئے تو شاعری میں برجستگی کے علاوہ ان کی نثر نویسی کی بھی حد درجہ پذیرائی کی جس کا مدلل ثبوت حزین کا دیوان بشمول تذکرۃ الاحوال کی اشاعت اور قبولیت ہے۔ ۱۸۵۱ء میں یہ تذکرۃ الاحوال حزین کے دیوان کے ساتھ بنارس میں چھپ کر شائع ہوا۔ ۱۲۹۳ھ میں لکھنؤ اور پھر کانپور سے شائع ہوا۔ ۱۹۳۰ء میں حیدر آباد دکن میں بنام سفینۂ حزین شائع ہوا۔ حزین کی یہ سوانح حیات فقط ان کی پیدائش تعلیم و تربیت و خاندانی حالات پر ہی مشتمل نہیں ہے بلکہ اس کی اہمیت ایران کے تاریخی، سیاسی،

سماجی حالات میں تحقیق کے لئے بھی ہے۔ لہٰذا اس کا ترجمہ ۱۸۳۱ء میں پہلی بار لندن سے شائع ہوا اور پھر ایف۔ جی بلفور نے اس کا ترجمہ کیا جو ۱۹۰۱ء میں ممبئی سے شایع ہوا۔ دوسری مرتبہ ۱۹۱۱ء ممبئی سے ہی شایع ہوا۔ ۱۳۵۰ش میں ایران کے ''بیژن ترقی کتاب فروشی خیام سے بنام ''دیوان حزین لاہیجی بطور ضمیمہ شرح احوال و تاریخ زمان وی'' شائع ہو کر منظر عام پر آیا۔ حزین نے تذکرۃ الاحوال کو ۴۸ عنوانات کے تحت لکھا ہے۔

تذکرۃ الاحوال کے آغاز میں حزین نے اپنے آبا و اجداد کا اور بالخصوص اپنے والد اور چچا کا ذکر کیا ہے۔ علاوہ بر این اپنی ولادت، توطن، تعلیم و تربیت، سیر و سیاحت، فاضلان وقت سے ملاقات، ایران پر افغانی حملہ، اصفہان کا محاصرہ اور صفوی تاجدار شاہ حسین صفوی کی دفاعی حملہ پر آمادگی کی ناکام کوشش اور شاہ مذکور کی خود سپردگی، میر محمود کی تاجپوشی، مناسک حج کی ادائیگی، ترکوں کے ساتھ جنگ و جلوس، شاہ طہماسپ ثانی اور اس کے ساتھ خود کے تعلقات، شاہ طہماسپ کی فوج میں شمولیت، ایران کی زبوں حالی، ایرانی عوام کی حمایت، اپنی صحت کی خرابی، صفوی شاہزادوں کا قتل، ترک وطن، دہلی میں قیام، پھر نادر شاہ کا ہندوستان پر حملہ اور دہلی کی تباہی وغیرہ کا ذکر کیا ہے۔ مذکورہ تمام حالات کے مدنظر تذکرے کی تاریخی اہمیت مسلم ہے۔ نیز یہ کہ یہ تمام حالات ایک راوی کے چشم دید احوال ہیں جو ای۔ جی براؤن کی نظر میں کم اور کروسینسکی یا دیگر یوروپی مؤرخین کی تحریر میں زیادہ مؤثر نظر آتی ہیں۔ تذکرۃ الاحوال میں بیان شدہ حالات یوروپی مؤرخین کی نگاہ میں کچھ بھی ہوں، تمام احوال و کوائف ایک محبّ وطن کے مشاہدات بچشم عبرتناک ہیں، جو کسی اور مصور کی تصویر میں مشکل سے نظر آسکتی ہے۔

تذکرۃ الاحوال کی تاریخی اہمیت کے علاوہ زبردست علمی اہمیت بھی ہے۔ حزین کی یہ سوانح عمری در حقیقت ان کا سفرنامہ ہے۔ حزین نے اپنے بچپن سے لے کر جب تک ایران میں رہے متعدد سفر کئے اور ان کا علمی ذوق اور متجسس طبیعت ہمیشہ علم و ادب کے نئے نئے گوشوں کی تحقیق و تلاش میں رہا۔ عہد طفلی سے ہی ایران میں جہاں کہیں بھی گئے وہاں کے صاحبان علم و ادب سے ملے اور ان سے استفادہ کیا۔ چنانچہ ان کے اس تذکرہ میں تقریباً ۲۰۶ اشخاص کا ذکر ہے جن سے حزین کی ملاقات ہوئی۔ حزین نے اپنے تذکرہ میں اپنے والد اور چچا کے علمی کمال اور ان کے علمی و ادبی شغف کا تفصیلی جائزہ لیا ہے۔

حزین کے بچپن کا زمانہ جب تک اصفہان میں ان کے والد کے ساتھ گذرا انھوں نے اصفہان میں موجود علماء و فضلاء سے استفادہ کیا جس میں بیشتر ان کے والد کے دوست و آشنا تھے۔ ان سبھی کا تذکرہ حزین نے اپنے تذکرۃ الاحوال میں کیا ہے۔ ان کی تعداد تقریباً ۲۷ رہے۔ جو شیخ علی بن عطاء اللہ سے شروع ہو کر حکیم شفائی پر ختم ہوتا ہے۔ حکیم شفائی کی ایک مثنوی کے ۱۴ را اشعار بھی شامل ہیں۔

حزین کا ابھی بچپن کا زمانہ ہی تھا کہ ان کو اپنے والد کے ساتھ گیلان کا سفر کرنا پڑا۔ حزین نے دوران

سفر اپنے والد سے تو استفادہ کیا ہی مگر راستے میں جن لوگوں سے ان کی ملاقات ہوئی ان سے بھی فیض حاصل کیا۔ ایسے لوگوں کی تعداد جن سے انھوں نے فیض حاصل کیا تقریباً ۴ر ہے۔

حزین اپنے والد کے ہمراہ اصفہان واپسی کے بعد جن علماء شعراء سے ملاقات کی اور ان کی فیض صحبت سے فیض یاب ہوئے ان کی تعداد چھ کے قریب بتائی ہے۔ حزین چونکہ ایک جویائے علم تھے نیز عصبیت ان کی طبیعت میں نہ تھی لہٰذا انھوں نے یہود و نصاریٰ کے عالموں سے مل کر ان کے مذہب کی جانکاری لی اور ان کے عقائد کو سمجھا جن میں خلیفہ وآوانوس اور میر شعیب شامل ہیں۔ تذکرہ کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بھی ہوتا ہے کہ ان مذہبی رہنماؤں کے بارے میں کسی دیگر تذکرے یا کتاب میں بھی معلومات حاصل نہیں ہوتی۔

حزین جب شیراز گئے تو وہاں پر موجود تقریباً ۸ر فاضلان ادب کا ذکر کیا ہے۔ اگر چہ شیراز میں علماء و فضلا کی تعداد اور بھی تھی جن سے شیخ علی حزین نے ملاقات کی مگر بسبب طوالت ان کا ذکر نہیں کیا اور لکھا کہ:

> "و در دارالعلم شیراز بسیاری از مستعدان و اهل عرفان با من معاشر بودند که ذکر ایشان موجب اطناب عظیم است۔"[۳]

حزین نے شیراز میں جمال الدین عبدالرزاق اصفہانی اور ان کے بیٹے کمال الدین اسماعیل کے کلام کے محاکمہ میں ۲۹ر اشعار پر مشتمل ایک مثنوی لکھ کر بطور جواب بھیجا۔ حزین نے اپنے تذکرے میں ان اشعار کو نقل کیا ہے۔

حزین شیراز سے بیضا گئے۔ دراثنائے سفر تین افاضل روزگار کا ذکر کیا ہے جن میں ایک مجوسی عالم 'دستور' کا بھی ذکر کیا ہے۔ حزین بیضا سے اردکان گئے اور وہاں پر موجود مولانا عبدالکریم اردکانی اور میر عبدالنبی اصفہانی سے بھی ملاقات کی۔ حزین کو قدرت نے سامان اسباب سفر میں بڑا سبب ملاقات فاضلان و کاملان روزگار بھی عطا کیا تھا۔ لہٰذا اگر چہ حزین کے اسفار کے اسباب خوش کن نہ تھے تاہم "تقریب کچھ تو بہر ملاقات چاہئے" کی مصداق ثابت ہوئے۔ وہ شیراز سے کازرون گئے وہاں پر موجود تین ادب نوازوں کا ذکر کیا ہے۔

حزین گازرون سے شولستان اور جہرم گئے اور وہاں موجود تقریباً آٹھ صاحبان علم وفن کا ذکر کیا ہے اور پھر یزد پہنچے وہاں پر ان کی ملاقات ایک "مجوسی منجم سے ہوئی جس کا نام رستم تھا۔ بعض علماء کے ذکر میں حزین نے نہ صرف طوالت بلکہ مبالغہ سے بھی کام لیا ہے۔

یزد سے حزین نے خرم آباد کا سفر کیا اور وہاں کے ۳ر عالموں کا ذکر کیا ہے۔ راہ پیمائی اور سرگذشتگی حزین کی قسمت بن چکی تھی لہٰذا سرزمین ایران میں سکون محال تھا۔ وہ خرم آباد کے بعد پھر اصفہان گئے وہاں اس وقت بھی علماء و فضلا کی تعداد کم نہ تھی لہٰذا اصفہان میں موجود تقریباً ۱۱ر ایسے اشخاص سے ملاقات ہوئی جنھیں دیگر علوم کے ساتھ شاعری سے بھی شغف تھا۔ حزین کو اصفہان کے حالات نے پھر سفر پر مجبور کر دیا اور وہ وہاں سے

خرم آباد چلے گئے جہاں انھوں نے تقریباً ۴ رگران قدر اشخاص سے ملاقات کی اور اپنے تذکرۃ الاحوال میں ذکر بھی کیا ہے۔

خرم آباد سے حزین ہمدان گئے، ہمدان سے دزفول، دزفول سے حویزہ، یمن کوہ الوند اور نجف اشرف کا سفر کیا۔ اس دوران حزین سے تقریباً ۲۰ رصاحبان قلم سے ملاقات ہوئی جن کا ذکر حزین نے اپنی سوانح حیات میں کیا ہے۔ نجف اشرف کے بعد حزین نے مشہد مقدس کا سفر کیا۔ اس عرصہ میں ۶ رقابل ذکر فاضلان روزگار سے حزین نے ملاقات کی جن کا ذکر شیخ علی حزین نے اپنے تذکرۃ الاحوال میں کیا ہے۔

ان میں قابل ذکر یہ ہے کہ تذکرۃ الاحوال میں حزین نے جن ۲۰۱ رشعراء وعلماء کا ذکر کیا ہے ان میں تقریباً ۳۰ کاملان علم کا ذکر حزین کے تذکرے تذکرۃ المعاصرین میں بھی موجود ہے۔

قابل توجہ یہ ہے کہ حزین نے تذکرۃ المعاصرین دوران قیام بنارس لکھا اور تذکرۃ الاحوال انھوں نے ایران سے دہلی آنے کے تقریباً ۸ رسال بعد تحریر کیا۔ مگر اس طویل عرصۂ قیام ھند کے دوران حزین کو ہندوستان میں ایک بھی صاحب نظر شخص نظر نہیں آیا جس کا ذکر اگر تذکرۃ الاحوال میں نہیں تو تذکرۃ المعاصرین میں ہی کرتے۔ بہر صورت ممکن ہے حزین کا ارادہ فقط اہل ایران میں موجود افاضل روزگار اور شاعروں کے ذکر کا رہا ہو۔ مگر حزین نے اپنے دیوان میں اور تذکرے میں اہل ہند کی ہجو کی ہے۔ یہ اس کی دلیل ہے کہ حزین نے ایک عنوان ''ذکری چند متعلق بہ احوال ہندوستان'' قایم کر کے ہند اور اہل ہند کی ہجو کرتے ہوئے احسان فراموشی کا الزام بھی دے دیا۔ حتیٰ کہ یہ الزام فقط اولاد بابر تک ہی قائم نہیں رکھا بلکہ اس ملک پر اور اس کے باشندوں نیز سرزمین ہند اور اس کی آب وہوا پر بھی رکھا۔ کہتے ہیں کہ:

> ''واین عادت در طباع سلسله بابریه استقرار یافته همانا رسوخ این شیوه از تاثیرات و آب و هوای هند چه ظاهر است که خلق این دیار با کسی بی غرض آشنا نیستند و از باستان نامه هویدا است که قبل از اسلام نیز رایان و فرمان روایان این دیار بهمین طبیعت بوده اند۔''[۴۴]

باوجود ان تمام خوبیوں اور خامیوں کے حزین کی طرز تحریر کی سلاست، روانی، شستگی وغیرہ کا اعتراف کئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ حزین کے قلم کی یہ خوبی تھی کہ جس عنوان پر قلم اٹھاتے تھے اس سے قبل اس موضوع سے متعلق مطالعہ کرتے اور سمجھتے تھے۔ اور حسب موضوع طرز تحریر بھی وہی ہوا کرتا تھا۔ چنانچہ تذکرۃ الاحوال کی زبان بھی نہایت سلیس اور سادہ ہے۔ ابتدا حسب معمول بزبان عربی اور حمد وثنا سے ہوتی ہے۔ جہاں کہیں عربی جملے اور محاورات کا استعمال کیا ہے طرز تحریر میں اور زیادہ دلکشی پیدا ہوجاتی ہے۔ سنوات کے ذکر میں حزین نے

زبان عربی کا بالالتزام اہتمام کیا۔ حزین کا دور فارسی نثر میں تصنع اور پیچیدگی کا دور تھا تاہم تحریر میں سلاست و روانی قابل ستایش ہے بلکہ اس دور کی نثر کا بہترین نمونہ ہے، ملک الشعرا بہار اس ضمن میں رقم طراز ہیں:

"از لحاظ سادگی و روانی و خوش اسلوبی قابل توجہ و شایان تمجید است"[۵]

حزین زودنویس تو تھے ہی۔ انھوں نے تذکرۃ الاحوال ۲ رشب میں اور تذکرۃ المعاصرین ۹ روز میں لکھ کر مکمل کیا مگر سادگی اور روانی اپنی جگہ برقرار رہی نیز فصاحت و بلاغت کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا۔ ڈاکٹر سید علی رضا نقوی لکھتے ہیں کہ:

"مؤلف (شیخ علی حزین) بزبان عربی نیز تسلط و تبحر تمامی داشته، چون خودش آخوند و آخوند زاده بلکه از خانواده آخوند ها تعلق داشت طبق رسم آن زمان در موقع تحریر کلمات عربی را زیاده بکار برده است. چون در زمان آن این نشانه و علامت علم و فضل نویسنده محبوب شده است چنانکه امروز هم بعضی همین عقیده دارند"[۶]

تذکرہ میں اشخاص کے نام سے قبل القاب و آداب اور نام کے بعد رعایتی کلمے عموماً عربی میں تحریر کئے ہیں۔ راقمہ الحروف کو اس حقیقت کے اعتراف میں کوئی جھجک نہیں کہ ان کے تذکرے تحقیقی مطالب میں نہایت وقیع اور گراں قدر ہیں۔

## حواشی:

۱- نگارستان فارس، مولانا محمد حسین آزاد، مطبوعہ ۱۹۲۳ء، ص ۲۱۸
۲- تذکرہ نویسی فارسی در ہند و پاکستان، ڈاکٹر سید علی رضا نقوی، ص ۳۶۴
۳- سفرنامۂ علی حزین، چاپ ایران، ص ۲۷
۴- سفرنامہ حزین، چاپ تہران، ص ۹۵-۹۶
۵- سبک شناسی، ملک الشعرا بہار، ص ۳۰۴
۶- تذکرہ نویسی فارسی در ہند و پاکستان، ڈاکٹر سید علی رضا نقوی، ص ۳۷۶

☆☆☆

# تاریخ گوئی در تذکرہ نویسی

پروفیسر عراق رضا زیدی*

فارسی زبان وادب اوراس کے معماران کی شہرت اوران کے ناموں اور کارناموں کو دائمی بنانے کا سہرا تذکرہ نویسوں کے سر ہے۔ گوکہ تذکرہ نویسی کا چلن ۶۱۸ ھ میں محمد عوفی کے تذکرے 'لباب الالباب' کے ذریعے شروع ہوتا ہے، دور حاضر تک سیکڑوں تذکرے، ہزاروں شاعروں کی زندگی کا سبب بن چکے ہیں۔ ان میں سے کتنے ہی اشاعت کی منزلیں طے کر چکے ہیں۔ اور نہ جانے کتنے مخطوطات کی شکل میں طباعت کا انتظار کر رہے ہیں۔ انہیں تذکروں میں فارسی شاعری کی تنقید کی جھلکیاں، باقاعدہ تنقیدی شعور، اصول اور ارتقا کا باعث بنی ہیں۔ انھیں تذکروں میں رباعی گو اور تاریخ گو شعراء کی ایک الگ شناخت قائم کی گئی ہے۔ یہ دونوں اصناف سخن تمام اصناف سخن میں مشکل ترین اصناف سمجھی جاتی ہیں۔

تاریخ گوئی رباعی گوئی سے بھی زیادہ مشکل اور دشوار ترین صنف ہے جس میں عروضی کاوشوں کے علاوہ حساب، اور واقعہ کی نزاکت پر بھی نظر رکھنا پڑتی ہے۔ تاریخ گوئی جتنی تاریخ نویسی کے کارآمد ہے اس سے زیادہ شاعروں کی سن وفات وکیفیت وفات اور کتابوں کی سنہ تصنیف اور سنہ اشاعت کی جانکاری کے لیے ایک اہم ذریعہ ہے۔ اس مختصر سی تمہید کے ساتھ یہ بتانا بھی بہتر ہوگا کہ اگر تاریخ گوئی کے فن پر مزید معلومات حاصل کرنا ہو تو خاکسار کی کتاب ''فارسی میں تاریخ گوئی کی روایت'' یا ''فن تاریخ گوئی کا شاعر اول- حافظ شیرازی'' فکر ونظر کے فارسی ادب نمبر زیر ادارت پروفیسر آذرمیدخت صفوی جولائی ۲۰۱۱ء جیسے مضامین سے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ جس کی تمہید اس مقالے کی تمہید بھی خیال کی جاسکتی ہے۔

فارسی تذکرہ نویسی کی قدیمی یا شروعاتی تذکروں میں کسی بھی شاعر کی سوانح اور کلام سے مثالیں ایک خاص توجہ کا مرکز رہی ہیں۔ سوانح حیات میں تاریخ ولادت اور سال وفات کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے۔ اس کی ایک وجہ کسی انسان کی ولادت کے وقت اس کی شناخت ناممکنات میں سے ہوتا ہے۔ لیکن اس کی شخصیت یا شاعری کی پہچان کے بعد اس کی وفات، وقت، دن، تاریخ، مہینے اور سال کی معلومات ہو جانا لازمی امر ہے۔

---

*شعبۂ فارسی، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی

کبھی کبھی موت کی وجہ بھی تذکروں میں درج رہتی ہے۔ اسی طرح زندگی کا پر سکون یا پر درد ہونا بھی سوانح کا ایک اہم حصہ ہے۔ بادشاہوں، امیروں یا اسی معیار کے دوسرے لوگوں سے وابستگی بھی تذکروں میں مل جاتی ہے۔ یہاں تذکروں میں شاعروں یا ادیبوں سے متعلق تاریخ گوئی کے تحت کہے گئے تاریخی مصرعوں کی اہمیت، افادیت اور صداقت پر بحث کی جارہی ہے جو فارسی تذکروں میں جگہ جگہ بکھرے پڑے ہیں۔ تاریخ گوئی سے فارسی کے بہت سے شاعروں کے انتقال اور ان کی تصنیف کردہ کتاب کے سال تصنیف کا پتہ چلتا ہے۔ اگر یہ قطعات تاریخ نہ ہوتے تو بہت ممکن تھا کہ سعدی وحافظ جیسے شعرا کے سال وفات کا پتہ نہ چل پاتا اور نہ ہی دوسری کتابوں کی طرح ''چہار مقالہ'' جیسی اہم کتاب کا سال تصنیف بھی محققین ادب اندازے سے من چاہا اور جداگانہ بتاتے۔ اسی طرح مثنویوں کی اشاعت کا معاملہ بھی ہوتا۔

اس مقالے کا آغاز ''تذکرۃ الشعراء'' از امیر دولت شاہ سمرقندی سے کیا جارہا ہے کیوں کہ راقم کو اسی تذکرے میں قدیم شعرا کے متعلق تاریخی مصرعے دستیاب ہوئے ہیں۔ یہ تذکرہ ۸۹۶ھ میں مکمل ہوا تھا۔ جیسا کہ اس کے آغاز میں درج ہے:

'این تذکرہ در سال ۸۹۶ (هشت صد و نود و شش) بپایان رسیده است'

اس تذکرے سے ہمیں ایک غیر معروف شاعر طنطرانی، کعب بن زہیر کی زندگی اور تاریخ وفات سے متعلق کئی اہم معلومات حاصل ہوتی ہیں۔ جس کا خالق ملک عماد زوزنی ہے۔ جیسا کہ ص ۲۴ پر درج ہے:

''شیخ ابوالفتح را اشعار مختار بسیار است و درمیان مردم شهرت و احترامی دارد و اکابر عرب دیوان او را معتقدند و اکثر سخنان او در معارف و توحید است و ملک الفضلاء ملک عماد زوزنی در تاریخ رحلت او گوید:

شیخ عالی قدر مجد الدین ابو الفتح آن که بود — مقتدای اهل و فضل و سرور اهل کلام
چارصد باشی چو از تاریخ احمد در گذشت — در مه شوال رحلت کرد تا دارالسلام

تذکروں کی بنیاد پر طنطرانی کا نام شیخ ابوالفتح معلوم ہوتا ہے جو کہ اس کی کنیت ہے اور اس کے بیٹے کا نام فتح رہا ہوگا۔ اس کے برعکس مندرجہ قطعۂ تاریخ میں اس شاعر کا اصل نام مجد الدین بہت واضح ہے۔ اس کے اوصاف اور مرتبہ شیخ عالی قدر، مقتدای اہل وفضل اور سرور اہل کلام سے ظاہر ہے۔ ''سرور اہل کلام'' سے اس دور میں اس کی عالمانہ وشاعرانہ اور ادیبانہ حیثیت کا اندازہ بھی ہوتا ہے۔ جس کا انتقال ماہ شوال ۴۰۰ھ میں ہوا تھا۔ یہ محمود غزنوی کا زمانہ ہے اور اسی زمانے میں شاہنامہ کی تصنیف ہو رہی ہے۔

امام غزالی کا انتقال ۵۰۵ھ میں ہوا تھا۔ یہ تاریخ بھی سنائی کے تذکرے کے ساتھ اس طرح ملتی ہے:

نصیب حجت اسلام ازین سرای سپنج — حیات پنجہ و چار و ممات پانصد و پنج

حجت اسلام کہہ کران کی دینی، علمی، فقہی اور فلسفیانہ شخصیت کو واضح کیا گیا ہے۔ ''سرای سپنج'' دنیاے فانی ہے۔ وہ ۵۴ سال کی عمر پا کر ۵۰۵ھ میں اس دنیا سے رخصت ہو گئے۔ ان دو جملوں کے درمیان ان کا سال ولادت بھی واضح ہو جاتا ہے جو ۴۵۱ھ ہونا چاہئے۔ یاد رہے، غزالی اپنی کتاب کیمیائے سعادت کے لئے بہت معروف ہیں۔ اسی طرح امام فخر الدین رازی کا مرتبہ بھی دنیاے اسلام میں وعلماے دین میں کم نہیں ہے۔ ان کی وفات کا سال مندرجہ ذیل قطعہ تاریخ سے بہت واضح ہے:

امام عالم و عامل محمد رازی — کہ کس ندید و نبیند ورا نظیر و همال

بسال ششصد و شش در گذشته شد به هرات — نماز دیگر اثنین و غرۂ شوال

مندرجہ بالا قطعہ تاریخ میں پہلے امام فخر الدین رازی کی اہمیت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کہ وہ صرف عوام کے امام نہیں ہیں بلکہ 'عالم و عامل' بھی انھیں اپنا امام مانتے ہیں۔ ان کے دور میں نہ ان کی کوئی نظیر ہے اور نہ مثال۔ انھوں نے ۶۰۶ھ میں شہر ہرات میں وفات پائی اور دوسرے دن دفن کئے گئے۔ تاکہ ان کے چاہنے والے دور دراز سے آکر بھی ان کا آخری دیدار کر سکیں۔ ان کا انتقال ماہ شوال کی چاند رات کو ہوا اور وہ دوسری شوال کو ہرات میں دفن کیے گئے۔

اسی تذکرے میں شیخ عز الدین پورحسن اسفراینی کے احوال میں شیخ سعد الدین حموی کی وفات پر ایک تاریخی قطعۂ وفات اس طرح موزوں کیا گیا ہے:

وفات شیخ جهانی که سعد دین حموی — که نور ملت اسلام و شمع تقوی بود

بروز جمعه نماز دگر به بحر آباد — بسال شش صد و پنجاه و عیداضحی بود

پہلا مصرعہ ''وفات شیخ جہانی کہ سعد دین حموی'' ہونا چاہئے اس عربی ترکیب سے مرصع نام کو بحر و وزن کی بنا پر فارسی ترکیب سے مسجع کر دیا گیا ہے۔ اولین دونوں مصرعوں میں مولانا کے کردار اور صفات کی طرف اشارے کئے گئے ہیں۔ مصرعہ تاریخ میں بہت واضح کر دیا گیا ہے کہ ان کا انتقال دس ذی الحجہ ۶۵۰ھ میں ہوا تھا۔ دوسری نماز بحر آباد میں جمعہ کے دن پڑھی گئی جہاں انھیں دفن کر دیا گیا۔ یہاں تک صوری تاریخوں پر طبع آزمائی کی گئی ہے۔ اسی ساتویں صدی ہجری میں معنوی تاریخ گوئی کے نقوش بھی دکھائی دینے لگتے ہیں۔ جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے کہ شیخ سعدی کی موت کا سال بھی تاریخ گوئی کی بدولت زبان زد خاص و عام ہوا ہے جو اسی تذکرے میخانے سے مختص ہے۔ سعدی کی وفات پر موزوں کیے گئے قطعہ تاریخ سے شیخ سعدی کے آخری سفر کی کئی پرتیں کھلتی ہیں۔ یاد رہے کہ شیخ سعدی کا انتقال ۶۹۱ھ میں شیراز میں ہوا تھا:

شب آدینه بود و ماه شوال — ز تاریخ عرب خ ص ا سال

همای روح پاک شیخ سعدی بیفشاند از غبار تن پر و بال

ایضاً

همای روح پاک شیخ سعدی چو در پرواز شد از روی اخلاص
مه شوال بود و شام جمعه که در دریای رحمت گشت غواص
یکی پرسید سال فوت، گفتم ز خاصان بود از آن تاریخ شد خاص

فارسی کے بہت کم شعرا ایسے ہیں جن کے انتقال کا دن، وقت اور سال کی صحیح معلومات حاصل ہو سکی ہیں۔ انتقال کا سال تو اکثر مل جاتا ہے لیکن وقت اور سن کا تعین آج تک نہ ہو سکا ہے۔ ان میں فردوسی، سنائی اور رودکی جیسے شعرا بھی سرفہرست ہیں۔ لیکن جن لوگوں کا قطعہ تاریخ وفات حاصل ہو گیا ہے ان کے احوال میں عام طور پر دن اور وقت کا تذکرہ نہیں کیا جاتا ہے۔ لیکن تذکروں میں زندہ یہ تاریخی مصرعہ آج بھی پوری روداد بیان کر رہے ہیں۔ مندرجہ بالا دونوں قطعات سے سعدی جیسے عظیم شاعر کی موت کا پورا وقت ہمارے سامنے ہے۔ پہلے قطعہ کے مطابق شب جمعہ ماہ شوال ۶۹۱ھ میں سعدی نے سفر آخرت طے کیا۔ یہاں خ=۶۰۰ ص=۹۰ الف=۱یعنی ۶۹۱ھ سال تاریخ برآمد ہوتا ہے۔ پہلے قطعہ میں جمعہ کو آدینہ کہا گیا جب کہ دوسرے قطعے میں شام جمعہ ہی موزوں کیا گیا ہے۔ اور لفظ ''خاص'' سے سال وفات برآمد ہو جاتا ہے۔ اب سعدی کا سال وفات یاد رکھنے کے لئے لفظ ''خاص'' ذہن پر نقش ہو جاتا ہے اور یاد کرنے یا یاد رکھنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آتی۔ سعدی کے ۱۷ سال بعد علامہ قطب الدین شیرازی خلد آشیانی ہو جاتے ہیں تو ایک قطعہ تاریخ وفات یوں ورق ادب پر ثبت ہوتا ہے:

بازیی کرد چرخ کج رفتار در مه روزه آه از آن بازی
ذال و یا رفته از گه هجرت رفت در پرده قطب شیرازی

رمضان کے مہینے ۷۱۰ھ میں قطب الدین شیرازی پردہ کر گئے یعنی مر گئے۔ سنہ ہجری کے 'ذ' یعنی ۷۰۰ 'ی' یعنی ۱۰ کل ۷۱۰ھ سال گزرنے پر گویا ۷۱۰ھ میں ''ذاور یا'' کے معنوی عدد بحساب جمل ۷۱۰ھ ثابت کئے جا چکے ہیں۔ مندرجہ بالا شعرا و ادبا کے سلسلے میں کہی گئی تاریخوں کے علاوہ تذکرہ میخانہ میں تین بار نیشا پور میں آنے والے بالترتیب زلزلوں کے سالوں ۵۰۰ھ ۵۳۰ھ اور ۸۰۸ھ کو بھی تاریخ کے قطعات میں پرویا گیا ہے۔ کچھ بادشاہوں، امیروں اور وزیروں مثلاً محمد تغلق، تیمور وغیرہ سے متعلق تاریخیں بھی ملتی ہیں۔

تذکرۃ الشعراء کے بعد قدیم شعرا، ادبا اور عرفاء کی سنہ وفات کی تاریخیں تذکرہ میخانہ میں دستیاب ہوتی ہیں۔ اس تذکرہ کو ملا عبدالنبی فخر الزمانی قزوینی نے ۱۰۲۸ھ میں تصنیف کیا تھا۔ جسے باہتمام احمد گلچین معانی شائع کر دیا گیا ہے۔ اس تذکرہ میں ۵۳۶ھ میں وفات یافتہ شیخ الاسلام ابونصر احمد بن ابی الحسین النامقی

الجامی مشہور بہ ''زندہ پیل'' ۴۴۱ھ تا ۵۳۶ھ جو اپنے دور کے مشہور مشائخ وعرفا میں سے تھے جب ان کا انتقال ہوا تو میر معصوم بکری نامی شاعر نے ان کا قطعہ تاریخ وفات برآمد کیا:

مرشد نامی شیخ گرامی — احمد جامی عمّم برّہ
سال وفاتش یافتہ نامی — احمد جامی قدّس سرّہٗ

۵۳۶ھ

قطعہ تاریخ میں مرحوم کی صفات، عرفیت، کیفیت کردار اور ان کی وفات کا سال نکالنے کا اعلان ملتا ہے۔ آخری مصرعہ سے سال وفات ۵۳۶ھ برآمد ہو جاتا ہے۔ ساتھ ہی ایک نامعروف شاعر معصوم بکری نامی جس نے یہ قطعہ تاریخ موزوں کیا ہے کے نام کی بھی معلومات ہو جاتی ہے۔ میخانے میں اس سال کے علاوہ باقی سنوں کے مصرعے ۷۲۵ھ سے شروع ہیں جب کہ ۱۰۱۷ھ تک کی تاریخیں تذکرۃ الشعراء سے رقم کی جا چکی ہیں۔ ۷۲۵ تاریخ میں نہایت اہمیت کی حامل ہے۔ جس میں حضرت نظام الدین اولیاء اور امیر خسرو جیسے عظیم بزرگ شعراء وادباء نے اس دنیا کو خیر باد کہا ہے۔ حضرت نظام الدین کی تاریخ وفات تو ''شہنشاہ دین'' سے برآمد ہوتی ہے۔ لیکن خسرو کی وفات کے بارے میں تذکرہ میخانہ میں اس طرح درج ہے:

''امیر خسرو شب جمعه هژدهم شوال و بعضی روز چهار شنبه نوشته اند در حاشیۀ خزینة الاصفیاء از مخبر الواصلین ابیاتی درج شده این چند بیت از آنجا ست'':

خسرو دهلوی بحکم خدا — بشب جمعه شد ز دار فنا
عمر هفتاد و پنج سالش بود — کآنزمان شد بحضرت معبود
هژدهم بود از مه شوال — که گذشت او ازین جهان ملال
خسرو دهلوی بهشتی بود — سال نقلش بگو که' چشتی بود'

''چشتی بود'' سے ۷۲۵ھ سال وفات خسرو برآمد ہوتا ہے۔ یہ بھی خبر ملتی ہے کہ وہ چشتی سلسلہ سے تعلق رکھتے تھے۔ اس تذکرہ میں مولانا شہاب معمائی کی دونوں تاریخوں کے بارے میں بھی ملتا ہے:

''هر دو مادۀ تاریخ از مولانا شهاب معمائی است درین قطعه که به لوح مزارش منقول است''

میر خسرو، خسرو ملک سخن — آن محیط فضل دریای کمال
نثر او دلکش تر از ماء معین — نظم او صافی تر از آب زلال
بلبل دستان سرای بی قرین — طوطی شکر مقال بی مثال

از پی تاریخ سال فوت او　　چون نهاده ام بزانوی خیال
شد "عدیم المثل" یک تاریخ او　　دیگری شد 'طوطی شکر مقال'
(۷۲۵ھ)

آخری شعر کے دونوں مصرعوں میں "عدیم المثل" اور طوطی شکر مقال" سے جداگانہ ۷۲۵ھ سال وفات خسرو برآمد ہوتا ہے۔ قطعہ کے باقی اشعار کلام خسرو اور ذات خسرو کے تقریظ و تنقید کہے جا سکتے ہیں۔

خسرو کی وفات کے سات سال بعد ۷۳۲ھ میں خواجو کرمانی نے اپنی مثنوی 'ھمای وھمایوں' مکمل کی تو اس کی تاریخ بھی خود کہی جیسا کہ میخانہ میں موجود ہے:

"این مثنوی بحر متقارب در مقابل اسکندر نامہ نظامی گفتہ شد تعداد ابیاتش چهار هزار و چهار صد و هفت(۴۴۰۷) و تاریخ نظم آن هفت صد و سی ودو(۷۳۲) هجریست چنانکه خود گوید:

من این نامور نامه از بهر نام　　چو کردم بفال همایون تمام
کنم بذل هر که بدارد هوس　　که تاریخ این نامه 'بذل 'است بس

صرف ایک لفظ "بذل" سے ۷۳۲ھ اس مثنوی کا سال تصنیف موزوں کیا ہے۔ اسی طرح افضل الدین خواجو کرمانی نے اپنی جتنی بھی مثنویاں خمسے کے جواب میں تحریر کی ہیں ان سب کی تاریخ تصنیف برآمد کی ہے۔ بعض مثنویات کے تاریخی مصرعہ میں دن اور مہینے کا حوالہ مل جاتا ہے۔ مثنوی 'گل و نوروز' کی تاریخ اسی طرح نکالی گئی ہے۔ جیسا کہ میخانے میں درج ہے:

"بروز ن خسرو شیرین نظامی گفته شده تعداد ابیاتش دو هزار پانصد(۲۵۰۰)و تاریخ نظم آن هفت صد وچهل و دو (۷۴۲)هجریست چنانکه خود در اختتام آن گوید:

بروز جیم و از مه دال رفته　　ز هجرت باو میم و ذال رفته'

بروز جیم یعنی تیسرا دن دوشنبہ مہ دال یعنی چوتھا مہینہ ربیع الآخر اور باو میم و ذال یعنی ۷۴۲ھ میں یہ مثنوی مکمل کی گئی۔ خواجو کی تیسری مثنوی 'روضۃ الانوار' ۷۴۳ھ میں تمام ہوئی۔ تذکرہ میخانہ میں اس کا حوالہ بھی ملتا ہے:

"روضة الانوار در برابر مخزن الاسرار نظامی گفته شده تعداد ابیاتش دو هزار و دویست و بست و چهار (۲۲۲۴) و شامل هفتده مقاله در سیر و سلوک می باشد، این منظومه بسال هفتصدو چهل و سه ۷۴۳ه پایان یافته و شاعر در اختتام آن گوید:

روز الف بود کہ والا دبیر     نقش قصب باز گرفت از حریر
جیم زیادت شدہ بر میم و ذال     آمدہ چون عین منحل با ھلال

میم وذال پر جیم زیادہ کرنے سے ۷۴۳ھ سال تصنیف ''روضۃ الانوار'' برآمد ہوتا ہے۔ باقی تین مثنویاں کمال نامہ، گوہرنامہ اور مفاتیح القلوب ومصابیح الغیوب، ۷۴۷ھ کے بارے میں بھی تذکرہ میخانہ نے تاریخی مصرعہ درج کئے ہیں:

''کمال نامہ بر وزن بھرام نامہ نظامی شامل دوازدہ باب در سیر و سلوک تعداد ابیات آن (۱۸۴۹) ھزار و ھشت صد و چھل و نہ و تاریخ ختم آن ۷۶۶ ھجریست' چنانکہ گوید:

شد بتاریخ ھفصد و چل و چار     کار این نقش آذری چو نگار

گوھر نامہ بر وزن خسرو شیرین نظامی است در ۱۰۳۲ بیت کہ بسال ۷۶۴ھجری گفتہ شدہ و تاریخ اتمام اینست:

مہ تیر وز مہ یک نیم رفتہ     ز ھجرت ذال و واو میم رفتہ

مفاتیح القلوب و مصابیح الغیوب، مجموع اشعار مختلف اند سال اتمام این تالیف ۷۴۷ ھجریست و تاریخ اینست:

ز ھجرت ذال و میم و زا گذشتہ     ز ماہ مھر کاف و ھا گذشتہ''

غرض کہ تذکرہ میخانہ میں خواجو کی ہر مثنوی کی تاریخ درج کردی گئی ہے۔

ابو محمد شمس عبداللہ بجبری کی وفات ۷۸۲ھ میں ہوئی جن کا قطعہ تاریخ وفات شیخ علی نے تحریر کیا۔ جیسا کہ تذکرہ میخانہ میں درج ہے:

دریای علوم شمس دین عبد اللّٰہ     دانای شریعت آن حقیقت آگاہ
در ھفصد و ھشتاد و دوم از ھجرت     از ملک فنا روانہ شد سوی الہ''

واضح اور صاف صوری تاریخ ۷۸۲ تحریر ہے۔

۷۹۱ھ میں حافظ شیرازی نے جام بقانوش کیا۔ جس کی تاریخ وفات ''خاک مصلی'' سے برآمد کی گئی۔ لیکن یہ تاریخ تذکرۃ الشعراء اور میخانہ میں درج نہیں ہے۔ البتہ مولانا عبدالرحمٰن جامی نے ۸۹۸ھ میں دنیاے فانی کو خیر آباد کہہ کر دائمی زندگی حاصل کی تو کئی شعرا نے ان کا قطعہ تاریخ وفات تحریر کیے۔ لیکن میخانہ میں ایک تاریخ مندرجہ ذیل ضبط کی گئی ہے:

''اکثری شعرای وقت تاریخ وفات ایشان را در سلک نظم کشیدہ

بودند از آن میان این قطعه تاریخ که از گفتار دیوانه ای مجذوب متخلص
به انوری است پسند و ثبت لوح شد"

جامی که بود مایل جنت مقیم گشت فی روضة مخلدة ارضها السما
کلک قضا نوشت روان بر در بهشت تاریخه ای "و من دخله کان آمنا"

مندرجہ بالا قطعہ کے آخری مصرعہ میں 'و من دخلہ کان آمنا' سے مولانا جامی کا سال وفات ۸۹۸ھ برآمد ہوتا ہے۔ اس قطعہ میں مکمل کیفیت کے ساتھ صنعت توشیح کی بھی جلوہ گری صاف نظر آتی ہے۔ ۹۲۷ھ میں مولانا جامی کے بھانجے مولانا عبداللہ ہاتفی نے جام قضا نوش کیا اور جام میں ہی مدفون ہوئے۔ تذکرہ میخانہ میں قطعہ تاریخ وفات اس طرح ضبط کیا گیا:

''تاریخ فوت مولانا عبداللہ ہاتفی''

از باغ دهر هاتفی خوش کلام رفت سوی ریاض خلد بصد عیش و صد طرب
جان دادو رو به روضه پاك رسول گفت روحی فداك ای صنم ابطحی لقب
تاریخ فوت او طلبیدم ز عقل گفت از 'شاعر شهان' و 'شه شاعران' طلب

آخری مصرعہ میں دوبار تاریخ طلب کی ہے۔ ''شاعر شہان'' اور ''شہ شاعران'' دونوں سے جداگانہ ۹۲۷ء برآمد ہوتے ہیں۔ اسی صفحہ پر حاشیہ میں ایک اور تاریخ تحریر کی گئی ہے۔ (جامی ثانی چہ شد) سے بھی ۹۲۷ھ نکالی جاسکتی ہے۔ ہاتفی کے انتقال کے پندرہ سال بعد ۹۴۲ھ میں اہلی شیرازی کا انتقال ہوا تو ملا میرک نے تاریخ وفات کا مصرعہ نکال کر قطعہ تاریخ موزون کیا جو تذکرہ میخانہ کی زینت بنا ہوا ہے۔

درمیان شعرا و فضلا پیر با صدق و صفا بود اهلی
رفت با مهر علی از عالم پیرو آل عبا بود اهلی
سال فوتش ز خرد جستم گفت پادشاه شعرا بود اهلی

'پادشاہ شعرا بود اہلی' سے ۹۴۲ھ برآمد ہوتی ہے۔ جو اہلی کے انتقال کا سال ہے۔ ۱۰۰۴ھ میں اکبری دربار کے ملک الشعراء فیضی کا انتقال ہوا۔ میخانہ میں اس کا سال وفات اس طرح درج ہے:

''شیخ فیضی در سنه نه صد و پنجاه و چهار متولد شد و دهم صفر سنه
هزار و چهار هجری (سال چهل اکبر) در گذشت "فیاض عجم" تاریخ
فوت او یافته اند

''فیاض عجم سے''۱۰۰۴ھ سال برآمد ہوتا ہے اور یہی فیضی کا سنہ وفات ہے۔

ایران میں صفوی دور اور ہندوستان میں عہد مغل تاریخ گوئی کا ایک اہم دور ہے۔ اس دور میں اس

صنف سخن کی خوب ترقی ہوئی۔ جہاں ایک دو رباعیوں میں ۵۰-۶۰ طرح سے تاریخیں نکالی گئیں۔ یہاں تک کہ محتشم کاشانی نے چھ رباعیوں میں ۱۱۲۸ طرح کی تاریخیں برآمد کی ہیں۔ اسی طرح ہندوستان میں سعیدای گیلانی وغیرہ نے ایسے قصاید لکھے ہیں جن کے ہر مصرعہ سے سال تاریخ برآمد ہوتا ہے۔ لہذا اس مختصر مقالے کو انھیں دونوں تذکروں تذکرۃ الشعرا اور تذکرۃ میخانہ تک محدود کرتے ہوئے ''تذکرہ نویسی میں تاریخ گوئی'' کی اہمیت کو واضح کر دیا گیا ہے تاکہ قدیم شعرا کی وفات اور ان کی تصانیف سے متعلق کہی گئی تاریخوں سے فیض حاصل کر کے ان کو بہ آسانی ذہن نشین کیا جا سکے۔



# کاکوری میں فارسی تذکرہ نگاری کی روایت

پروفیسر عمر کمال الدین*

کاکوری کا شمار اودھ کے ان قصبات میں ہوتا ہے جو اپنی علم دوستی نیز مذہبی، ادبی اور سیاسی خدمات کے لئے مشہور ہیں۔ اس قصبہ نے ایسے اہل علم وفضل کو جنم دیا ہے جنہوں نے تفسیر، حدیث، فقہ، تاریخ تذکرہ، سیر، سوانح، ریاضی، ہیئت، نجوم، جغرافیہ، قانون، طب، لغت نگاری، طنز وظرافت وغیرہ اہم اصناف ادب میں اپنے اشہب قلم کی جولانی دکھائی ہے۔ ثبوت کے طور پر تاریخ وتذکرہ کی کتابوں کے وہ صفحات پیش کئے جا سکتے ہیں جن میں ان کی صلاحیتوں کا اعتراف اور کارناموں کی تحسین کی گئی ہے۔ اہل کاکوری کی علمی کاوشوں کا احاطہ اور اس پر سیر حاصل بحث نہ تو اس مقالہ کا موضوع ہے اور نہ ہی چند صفحات میں اس طویل داستان کو سمو دینا ممکن لہذا روئے سخن اصل موضوع کی طرف موڑتے ہوئے کاکوری میں لکھے گئے چند فارسی تذکروں کا مختصر تعارف پیش کیا جاتا ہے۔

**آئینہ حیرت: مصنفہ احمد حسین سحر کاکوروی**[1]

ہندوستان وایران کی تیرہویں صدی ہجری کی فارسی شاعرات کے تذکرے پر مبنی اس تصنیف کا سال تالیف ۱۲۵۸ھ ہے، جس کا منحصر بہ فرد خطی نسخہ شبلی لائبریری ندوۃ العلماء کے ذخیرہ ڈاکٹر سید عبد العلی میں کال نمبر ۳۳۳ (ع) پر محفوظ ہے، ۷، ۱۷x۷، ۱۲ سینٹی میٹر کی تقطیع کے ۱۸ صفحات پر مشتمل یہ نسخہ شکستہ آمیز نستعلیق خط میں لکھا گیا ہے۔ اس نسخہ میں کوئی ترقیمہ نہیں ہے اور نہ ہی کاتب کا نام ملتا ہے جس سے قیاس ہوتا ہے کہ شاید یہ نسخہ بخط مصنف ہے۔ تذکرۂ مذکور ۳۷ رشاعرات کے احوال اور نمونۂ کلام پر مشتمل ہے جو بی بی آرزوئی سمرقندی کے ذکر سے شروع ہوتا ہے اور نور جہاں پر ختم ہوتا ہے۔ اس تذکرہ میں نور جہاں و زیب النساء کے حالات مفصل تحریر کئے گئے ہیں۔ ان کے علاوہ خدیجہ سلطان و مہستی کے حالات بھی قدرے تفصیل سے لکھے گئے ہیں۔ یہاں تک کہ بعض کا ذکر ایک سطر سے بھی کم میں ملتا ہے، ابتدائی سطور اس طرح ہیں:

"مشاطگی خامۂ جادو بیان بہ آراستگی مضامین حمد معنی آفرینی

---

* شعبۂ فارسی، لکھنؤ یونیورسٹی، لکھنؤ

است کہ غنچگی دلهای مخمول را از نسیم روح پرور مدعای رنگین شگفته و خندان ساخته، و غازه آرایی عروس معانی به ثنا پردازی متکلمی است.....“[۲]

وجہ تالیف میں لکھتے ہیں:

در کتب تذکرۂ شعرا اکثری از حال زنان شاعره ذکری به میان است، دو سه تذکره هم که آغاز و انجامش چون ابتدا و انتهای عشق خانه برانداز پیدا نه بود بنظر آمد می خواستم که تذکره ای مختصر در بیان حال رنگین بیانان لطافت زا و نزاکت بندان جوهر ادا ترتیب داده، تخصیص کلام نساء از مردان معنی فهم ساخته هر قسم اشعار منتخب ایشان را داخل تذکره ساخته به رنگ چمنی و تختۂ گلزاری آراسته کنم، که گلهای بوقلمون برنگ و بوی جداگانه نصیب جیب و دامان نظاره شود و چشم تماشائیان در هر مقامش آئینه دار حیرت گردیده بشگفت در آید“[۳]

آخر میں منشی انوار حسین متخلص بہ تسلیم سہوانی کا قطعۂ تاریخ تالیف درج ہے:

چون تذکرۂ سحر به الطاف الهی — در آئینۂ حال وی از خاتمه صورت

از غیب ندا شد، پی تاریخ تمامش — آئینۂ دلهاست چه آئینه حیرت

۱۲۵۸ھجری[۴]

اس قطعہ کے آخری مصرع سے سن تالیف برآمد ہوتا ہے۔

اس تذکرہ کی تصحیح نامور محقق و شاعر ڈاکٹر رئیس نعمانی نے نہایت دقت نظر اور جگر سوزی سے کی اور ایک سیر حاصل مقدمہ کے علاوہ ۸۸ منابع کی مدد سے اختلاف روایت کو درج کرنے کے ساتھ ساتھ مفید حواشی و تعلیقات کا اضافہ کیا جن کی تعداد ۱۰۷ رہے۔ یہ تذکرہ ۱۹۹۶ء میں خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری سے شائع ہوا۔ صفحات کی تعداد ۱۲+ ۸۸ + ۴ ہے۔

آئینہ حیرت اودھ میں لکھا جانے والا فارسی شاعرات کا پہلا تذکرہ ہے اور ہندوستان میں لکھے جانے والے فارسی شاعرات کے معروف تذکروں مثلاً جواہر العجائب، تذکرہ الخواتین، حدیقۂ عشرت اور اختر تابان کی صف میں رکھا جا سکتا ہے۔ ابھی تک اس کے کسی دوسرے نسخے کا علم نہیں ہوا ہے اور نہ ہی تذکرہ نویسی در ہندو پاکستان، مصنفہ علی رضا نقوی اور تاریخ تذکرہ ہای فارسی مصنفہ احمد گلچین معانی میں اس کا ذکر ملتا ہے۔

**طور معنی: مصنفہ احمد حسین سحر کاکوروی**

ایک عام فارسی تذکرہ ہے جس میں ہندوستان اور ایران کے دوسو پچانوے (۲۹۵) شعرائے فارسی کے حالات اور نمونۂ کلام کو یکجا کیا گیا ہے۔ شبلی لائبریری ندوۃ العلما لکھنؤ میں ذخیرہ ڈاکٹر سید عبدالعلی کے کال نمبر ۳۳۲ ع پر محفوظ ہے۔ ۷۔۱۷×۲۱ء کی تقطیع کے ۱۰۴ صفحات پر مشتمل ہے. یہ نسخہ شکستہ نستعلیق خط میں ہے۔ پورا نسخہ ایک ہی ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ شاعروں کے تخلص میں سرخ روشنائی کا استعمال ہوا ہے۔ مرور ایام سے کاغذ کا رنگ تبدیل ہوگیا ہے لیکن نسخہ مکمل اور لائق استفادہ ہے۔ آئینہ حیرت کی طرح اس نسخہ کا بھی بخط مولف ہونے کا اندازہ لگتا ہے۔ ابتدائی سطور اس طرح ہیں:

"گلدسته بندی از هار شگفته معنی، نثار حمد سخن آفرینی است که نغمه سنجان گلستان بهزار زبان ترانه سنج رنگ و بویش، نالۂ موزون به سراییده اند و خمیازه کشی های نیرنگ عشق فسون ساز آشفتگان ادای معنی طرازی، وارفتۂ معنی آرائی است که مشاطگان معی به خم و پیش طرۂ شکن در شکن آمیخته شیفتگی آن سراپا محو آرایش شده سر موی وا نکرده اند"[۵]

وجہ تالیف میں یہ عبارت ملتی ہے:

"مولف این تذخره که از ابتداء سن شعور از صحبت شعرا مستفیض گردیده و کلام هر یك از شعرای سابقین و حال بقدر فهم خویش انتخاب زده، خاك پای این جوهر شناسان گنجینۂ معنی است اکثر کتب تذکره و بیاض اشعار اساتذه از قصۂ طول و خارج از مطلب هر کتاب غیر از صداع بی سود حاصل نپنداشته از هر یك از سخن سنجان محض به لطافت اشعار گو یك بیت هم باشد اکتفیٰ کرده اشعار شان در این تذکره که موسوم به "طور معنی" است بکمال ایجاز و اختصار داخل ساخته"[۶]

آخر میں تذکرہ نگار کے قریبی دوست منشی انوار حسین تسلیم سہوانی نے قطعہ تاریخ تکمیل تذکرہ کہا، جو اس طرح ہے:

| | |
|---|---|
| شده هر شعر تذکره دل کش | که سوادش چو طرۂ حور است |
| گفتمش فی البدیه تاریخش | طور معنی چه مطلع نور است |

۱۲۵۹ھ

چوتھے مصرع سے سال تالیف ۱۲۵۹ ہجری برآمد ہوتا ہے۔ پروفیسر حنیف نقوی نے اپنی تالیف ''تلاش وتعارف'' کے صفحہ ۶۰ پر لفظ 'چہ' کو 'چو' پڑھا جس سے سال تالیف تاریخ ۱۲۵۰ھ پتہ چلتا ہے۔

اس تذکرہ کو بھی ڈاکٹر رئیس احمد نعمانی نے ایک سیر حاصل مقدمہ اور محققانہ حواشی وتعلیقات کے ساتھ مرتب کیا جو ۲۰۰۷ میں مرکز تحقیقات فارسی خانۂ فرہنگ جمہوری اسلامی ایران نئی دہلی سے شائع ہوا۔

**اصول المقصود: مصنفہ شاہ تراب علی قلندر کاکوروی۹**

تذکرہ صوفیاء پر مشتمل اس تصنیف کا سن تالیف ۱۲۲۶ھ مطابق ۱۸۱۱ء ہے جو منشی امتیاز علی وزیر ریاست بھوپال کے زیر اہتمام ۱۳۱۲ھ مطابق ۱۸۹۴ھ میں متوسط تقطیع پر آسی پریس لکھنؤ میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔ اس کتاب میں پانچ سو چھتیس (۵۳۶) صفحات ہیں۔ شاہ صاحب نے یہ تصنیف سلسلۂ چشتیہ کے مشائخ کے معمول کے مطابق اپنے شیخ نیز والد محترم حضرت مولانا شاہ محمد کاظم قلندرؒ (م ۱۲۲۱ھ) کے حالات میں تحریر کی تھی۔ کتاب بارہ (۱۲) ابواب پر مشتمل ہے جن کو اصل کا عنوان دیا گیا ہے۔ شاہ صاحب نے اس تصنیف میں سلسلۂ عالیہ قلندریہ کے مشائخ نیز حضرت شاہ محمد کاظم قلندر کے فیض یافتہ مریدین کا اجمالی تذکرہ ہے۔

سرورق اس طرح ہے:

> از تازہ افاضات عارج معارج کشف و مشہود ... ناهج مناهج کون و موجود.. مهر سپهر ولایت کبری، مرکز دائرۂ هدایت عظمیٰ، پیشوای اصحاب تسدید و توحید، مقتدای ارباب تجرید و تفرید، مسطرح انوار ملکوتی، مطمح النظار لاهوتی، دارای آثار طریقت، دانای اسرار حقیقت، جوهر خاك ازلی، گوهر پاك لم یزلی، حضرت مولانا شاه تراب علی قلندر قدس سره.

(۱) **اصل اول:** در احوال شیخ عبدالعزیز مکی یعنی حضرت عبداللہ صحابی علم بردار رضی اللہ عنہ، ص ۷

ذیلی عناوین کو بیان کا عنوان دیا گیا جو اس طرح ہیں:

بیان تحقیق لفظ قلندر و صوفی - ص ۷، بیان اتباع شریعت در مشرب قلندری - ص ۱۰، بیان خوبی حسن ظن و شناعت بدگمانی، ص ۱۱، بیان ثبوت بودن علمبر داری شیخ عبدالعزیز مکی - ص ۱۷، بیان درازی عمر شریف ایشان، - ص ۱۸، بیان ملاقات علی لالا بابا شیخ رتن ہندی - ص ۱۹، بیان در سردابہ بودن شیخ عبدالعزیز مکی - ص ۲۱، بیان مکی علوی بودن سلسلہ قادریہ - ص ۲۶،

(۲) **اصل دوم:** در احوال ارباب کمال حضرت سید حضر رومی قلندر کھپرادھاری رحمۃ اللہ الباری - ص ۲۷

ذیلی عناوین:

بیان مخلوق بودن قلندران پیشین-ص ۲۸، بیان وجہ لقب کھپرا دھاری-ص ۲۹، بیان مرید شوق ایشان باخواجہ قطب الدین-ص ۳۰، بیان کرامت تجگول خضر رومی-ص ۳۲، بیان تحقیق لحیۂ قلندریہ-ص ۳۹، بیان شیخ جمال مجرد ساؤجی-ص ۴۱،

(۳) **اصل سوم:** دراحوال سید السادات صاحب الکرامات حضرت سید نجم الدین قلندر قدس سرہ-ص ۴۲،
ذیلی عناوین:
بیان کیفیت قبر صوفی و قبر حافظ-ص ۴۲، بیان در دریا افتادن و بمجلس شہدا رسیدن-ص ۴۹، بیان تاریخ وفات و مدت عمر ایشان-ص ۵۶،

(۴) **اصل چہارم:** دراحوال حضرت قطب الدین بینادل سرانداز غوثی جونپوری قدس سرہ-ص ۵۹
ذیلی عناوین:
بیان وجہ لقب شدن بینا دل-ص ۶۰، بیان وجہ لقب سرانداز غوثی-ص ۶۳، بیان خلفای حضرت ایشان-ص ۶۹

(۵) **اصل پنجم:** دراحوال قدوۃ العارفین حضرت شاہ محمد قلندر قدس سرہ-ص ۷۴
ذیلی عناوین:
بیان دوام مراقبہ-ص ۷۴، بیان قادر بودن براحیا و امانت-ص ۷۴، بیان عمر و وفات و قبر ایشان-ص ۷۵

(۶) **اصل ششم:** دراحوال شیخ المشائخ حضرت شاہ عبدالسلام قلندر عرف شاہ علن قدس سرہ-ص ۷۵
ذیلی عناوین:
بیان تحقیق خلافت یافتن ایشان-ص ۷۵، بیان خلفائے حضرت ایشان-ص ۷۵، بیان روح مخدوم دردہن مخدوم زادہ رفتن-ص ۷۷،

(۷) **اصل ہفتم:** دراحوال عمدۃ العرفا حضرت شاہ عبدالقدوس قلندر جون پوری قدس سرہ-ص ۷۹
ذیلی عناوین:
بیان نوکر بودن ایشان بدوتنگہ-ص ۸۰، بیان احوال خلفائے ایشان-ص ۸۴، بیان تلقین ذکر ثلاثی گنبدی-ص ۸۵

(۸) **اصل ہشتم:** دراحوال حضرت شاہ مجتبی عرف شاہ مجا قلندر لاہر پوری قدس سرہ-ص ۸۷
ذیلی عناوین:
بیان نسب شریف ایشان-ص ۸۷، بیان آواز غیب شنیدن وقت خواندن شرح وقایہ-ص ۹۱، بیان انکار ایشان از آموختن نسخۂ کیمیا-ص ۹۳

(۹) **اصل نہم**: دراحوال شیخ الکملا حضرت شاہ فتح قلندر جونپوری قدس سرہ-ص ۱۰۰

ذیلی عناوین:

بیان استقامت ایشان بر شریعت -ص ۱۰۶، بیان ازدواج و فرزندان ایشان-ص ۱۰۸، بیان حضرت شاہ پیر محمد-ص ۱۱۰، بیان حضرت شاہ محمد واصل و شاہ علیم اللہ-ص ۱۱۰، بیان اولاد این ہر دو برادر-ص ۱۱۱، بیان مریدین و خلفائے شاہ فتح قلندر-ص ۱۱۳

(۱۰) **اصل دہم**: دراحوال زبدۃ العرفاء حضرت شاہ الہدیہ احمد قلندر لاہرپوری قدس سرہ-ص ۱۱۴

ذیلی عناوین:

بیان وفات ایشان و جانشین شاہ عبدالرحمٰن-ص ۱۱۸، بیان نقل اجازت نامہ از جانب شاہ عبداللہ-ص ۱۲۴، بیان خلفاء و مریدان حضرت شاہ الہدیہ-ص ۱۲۵

(۱۱) **اصل یازدہم**: دراحوال حضرت قطب الاقطاب شاہ باسط علی قلندر قدس سرہ-ص ۱۲۶

ذیلی عناوین:

بیان حکایت کرامت ایشان-ص ۱۴۴، بیان خلفاء و برادران و فرزندان ایشان-ص ۱۶۲، بیان والدۂ ماجدۂ ایشان-ص ۱۶۵، بیان سید محمد وارث برادر کلان ایشان-ص ۱۶۷، بیان اولاد امجاد ایشان-ص ۱۷۱ بیان سید محمد واصل برادر خرد ایشان-ص ۱۷۲، بیان اولاد شاہ باسط علی قلندر-ص ۱۷۶، بیان فرزندان شاہ مسعود علی قلندر-ص ۱۸۳، بیان حضرت شاہ خدا بخش قلندر-ص ۱۸۸

(۱۲) **اصل دوازدہم**: دراحوال قطب الارشاد حضرت شاہ محمد کاظم قلندر قدس سرہ-ص ۱۹۲

ذیلی عناوین:

بیان وزیر شدن مغلی از دعای ایشان-ص ۱۹۵، بیان تحصیل علوم ظاہری و ضروری-ص ۲۰۸، بیان کسب علم موسیقی-ص ۲۱۰، بیان اخلاق و اوصاف جبلی ایشان-ص ۲۱۲، بیان ملاقات ایشان باشاہ مظہر حسین-ص ۲۲۳، بیان رفتن ایشان پیش پیر و مرشد-ص ۲۲۵، بیان کیفیت صحبت پیر و مرشد-ص ۲۲۶، بیان گم شدن ایشان از لشکر-ص ۲۲۸، بیان باز آمدن ایشان از خدمت پیر و مرشد-ص ۲۳۲، بیان رفتن ایشان بہ الہ آباد-ص ۲۳۹، بیان رسید ایشان بحضوری در بزرگوار-ص ۲۴۳، بیان بی التفاتی پیر در اتباع حال-ص ۲۴۸، بیان تربیت و تعلیم ایشان-ص ۲۵۱، بیان کیفیت قبض و شکم ایشان-ص ۲۵۹، بیان حال اجازت و خلافت ایشان-ص ۲۵۰، بیان حال ایشان بعد فقیر شدن-ص ۲۶۸، بیان غلبۂ توحید در ابتدای حال-ص ۲۷۶، بیان ملاقات ایشان و بشارت نزد و پیر و مرشد-ص ۳۰۳، بیان واردات و حالات ایشان-ص ۳۰۶، بیان سیر و سفر ایشان-ص ۳۱۳، بیان عادات و اخلاق و معاملات-ص ۳۲۱، بیان ترتیب و تعلیم یاران و مریدان-ص ۲۴۳، بیان

حالات بیماری و وفات ایشان-ص۳۶۱،بیان تاریخات وفات ایشان-ص۳۷۵،بیان شجرات سلاسل عالیہ-ص ۳۸۸،بیان رویت ایشان-ص۳۹۳،بیان کشف وکرامات ایشان بعد از وفات-ص ۴۴۰،بیان احوال شاہ میر محمد قدس سرہ-ص ۴۴۵،بیان مکاتیب ایشان بنام شاہ میر محمد-ص ۴۵۱،بیان مولوی شاہ محمد حمایت علی-ص۴۷۲بیان حال شاہ بہرام علی قدس سرہ-ص ۴۸۰،بیان حال شاہ عاشق اللہ قدس سرہ-ص ۴۸۲،بیان حال شاہ شمشیر علی قدس سرہ-ص ۴۹۱،بیان حال شیخ طفیل علی مرحوم-ص ۴۹۴،بیان حال ملا قدرت اللہ-ص ۴۹۷،بیان حال شاہ امیر علی جونپوری-ص۵۰۰،بیان حال شیخ فضل اللہ-ص ۵۰۱،بیان حال شیخ صاحب علی-ص ۵۰۲،بیان حال شاہ محمد محفوظ-ص ۵۰۳،بیان حال محب علی خان زمین دار کگرہ-ص ۵۰۳،بیان نمازھا کہ از ویدنماہ نوخوانند-ص ۵۱۱،بیان نماز ھای ایام ہر ہفتہ-ص ۵۱۴،بیان نماز ہای شبھای ہر ہفتہ-ص ۵۱۶،بیان حال شیخ احمد حسین ص ۵۱۸،بیان حال شیخ شفاعت علی-ص ۵۲۲، بیان حال شیخ امید علی کسمنڈوی-ص ۵۲۵،بیان حال شیخ ہدایت اللہ-ص ۵۲۵،بیان حال بدلی خیاط-ص ۵۲۶،بیان حال شیر علی خاں-ص ۵۲۶،بیان حال شیخ دین محمد-ص ۵۲۶،بیان حال بی بی عیزت-ص ۵۲۷،بیان حال بی بی سبحانی-ص ۵۲۷،بیان حال صبیہ بخشی رفعت اللہ خان-ص ۵۲۷۔

ابتدائی سطور میں بعد حمد وصلوٰۃ سبب تالیف اس طرح لکھتے ہیں:

"....فقیر حقیر تراب علی...بعد از وفات حضرت والد بزرگوار در سر شد کہ اندکی از سیر قلندران نامدار و نیز از حالات بزرگوار خود بنگارد تا فرزندان و طالبان را سبب یادگاری و خبرداری باشد....بعد مدتی در ماہ شعبان ۱۲۲۵ھ قدری از حال والد بزرگوار نوشتن آغاز کردہ بودم ...بعون الھی آھستہ آھستہ آن آغاز انجام گرفت و باصول المقصود نام پذیرفت."[۱۰]

خاتمہ طبع کی عبارت اور قطع تاریخ محمدی عبد العلی آسی مدراسی نے لکھا:

"الحمد للہ و المنۃ کہ این کتاب معرفت نصاب کاشف اسرار وجود یعنی "اصول المقصود"بکمال تحقیق و تدقیق و تنقیح در مطبع اصح المطابع واقع محلہ محمود نگر لکھنؤ بماہ ذیقعدہ ۱۳۱۲ھ (مطابق ۱۸۹۵ء)از آرائش و پیرائش خوش خطی بر ھفت آسمان گردید و در چشم مشتاقان سرمہ رفع نگرانی کشید"[۱۱]

قطعہ تاریخ طباعت کا آخری شعر یوں ہے:

از رقم مصرع سالش آسی　　فیض جاوید اصول المقصود [۱۲]

جس کے مصرعۂ ثانی سے سال تاریخ ۱۳۱۲ھ برآمد ہوتا ہے۔

اصول المقصود کی زبان نہایت سلیس اور عام فہم ہے سلسلہ قلندریہ کے مشائخ اور حضرت مولانا شاہ محمد کاظم قلندر کے تئیس (۲۳) مریدین کے حالات کا معتبر ماخذ ہے۔

**روض الازہر فی مآثر القلندر: حضرت مولانا حافظ شاہ علی انور قلندر** [۱۳]

سیر وسوانح وملفوظات پر مشتمل یہ کتاب اصلاً مولانا شاہ تراب علی قلندر کا ملفوظ ہے جو ایک مقدمہ دس لطائف اور خاتمہ پر مشتمل ہے لیکن لطفیہ نہم ''درذکر سماع وغنا'' میں شیخ عیسیٰ بن عبدالرحیم کے رسالہ سماع کا اقتباس نقل کرنے کے بعد مصنف کا انتقال ہوگیا اور اس کی تکمیل آپ کے شاگرد خاص ونبیرہ مولانا شاہ علی انور قلندر'' نے حوض الکوثر تکملہ روض الازہر'' کے نام سے کی۔

''روض الازہر'' میں ۴۶۹ صفحات ہیں، جن میں بیشتر صفحات ۲۷ سطری اور کچھ صفحات بڑی تقطیع پر ہیں۔ روض الازہر کے ماخذات کی فہرست بہت طویل ہے۔ علم تفسیر واصول تفسیر، علم حدیث واصول حدیث، علم فقہ واصول فقہ، سیر وسوانح، اسماء الرجال، تصوف واخلاق، تاریخ، ملفوظات مشائخ ودواوین شعراء کی بلامبالغہ سیکڑوں کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ملفوظات کے ضمن میں بکثرت مباحث علمیہ پر بھی سیر حاصل روشنی ڈالی گئی ہے جس کا مطالعہ نفع سے خالی نہیں۔ دوران تصنیف اکثر فرماتے تھے،'' کہ اس کتاب کے لکھتے وقت میرے قلب پر مضامین کا اتنا ہجوم ہوتا ہے کہ اگر نہ لکھوں تو شاید قلب شق ہوجائے۔ [۱۴]

**حوض الکوثر فی تکملہ روض الازہر: حضرت مولانا شاہ حبیب حیدر قلندر** [۱۵]

جیسا کہ عرض کیا جاچکا ہے کہ روض الازہر [۱۶] بقول مصنف مقدمہ، دس لطیفوں اور خاتمہ پر مشتمل ہوگی۔ لیکن وہ ابھی لطیفہ نہم'' درذکرسماع غنا'' تک ہی پہنچے تھے کہ ۱۲۹۰ھ مطابق ۱۸۷۳ء میں داعی اجل کو لبیک کہا۔ حضرت حافظ شاہ علی انور قلندر نے اس کا تکملہ ''حوض الکوثر'' ۱۲۹۱ھ مطابق ۱۸۷۴ء میں لکھا جس میں لطیفہ دہم'' دربیان عشق ومحبت'' میں عشق ومحبت، ان کی ماہیت اور اقسام کو نہایت تفصیل کے ساتھ لکھا۔ اسی کے ساتھ ساتھ انہوں نے حضرت مولانا شاہ حیدر علی قلندر اور مصنف ''روض الازہر'' حضرت مولانا شاہ تقی علی قلندر کے حالات وملفوظات لکھے جو بڑی تقطیع کے ۲۷ سطری ۳۲۵ صفحات پر مشتمل ہے اور ۱۳۳۶ھ-۱۹۱۸ء میں اصح المطابع'' لکھنؤ میں زیور طبع سے آراستہ ہوا۔ ابتدائی سطور یوں ہیں:

راز عشقی گر نداند هر کسی از من بدان　　من نمی گویم و لیکن چهره پیدا می کند
آتش دل را نهان می دارم اما پیش خلق　　آب چشمم می رود پیوسته رسوا می کند

بدان که عشق لغتاً مشتق از عشقه است و آن گیاهی است که بر درخت می پیچد و

درخت را بی بر و زرد و خشک می گرداند همچنین عشق هم درخت وجود عاشق را در تجلی جمال معشوقی محو می گرداند تا چون ذات عاشق بر خیزد همه معشوق ماند و عاشق مسکین را از آستانهٔ نیاز بر مسند ناز نشاند و اشتقاق لفظ محبت از حبه بکسر حاء است و آن تخم است که چون در زمین افتد و نهان شود و باران بارد و آفتاب بر آن تابد و سرما و گرما بر وی بگذرد او مغیر نه شود و بر وقت بردید و گل برآورد و میوه دهد هم چنین محبت چون درد دل قرار گیرد به حضور و غیبت و بلا محنت و راحت و لذت و فراق وصال متغیر نه شود بلکه ببالد و شاخ و برگ بر آرد[17]

**مواہب القلندر لمن یطاع الروض الازہر والحوض الکوثر: حضرت مولانا شاہ حبیب حیدر قلندر**[18]

حضرت مولانا شاہ حبیب حیدر قلندر نے مواہب القلندر لمن یطاع الروض الازہر والحوض الکوثر کے عنوان سے روض الازہر اور حوض الکوثر کی تہذیب و ترتیب نہایت محنت و عرق ریزی کے ساتھ کی، عبارتوں کے ماخذات کی تطبیق کی، عربی عبارتوں کا ترجمہ کیا اور اصطلاحات حدیث و تصوف پر عمدہ اور مفید حواشی لکھے، اس دوران علوم تفسیر و حدیث و اصول حدیث، فقہ و اصول فقہ، سیر و سوانح اور اسماء الرجال، تصوف و اخلاق، ملفوظات مشائخ و تواریخ و دواوین شعرا کی بلا مبالغہ سیکڑوں کتابیں ان کے مطالعہ میں رہیں۔ بڑی تقطیع کے ۲۷سطری ۱۰۷صفحات پر مشتمل اس کتاب کی تکمیل ۱۷ر رجب المرجب ۱۳۳۲ھ بروز شنبہ ہوئی۔ اور ۱۳۳۶ھ میں مطبع اصح المطابع سرکاری ریاست رامپور میں ہوئی۔ تقاریظ عربی و فارسی، دیباچہ، تمہید و بیان، سبب تالیف، موہبت اول ذکر اساتذہ مولانا شاہ تقی علی قلندر (مولانا شاہ حمایت علی قلندر، مولانا محمد مستعان، مولانا محمد عظیم اصفہانی، مولانا حاجی امین الدین محدث) موہبت دوم ذکر مولانا شاہ تقی علی قلندر و اسمائے تلامذہ، موہبت سوم ذکر صاحب تکملہ مولانا حافظ شاہ علی انور قلندر، ذکر مبادل حال حضرت شاہ تقی علی قلندر مع حلیہ شریف، بیان ارشادات حضرت ایشان، ذکر مرض وصال حضرت و واقعہ وفات، موہبت چہارم ذکر کیفیت تصحیح و تکملہ مع اسماء ماخذات۔ علماء و مشائخ نے اس کتاب کو بڑی پذیرائی بخشی اور مصنف کی دقت نظر کی تعریف کی۔

**انتصاح عن ذکر اھل الصلاح: حضرت مولانا شاہ علی قلندر**

تذکرہ صوفیا و مشائخ کے موضوع پر حضرت مولانا شاہ علی انور قلندر کی یہ فارسی تصنیف ۲۱ سطری ۱۶۳ صفحات پر مشتمل ہے۔ پہلی مرتبہ شیخ محمد عزیز حسین علوی کاکوروی کی فرمائش پر سید سخاوت حسین کے زیر اہتمام مطبع مجمع العلوم میں ۱۲۹۴ھ-۱۸۷۷ء میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔ دوسری مرتبہ شاہ صاحب کے نامور خلف مولانا شاہ حبیب حیدر قلندر نے مع اضافہ تتمہ ''ایضاح فی ترجمہ اہل الصلاح'' ۲۱سطری ۱۴صفحات پر مع جدول سنین تواریخ ولادت و وفات و مدفن مشائخ کرام ۱۳۲۷ھ-۱۹۰۹ء میں مطبع اصح المطابع آسی پریس محمود نگر لکھنؤ سے شائع کرائی۔

صوفیاء کرام کے متعدد تذکرے لکھے گئے لیکن شاہ صاحب کا یہ تذکرہ اپنی نوعیت کے اعتبار سے منفرد اہمیت کا حامل ہے۔

اس تذکرے میں دیباچہ وسبب تالیف کے بعد علی الترتیب حضرات مشائخ سلاسل ثمانیہ، سلسلہ قلندریہ، سلسلہ قادریہ، رضویہ، سلسلہ چشتیہ، سلسلہ سہروردیہ، سلسلہ طیفوریہ، سلسلہ مداریہ اور سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کے حالات اور بعض مسائل طریقت تحریر کئے گئے ہیں۔ اس کے بعد ''ضمیمہ در بیان چہار پیرو چہاردہ خانوادہ'' کے عنوان سے چار پیروں اور چودہ خانوادوں کا اجمالی تعارف کرایا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ بیعت صغیرو کبیر، قبر میں شجرہ رکھنے اور اقسام خلافت مشائخ وغیرہ جیسے اہم مسائل طریقت کو نہایت تحقیق و جامعیت کے ساتھ بیان کیا ہے۔

نمونہ عبارت: خلافت مشائخ کی قسمیں بیان کرتے ہوئے یوں مسطیر ہیں:

''...خلافت مشائخ که درین امر و حسب بر هفت نوع است بعضی ازان مقبول و بعضی غیر مقبول چنانچه ذکر کرده می آید تا این فائده بر طالب این فن روشن گردد اصالتاً، اجازةً، اجماعاً، وارثتاً، حکماً، تکلیفاً، اویسیاً......وارثتاً آن که شیخی ازین جهان در گذشت و خلیفه را بجای خود نه گذاشت وارثی که شایان این امر بود بر سجاده نشست و خود را خلیفه گرفت این نوع خلافت را مشائخ منظور نه داشته اند و اگر احیاناً آن شیخ او را در باطن امر فرماید که نزد صوفیه امر باطن جائز است و لیکن چو اسناد این خلافت در ظاهر منقطع است و به ظاهر از شیخ مجاز نه گشته خلافت انقطاعی باشد ...''[۱۹]

**ایضاح فی تتمۃ الانتصاح:**

۱۳۲۵ھ-۱۹۰۷ء میں حضرت شاہ حبیب حیدر قلندر نے والد محترم حضرت مولانا حافظ شاہ علی انور قلندر کی مصنفہ کتاب ''انتصاح عن ذکر اہل الصلاح'' جو ۱۲۹۵ھ-۱۸۷۸ء میں چھپ چکی تھی اور کتابت کی غلطیوں کی تصحیح کے علاوہ اس میں ان بزرگوں کے حالات کے اضافہ کی بھی ضرورت تھی جن سے خانوادۂ کاظمیہ قلندریہ میں سلاسل سبعہ کی اجازت ہے۔ شاہ صاحب نے آغاز میں ایک مقدمہ لکھا جس میں حضرت مصنف کے مختصر لیکن جامع حالات مع تصنیفات کے تحریر کئے اور تتمہ موسومہ بہ ایضاح فی تتمۃ الانتصاح میں ان بزرگوں کے حالات لکھے جن کا ذکر سطور بالا میں ہوا ہے۔ نیز ایک جدول کا اضافہ کیا جس سے پیران سلاسل ثمانیہ کی تاریخ وسنہ ولادت ووفات، مدت عمر، مدفن وغیرہ کا پتہ چلتا ہے۔ یہ کتاب اکیاون صفحات ان کے اضافے کے ساتھ دوسو چودہ صفحات پر ۱۳۲۷ھ-۱۹۰۹ء میں مطبع اصح المطابع میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔

انتصاح کا اردو ترجمہ شاہ عین الحید رقلندر مدظلہ نے کیا۔ ۱۹۹۸ء میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی، صفحات کی تعداد دو سو اسی ہے، مطبع کا نام اور قیمت درج نہیں ہے۔ کتاب کے آغاز میں عرض مترجم کے عنوان سے پندرہ صفحات کا مقدمہ ہے اور آخر میں ''عرض حال کے عنوان سے ضمیمہ، حضرت مولانا شاہ حبیب حیدر قلندر (م ۲۰۱۰ء) کے حالات کا اضافہ کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ سلسلہ عالیہ قلندریہ، باسطیہ، سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ، سلسلہ عالیہ چشتیہ، سلسلہ عالیہ سہروردیہ، (حضرت قطب الدین بینا دل قلندر کے بعد)، سلسلہ عالیہ طیفوریہ (حضرت سید خضر رومی قلندر کے بعد)، سلسلہ عالیہ فردوسیہ، (حضرت قطب الدین بینا دل کے بعد) سلسلہ عالیہ مداریہ (بعد حضرت قطب الدین بینا دل قلندریہ)، سلسلہ عالیہ نقشبندیہ (بعد حضرت شاہ محمد کاظم قلندر) کے علاوہ کتاب میں شامل دیگر صوفیائے کرام کی تاریخ ولادت، وفات، مدت عمر اور مدفن کی فہرست بھی دی گئی ہے جن سے اس کی افادیت میں اضافہ ہوا ہے۔

**فیوض مسعودیہ مقدمہ فصول مسعودیہ:**

حضرت شاہ مسعود علی قلندر الہ آبادی کی کتاب ''فصول مسعودیہ'' کو حضرت شاہ حبیب حیدر قلندر نے ۱۳۲۱ھ میں مرتب کیا اور اس پر پانچ فیض اور ایک خاتمہ منقسم مقدمہ موسومہ ''فیوض مسعودیہ'' لکھا جو ستائیس صفحات پر مشتمل ہے جس میں مصنف کتاب شاہ مسعود علی قلندر، شاہ عبدالرحمٰن قلندر ثانی، شاہ علی مظہر قلندر، علی اکبر قلندر، شاہ قطب اعظم قلندر اور خاتمہ میں حضرت سید شاہ باسط علی قلندر کی اولاد و احفاد کے حالات تحریر کیے۔ متوسط تقطیع کے اکیس سطری دو سو تیس صفحات پر مشتمل یہ کتاب ۱۳۳۰ھ مطابق ۱۹۱۲ھ میں مطبع اصح المطابع لکھنؤ سے شائع ہوئی۔

**حواشی و تعلیقات:**

۱- منشی احمد حسین سحر بن شیخ عبدالحسیب کاکوروی اصلاً قصبہ دیوہ ضلع بارہ بنکی کے باشندے تھے۔ ان کے والد نے نانہالی تعلق کی وجہ سے کاکوری میں وطن اختیار کر لیا تھا۔ ان کا سلسلۂ نسب کعب بن عبد مناف جد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتا ہے۔ منشی صاحب علوم متداولہ میں مہارت رکھتے تھے۔ کاکوری میں ان کے شاگردوں کی بڑی تعداد تھی۔ شاعری میں ان کو ساحر کاکوروی (شاگرد مصحفی) سے تلمذ تھا۔ سحر کے حلقۂ احباب میں معاصرین ادبا شعراء کی خاصی تعداد تھی۔ ان کی وفات ۱۶ صفر ۱۲۸۹ھ کو ہوئی۔ قصبہ کے مشہور تاریخ گو شاعر اور ان کے عزیز دوست محی الدین ذوقؔ نے تاریخ وفات لکھی۔ (تذکرہ مشاہیر کاکوری ۲۵-۲۴-۱۸۱-۱۱۳-تلاش و تعارف حنیف احمد نقوی-ص ۶۰

۲- آئینہ حیرت (قلمی)، منشی احمد حسین سحر کاکوروی، مخزونہ شبلی لائبریری ندوۃ العلماء، ص ۱

۳- ایضاً، ص۲

۴- ایضاً، ص ۱۸

۵- طور معنی (قلمی)، منشی احمد حسین سحر کاکوروی، مخزونہ شبلی لائبریری ندوۃ العلماء، لکھنؤ، ص ۱

۶- ایضاً، ص۲

۷- ایضاً، ص۱۰۴

۸- تلاش وتعارف: پروفیسر حنیف احمد نقوی، ص۲۰ (مضمون مشمولہ بہ عنوان احمد حسین سحر کاکوروی)

۹- شاہ تراب علی قلندر ابن شاہ محمد کاظم قلندر (تولد ۱۱۸۱ھ- ۱۷۶۸ء وفات ۱۲۷۵ھ-۱۸۵۷ء) خانقاہ کاظمیہ قلندریہ کے دوسرے سجادہ نشین نیز فارسی، اردو اور ہندی کے قادر الکلام شاعر تھے۔ فارسی زبان میں انہوں نے متعدد تصانیف یادگار چھوڑیں۔

۱۰- اصول المقصود، شاہ تراب علی قلندر، ص ۶-۵

۱۱- ایضاً، ص۵۲۸

۱۲- ایضاً، ص۵۳۲

۱۳- شاہ علی انور قلندر بن شاہ علی اکبر قلندر (تولد ۱۲۶۹ھ-۱۸۵۲ء، وفات ۱۳۲۴ھ ۱۹۰۶ء) خانقاہ کاظمیہ قلندریہ کے پانچویں سجادہ نشین اور صاحب تصانیف کثیرہ بزرگ تھے۔

۱۴- اذکار الابرار، شاہ تقی حیدر قلندر، ص ۴۴۹

۱۵- حضرت مولانا حافظ شاہ علی حیدر ابن شاہ علی انور قلندر (تولد ۱۳۱۱ھ-۱۸۹۴ء وفات ۱۳۶۶ھ-۱۹۴۷ء) خانقاہ کاظمیہ قلندریہ کے آٹھویں سجادہ نشین تھے، تذکرہ وسوانح اور تصوف پر متعدد تصانیف کے علاوہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے فضائل ومناقب میں چار جلدیں تحریر کیں۔

۱۶- روض الازہر فی مآثر القلندر، ص ۷

۱۷- حوض الکوثر تکملہ روض الازہر، ص ۴۸۴

۱۸- شاہ حبیب حیدر قلندر ابن حضرت شاہ علی انور قلندر (تولد ۱۲۹۹ھ/۱۸۸۲ء، وفات ۱۳۵۴ھ/ ۱۹۳۵ء) خانقاہ کاظمیہ کے سجادہ نشین سادس اور صاحب تصنیف بزرگ تھے انہوں نے تقریباً تیس سال تک مسند ارشاد کو رونق بخشی۔

۱۹- انتصاح عن ذکر اہل الصلاح، ص ۱۱۶-۱۱۵

کتابیات:

۱- سحر، احمد حسین، آئینہ حیرت (تذکرہ)، خطی نسخہ شبلی لائبریری ندوۃ العلماء، لکھنؤ

۲- سحر، احمد حسین، طور معنی (تذکرہ)، خطی نسخہ شبلی لائبریری ندوۃ العلماء، لکھنؤ
۳- قلندر، شاہ تراب علی، اصول المقصود، آسی پریس لکھنؤ، ۱۸۹۴ء
۴- قلندر تقی انور (شاہ)، تذکرہ گلشن کرم، نامی پریس لکھنؤ، ۱۹۸۵ء
۵- قلندر، تقی حیدر (شاہ) اذکار الابرار، شاہی پریس لکھنؤ، ۱۳۵۷ھ
۶- قلندر، تقی علی (شاہ) روض الازہر فی مآثر القلندر، مطبع سرکاری، ریاست رامپور، ۱۳۳۶ھ
۷- قلندر، حبیب حیدر (شاہ) ایضاح تتمہ انتصاح عن ذکر اہل الصلاح، اصح المطابع لکھنؤ، ۱۳۲۷ھ
۸- قلندر، حبیب حیدر (شاہ)، فیوض مسعودیہ تکملہ وتصحیح فیوض مسعودیہ، اصح المطابع لکھنؤ، ۱۳۳۰ھ
۹- قلندر، حبیب حیدر (شاہ) مواہب القلندر، مطبع اصح المطابع لکھنؤ، ۱۳۲۷ھ
۱۰- قلندر، علی انور (شاہ)، انتصاح عن ذکر اہل الصلاح، اصح المطابع لکھنؤ، ۱۳۲۷ھ
۱۱- قلندر، علی انور (شاہ)، حوض الکوثر، اصح المطابع لکھنؤ، ۱۳۳۶ھ
۱۲- قلندر، علی حیدر (شاہ) تذکرہ مشاہیر کاکوری، اصح المطابع لکھنؤ، ۱۹۲۷ء
۱۳- کاکوروی، عمر کمال الدین، خانوادۂ کاظمیہ کی ادبی خدمات، عادل پبلیکیشنز، دہلی، ۱۹۹۷ء
۱۴- کاکوروی، نثار احمد (حکیم)، سخنوران کاکوری، شیخ شوکت علی پرنٹرز، کراچی، ۱۹۷۸ء
۱۵- نقوی حنیف احمد (پروفیسر) تلاش وتعارف، نصرت پبلشرز لکھنؤ، ۱۹۸۷ء



# حیات وتصانیف تقی الدین اوحدی

ڈاکٹر زبیر قریشی *

## احمد آباد کے مخطوطہ کی اہمیت:

مولانا نورالدین گجراتی گیارہویں صدی/بارہویں صدی ہجری کے گجرات کے نہایت عالم و فاضل بزرگ گزرے ہیں۔ ان کی پیدائش ۱۰۶۹ء ہے اور سال وفات ۱۱۵۵ھ، تقریباً ۹۵ سال تک وہ علم و ادب کی شمع روشن کرتے رہے۔ انہوں نے مدرسہ ہدایت بخش قائم کیا تھا جس کے آثار آج بھی موجود ہیں۔ وہ کئی کتابوں کے مصنف ہیں۔

ان کا ذاتی کتب خانہ جو تقریباً ۳۰۰ سے زائد مخطوطات پر مشتمل ہے آج بھی ان کے ورثہ کے پاس محفوظ ہے۔ صدیقی الاصل یہ خاندان قاضی کہلاتا ہے کیوں کہ مولانا نورالدین کے بیٹے نظام الدین کو مغلوں نے قاضی شہر احمد آباد مقرر کیا تھا۔ اس کتب خانے کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں مولانا موصوف کے اکثر معاصرین کی تصانیف موجود ہیں۔ ایک طرف ان کا تعلق مولانا محمد طاہر پٹنی کے خاندان سے تھا اور دوسری طرف ان کا تعلق احمد آباد کے بخاری سادات کے ساتھ جن میں وہ مغلوں کے صدرالصدور رہ چکے تھے۔

معاصرین کے علاوہ ایسے بزرگوں کی تالیفات بھی ان کے کتب خانے میں تھیں جو ان کے ماضی میں قریب العصر تھے۔ مثلاً ملا باقر داماد، بہاء الدین عاملی اور تقی الدین اوحدی۔ اوحدی کا انتقال تقریباً ۱۰۴۴ھ میں ہوا ہے اور مولانا ۱۰۶۹ھ میں پیدا ہوئے۔ فاصلہ بمشکل ۱۵-۲۰ سال کا ہے۔ اس لئے زیر نظر نسخہ قدیم ترین نسخہ میں شمار کیا جانا چاہئے جسے اب تک اس کی تدوین میں استعمال نہیں کیا گیا۔ قاضی حسین الدین صدیقی کے ہم شکر گذار ہیں کہ انہوں نے اس مخطوطہ سے استفادہ کی اجازت دی۔

## عرفات العاشقین:

عرفات العاشقین دسویں صدی کے نصف آخر سے لے کر گیارہویں صدی ہجری کے نصف اول

---

* ۱۱، آشیانہ سوسائٹی، میوراج پارک، احمد آباد

تک کے ایران و ہند کی ادبی سرگرمیوں کا آئینہ ہے۔ اوحدی نے جو حالات قلم بند کئے ہیں وہ مستند ہیں، اس لحاظ سے کہ اوحدی خود بھی ایک بلند پایہ ادیب تھے۔ ان کے پاس ناقدانہ نظر ہے۔ ان کا ذوق سلیم، ان کا پیمانہ بخش ہے۔ انہوں نے جو کچھ سپرد قلم کیا ہے وہ صرف غیر شریک مشاہداتی حیثیت سے نہیں بلکہ اس وقت کے اوضاع ادبی سے ان کی فعالی وابستگی کی بنیاد پر ہے۔ مندرجہ واقعات ہی ان کی شرکت وانہماک اوران کی صداقت پر گواہ ہے۔ مشاہیر شعراء اور اکابر ادباء، ایران کے ہوں خواہ ہندوستان کے ان کی غالب اکثریت کے ساتھ ان کے ذاتی تعلقات تھے، دوستانہ مراسم تھے اور ادبی روابط تھے۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سیاحت سے ان کی طبیعت کو ایک خاص مناسبت تھی۔ ہندوستان میں آنے سے قبل بھی انھوں نے وسیع وعریض ایران کے ایسے شہروں کا بارہا سفر اختیار کیا تھا جو اس زمانے میں ادبی مراکز تھے، وہاں شہرۂ آفاق ہستیاں قیام پذیر تھیں۔ یہی کام انھوں نے یہاں آکر بھی کیا۔ ایران میں اصفہان، شیراز، یزد، قزوین، کرمان اور کاشان وغیرہ میں آتے جاتے رہے۔ ہندوستان میں احمد آباد، آگرہ، اجمیر، سند وگوالیار، لاہور اور پٹن/نہروالا بھی ان کی مسلسل آمد ورفت تھی۔

انھوں نے ان شہروں کے بیسیوں ادبی مناقشات، مجادلات، منازعات، مہاجات اور مجائبات کا ذکر کیا ہے۔ بعض میں شریک بھی تھے۔ بعض ان کے حضور میں ہوئے۔ اس میں کبھی کبھی کشت وخون وزدوکوب کی نوبت بھی آئی۔ انھوں نے عتبات مقدسہ کی زیارت کی اور بغداد میں حضرت جنید بغدادی کے مزار پر حاضر ہونے کا شرف بھی حاصل کیا۔

## حیات اوحدی:

مختلف شعرا کے ذکر کے ضمن میں انہوں نے واضح کیا ہے کہ کس سن میں وہ کس شہر میں تھے۔ کس سے ملے، کیا واقعہ پیش آیا۔ اگر کوئی صاحب تصانیف ہے تو اس کی تصنیف درج کیں۔ اپنے مآخذ بھی بتاتے چلے جاتے ہیں۔ اس سے ہماری معلومات میں اضافہ ہوتا ہے۔

اوحدی نے مقدمہ میں اپنی پیدائش کی تاریخ کہی ہے۔ لیکن مولانا ابوالقاسم امیری کے ذکر میں لکھتے ہیں:

''بادشاه عالی جاه به علت الحاد گرفته در سال ۹۷۳ که زمان ولادت قائل این مقال است، در چشم جهان بین او میل کشید''[1]

## طفولیت:

قاضی بدیع الزماں بن قاضی شمس الدین محمد اردستانی کے ذکر میں لکھتے ہیں:

''در صفاهان مؤلف را بوی همسایگی دیوار به دیوار واقع است و آباد

ایشان را بہ سلسلہ این کمینہ اتحاد تمام و اعتقاد مالا کلام است در
طفولیت ہم کتب و ہم مکتب بودیم"۔
کونسی کتابیں زیر درس تھیں ان کے نام گنانے کے بعد، اوحدی نے قاضی بدیع الزمان کی تاریخ
وفات کہی ہے۔

**یزد:**

مولانا محمد زمانی کے احوال کے ضمن میں لکھتے ہیں کہ:

"در حال طاعون صفاہان سیر این ضعیف بدارالعبادت یزد شد و قریب
یک سال در آن فردوس کدہ جنت آباد رخت اقامت افگندم"[۲]

**اقدسی:**

کہتے ہیں کہ اقدسی کو لوگ قتل کرنا چاہتے تھے۔ لیکن

"بندہ با اقتضاء ترحم و مروت باآن کہ با بندہ غایت عداوت داشت او
را از ین واقعہ خبردار کردم و از شیراز بگذارنیدم، پس بزیارت عتبات
مشرف گشتہ در صفاہان باز ملاقات شد در ۱۰۰۱ھ"

**جنید بغدادی:** قائل بشرف زیارتش در بغداد رسید"[۳]

یہ واقعہ ۱۰۰۰ھ کے آس پاس کا ہونا چاہئے جب وہ شیراز سے عتبات کی زیارت کے لئے گئے
تھے۔ کیونکہ ۱۰۰۱ھ میں تو وہ اصفہان آگئے تھے۔

**عزیمت ھند:**

وہ کہتے ہیں"

"این کمینہ در اوایل سنہ ہزار و پانزدہ با جمعی از دوستان رفیق و
رفقای شفیق متفق اللفظ و المعنی از شیراز بسیر بلاد ہند رغبت نمود
از عراق بشیراز و از شیراز بکرمان و از کرمان بہ قندھار و از قندھار بہ
لاہور در رسیدم"۔

حین مرور از شیراز بکرمان دراواسط طرق اکبر کی موت کی خبر سنی۔ یہی بات انھوں نے عرفہ اکبر میں
دہرائی ہے اور لکھا ہے کہ انھوں نے اس کی موت کی تاریخ کہی۔

خاوری سمنانی کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ:

"در سنه هزار و پانزده قایل مقالات از سفر عراق به لاهور رسید".

اکبر کا انتقال ۱۰۱۲/۱۰۱۳ھ میں ہوا ہے۔ دو باتوں کا امکان ہے کہ کرمان میں انھیں اکبر کی وفات کی خبر ملی تو لاہور پہنچنے میں انہیں ڈیڑھ دو اور سال لگ گئے۔ یا پھر انہیں اکبر کی وفات کی خبر دیر سے ملی۔

اوحدی نے لکھا ہے کہ وہ تنہا نہ تھے بلکہ ان کے چند دوست بھی ان کے ساتھ تھے، یہ کون تھے اس کا ذکر نہیں کیا۔ مگر ابوالقاسم استر آبادی کے ذکر کے ضمن میں لکھتے ہیں کہ:

"مگر به هند آمده .نوبت اول باتفاق آمدیم"

میر ترابی میر محمد مشہدی کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ:

"در آمدن به هند با هم رفیق بودیم".

انہوں نے لکھا ہے کہ "نوبت اول" وہ ابوالقاسم کے ساتھ ہندوستان آئے تو کیا اس سے پہلے بھی وہ یہاں آچکے تھے؟ واپس گئے اور دوبارہ آئے؟ اس کا جواب ہمیں زاری کمانچہ شیرازی کے ذکر میں ملتا ہے:

"در عنفوان شباب عبور این بنده به خواهش سیر به هند از شیراز به لار افتاد. در آن زمان شاه نورالدین ابن ابراهیم خان حاکم لار بود. میان کمینه و وی و آقا محمد صالح نام یکی از مشاهیر رقابت افتاد".

ان کی تاریخ پیدائش بقول ان کے ۹۷۳ھ ہے اور عنفوان شباب کے معنی ۲۰/۲۲ سال کے ہوئے۔ گویا وہ ۹۹۳-۹۹۵ میں سند کے لار میں آئے تھے۔

## گوالیار:

خان اعظم عزیز کو گوالیار کے قلعہ سے رہا کیا گیا تو وہ کوتوال نورالدین قلی کے ہمراہ خان کا استقبال کرنے اور ان سے ملنے کی سعادت حاصل کرنے ۱۰۲۲ھ میں گوالیار گئے تھے۔

## پٹن:

خوافی خان کے ذکر میں وہ لکھتے ہیں کہ ۱۰۲۶ھ میں وہ نہر والہ/پٹن شمالی گجرات میں تھے۔ بقول ان کے کوئی "نوافض روافض" بھی نہ کہے ایسا ایک شعر کسی نے شرارت کرتے ہوئے ان کے نام سے منسوب کر دیا۔ بات تحقیق تک پہنچی، انہیں طلب کیا گیا۔ مگر وہ احمد آباد پہنچیں اس سے قبل حقیقت سامنے آگئی۔ خوافی خان کو بعد میں معزول کر دیا گیا۔ مگر عہد شاہجہانی میں دوبارہ انہیں عہدہ دیا گیا۔ اسی واقعہ کی بنا پر احمد گلچین معانی نے لکھا ہے کہ اوحدی عہد شاہجہانی تک بقید حیات تھے۔ لیکن انہوں نے اوحدی کی مصیبت کا ذکر نہیں کیا۔

ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ عرفات کا آغاز تو ہوا لیکن اختتام غالباً کبھی نہ ہوا۔ وہ آخر دم تک اضافہ کرتے رہے۔

**اوحدی اور نظیری:**

سودائی گجراتی کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ:

''وقتی کہ بندہ اکثر در صحبت ملا نظیری بسر می برد''۔ یہ بات ۱۰۱۸ سے قبل ۱۰۲۰ تک کی ہو سکتی ہے۔

**تجلی کاشانی:**

وہ تجلی کے ساتھ احمد آباد آئے تھے۔ کہتے ہیں:

''بعد از مرور این مخلص بہ گجرات او نیز بحسب اتفاق احمد آباد افتاد. مولانا نظیری کہ در آن شہر محل اقامت افگندہ علم صحبت اعزہ بر پای داشت تربیت پدرانہ مشفقانہ می کرد و در سرای او محل ورد و مجلس و اجتماع حضرات آن شہر بود مدتی سکون یافت و بعد از آن بمرض اسہال درسال ۱۰۱۹ھ در گذشت''۔

''مدتی سکون یافت'' سے معلوم ہوتا ہے کہ تجلی مرنے کے چند مہینہ یا ایک آدھ سال پہلے بھی اوحدی کے ساتھ احمد آباد آئے ہوں گے۔ یعنی ۱۰۱۸ھ میں۔ ''و بعد از وی مولانا نظیری بسبب غایت محبت و اخلاص اشعار وی را کہ قریب بہ ہزار بیت مجتمع ساختہ تدوین فرمودہ در دیوان خود یک مجلد قرار داد'' کہتے ہیں کہ ان دنوں سنتا ہوں کہ خاوری گیلانی نامی کسی شخص نے بھی تجلی تخلص اختیار کر لیا ہے۔

اس جملہ سے کہ نظیری نے 'علم صحبت اعزہ بر پا ساختہ' اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ نظیری کے کئی عزیز و اقارب یہاں آ گئے تھے ان میں سے ایک میر محمد تقی نیشاپوری تھے کہ ''نسبت قرابت بہ نظیری دارد''۔

تجلی کی موت کے بعد اوحدی نے ایک اہم جملہ لکھا ہے کہ

''وی ہم در آن روزی از سواد فنا بسرای بقا عبور و مرور نمود''

یعنی تجلی کی موت کے بعد فوراً نظیری چل بسے۔

**بزمی گجراتی:**

نظیری نیشاپوری بزمی کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

''مولانا نظیری بجهت وی دست و پای زده و بار فروشیها کرده از عبدالله خان فیروز جنگ و دیگر مردم انعامات گرفته و خود نیز انسانیات متواتر و احسانات وافر نموده اما چون وی بعالم بقاشتافت بزمی را با ورثه وی اندك سوء مزاجی واقع شد و تاریخ هجو آمیز بجهت آن مرحومی گفت 'خر کر مرد و سگی چند بمیراث گذاشت''.

'خرکر' نظیری کی تاریخ وفات ہے یعنی ۱۰۲۰ھ۔ اسی لئے وہ کہتے ہیں کہ تجلی کی وفات کے کچھ ہی دنوں میں انھوں نے بھی راہ عدم اختیار کی۔

مولانا شبلی نے شعرالعجم میں مآثر رحیمی کے حوالے سے نظیری کی تاریخ وفات ۱۰۲۳ھ بتائی ہے۔ اگرچہ وہ کہتے ہیں کہ بعض تذکرہ نگار ۱۰۲۰ھ یا ۱۰۲۱ھ کہتے ہیں۔ مگراب یہ قطعی طور پر طے ہوجاتا ہے کہ نظیری کا انتقال ۱۰۲۰ھ ہوا ہے۔ لفظ 'خرکر' سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آخری عمر میں نظیری کی ساعت کمزور ہوگئی تھی اور وہ اونچا سننے لگے تھے۔

**مقالے کا زاویہ:**

اوحدی کے سوانح حالات عرفات میں دو جگہ درج ہیں۔ ایک مقدمہ اور دوسرے ان کے خود کے عرفہ میں۔ ان دونوں سے صرف نظر کر کے زیر مقالہ میں ان کے ان سوانحی حالات کو ضبط تحریر میں لانے کی کوشش کی گئی ہے جو دیگر شعراء کے ذکر کے ضمن میں پوری کتاب میں منتشر ہیں۔ اس سلسلے میں انہوں نے اپنے متعلق ایک یا دو جملے لکھے ہیں لیکن وہ اہم ہیں۔

**تصانیف:**

تصانیف کا ذکر انہوں نے اسی عرفہ میں کیا ہے جو خود ان سے متعلق ہے۔ اس زمانے میں کئی مصنفین نے یہ طریقہ اختیار کیا تھا۔ احمد آباد کے مشہور عہد روسی بزرگ۔ متوفی تقریباً ۱۰۳۹ھ نے عربی میں دسویں صدی ہجری کے مصنفین پر مشتمل جو کتاب لکھی ہے اس میں انہوں نے اپنا ذکر بھی شامل کیا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اوحدی نے اپنی تصانیف کا ذکر باعتبار تقدم زمانی کیا ہے:

''از جمله مثنویات اول یعقوب و یوسف، بعد از آن ساقی نامه موسوم به نشه بی خمار پس کعبه دیدار آن گاه سفینة السکینة که خزینه الدفینه است و کعبة الحرمین که در همان ایام بعرصه ظهور آمد. دیگر دیوان تبصرة العارفین مع قطعات، دیوان غزل موسوم به تذکره العاشقین.

در نثر تالیف سرمه سلیمانی در لغات فرس نموده و در علم قافیه رساله کافیه العافیه.

قبل از همه رساله مفتاح المفاتیح در مراتب ظهورات دیگر دیوان مشهور که در قزوین از دست رفت و مابعد دیوان عین الحیات که مشتمل بر اقسام سخن غیر مثنوی که همه در هند گفته ام و لوح محفوظ در ۱۰۳۱ھ باتمام رسید.

**عرفات:**

گویا عین الحیات، لوح محفوظ و عرفات کی تصانیف متزامن ہے، ہند میں تالیف ہوئیں۔

**حکیم پرتوی شیرازی اور ساقی نامہ:**

حکیم پرتوی شیرازی کے بیان میں وہ کہتے ہیں:

اکثر متاخرین در ساقی نامه تتبع طرز و روش وی کرده و می کنند و قایل نیز ساقی نامه موسوم به نشه بی خمار گفته ام"[۴]

یہ واقعہ شیراز کا ہے۔ اسی زمانے میں صوفی مازندرانی نے یہاں ساقی نامہ لکھا۔ ساقی نامہ کی ترتیب اس عہد میں ایک ادبی رجحان بن گیا تھا۔

**عالم آشوب:**

اسیری کے بیان میں لکھتے ہیں کہ:

"بنده را با وی قبل از آنها بعضی مکالمات و مناظرات واقع شد که شرح آن موجب تطویل و باعث تصدیع است. از آن جمله قصیده حجت قاطع که در جواب قصیده او گفته ام[۵] و در دیوان قائل موسوم به تذکرة العاشقین و در خاتمه یعقوب و یوسف که در همان سال تمام یافت اشاره اجمالی به حالات آنها واقع است"[۶]

بعد میں پورا حجت قاطع نقل کیا ہے۔

مولانا امیدی کے ذکر میں لکھتے ہیں:

"هفده قصیده و هفت غزل و چند رباعی و چند بیت ساقی نامه بر زبانها است. بنده هر هفت قصیده را بتوفیق الله تتبع نموده ام و در تبصرة العارفین که قصیده قائل است جمیع مسطور است"[۷]

اس سے یہ پتا چلتا ہے کہ تبصرۃ العارفین قصائد اور تذکرہ والعاشقین غزل پر مشتمل ہے۔

خواجہ جمال الدین امینی کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ:

"بجز این دو قصیده بنظر نه رسیده و بنده هر دو قصیده را تتبع کرده ام"[۸]

دو ہندو شاعروں کا ذکر کیا ہے۔ امیر جے پال اور رائے منوہر۔

**رای منوہر:** اس کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

"در این ایام از دکن نزد نورالدین کوتوال آگره چند رباعی فرستاده، بنده با اشاره وی همه را جواب مناسب گفته ام و در پنجابی آنها را مرقوم ساخته"[۹]

اس سے یہ معلوم ہوا کہ اوحدی رباعی پر طبع آزمائی کرتے تھے اور یہ عجیب بات ہے کہ ان کو پنجابی لکھا ہے۔

**تدوین:**

خواجہ جلال الدین محمد میر عبدالرزاق اصفہانی کے ذکر میں لکھتے ہیں:

"تا غایت بیشتر از سه هزار بیت از وی در عرصهٔ ظهور منتشر نبود. مخلص بعد از تجسسات بلیغه بر آن الحاقات نموده و مرتبه زیادی ساختم پنج هزار هفت هزار رسید. الحال قریب بده هزار بیت از وی جمع کرده ام و تدوین داده".

**عربی تصنیف:**

وہ ایک عربی کتاب کی تصنیف کا ارادہ بھی رکھتے تھے۔ مقدمہ لکھتے ہیں:

"بر طبع وقاد و خاطر نقاد ناظران این مناظر و مشاهدان این مشاهد تحقیق مبرهن و مبین باد که در عرفات باشعار فارسی اکتفا نموده مطلقاً پیرامون عربی نگردیده الا به ندرت، این مختصر طاقت حمل نداشت و اگر توفیق رفیق گردد مخصوص شعرای عرب ورقی چند تسوید نموده بعرصهٔ ظهور جلوه خواهد داد"۔

لیکن ایسا نہ کر سکے۔

**حواشی:**

۱- عرفات العاشقین، نسخۂ خطی، ص، ۱۱۹

۲- ایضاً، ص، ۲۶۷

۳- ایضاً، ص، ۱۱۳

۴- ایضاً، ص، ۱۳۸

۵- ایضاً، ص، ۱۰۷۸

۶- ایضاً، ص، ۱۱۹

۷- ایضاً، ص، ۸۸

۸- ایضاً، ص، ۱۷۱

۹- ایضاً، ص، ۲۵۰



# فارسی تذکرہ نویسی کی ایک مختصر تاریخ

ڈاکٹر سرفراز احمد خان *

فارسی زبان میں تذکرہ نویسی کے تاریخی پس منظر اور فارسی شعراء کے حالات کے بارے میں لکھے جانے والے فارسی تذکروں سے واقفیت حاصل کرنے کے لئے فارسی کے قدیم ترین تذکروں سے واقف ہونا نہایت ضروری ہے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ فارسی میں تذکرہ نگاری کا آغاز کب ہوا؟ مجمع الفصحا جسے رضا قلی کی ہدایت نے ۱۲۸۱ھ میں تالیف کی تھی اور جس کا مقدمہ مشہور ومعروف ایرانی محقق مظاہر مصفا نے لکھا تھا، میں لکھتے ہیں:

"پس از اسلام نیز تا آغاز سدۂ ششم کتابی درین زمینه که ترجمۂ شاعران فارسی را ، به زبان فارسی و به استقلال در بر داشته باشد، نمی شناسیم اما به زبان عربی کتابهای در ترجمۂ مردان بزرگ علم و ادب و شعر فراهم می آمده، مانند کتاب یتیمة الدهر ثعالبی که ابو القاسم علی پسر باخرزی متوفی بسال ٤٦٧ هجری بنام دمیة القصر و عصرة العصر بر آن نوشت و به ترجمۂ شاعران حجاز و شام و دیار بکر و آذربائجان و عراق و ری و اصفهان و فارس و کرمان و جرجان و دهستان و استرآباد و قومس و خوارزم و خراسان و بست و سیستان و غزنه اختصاص دارد۔" [1]

اوپر کے اقتباس سے ظاہر ہے کہ اسلام کے ظہور سے پہلے فارسی میں تذکرہ نگاری کا آغاز نہیں ہوا تھا۔ مگر پانچویں صدی ہجری کے اواخر کی ایک تصنیف راحت الصدور وآیت السرور جو ۵۹۹ ہجری کی تالیف ہے کے حوالے سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ طغرل بن ارسلان کی خواہش پر معروف شعرا کے منتخب اشعار جمع کرنے کے ساتھ ایک مصور تذکرہ ترتیب دینے کا کام شروع ہوا تھا مگر افسوس کہ اس تذکرہ کا وجود آج نہیں ملتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ طغرل بن ارسلان کی خواہش کے مطابق ابوبکر نجم الدین بن علی راوندی نے اس کو مکمل تو کرلیا ہوگا مگر وہ منظر عام پر نہ آسکا ہوگا۔

---

* اسسٹنٹ پروفیسر، مولانا آزاد نیشنل اردو یونیورسٹی، لکھنؤ کیمپس

فارسی شاعری کے دیگر قدیم ماخذات میں سے مناقب الشعرا جو ابو طاہر خاتونی کی تصنیف ہے اور مجمع النوادر المعروف بہ چہار مقالہ جو نظامی عروضی سمرقندی کی تالیف ہے اپنی قدامت کے سبب تاریخی اہمیت کے حامل ہیں جن میں فارسی کے قدیم شاعروں کا ذکر شامل ہے۔ لیکن فن تذکرہ کی مخصوص روش کے پیش نظر مذکورہ تصانیف کو ہم تذکرہ کے فہرست میں نہیں رکھ سکتے ہیں اس لئے کہ چہار مقالہ جو ۵۵۰ ہجری کی تالیف ہے اور جس کے دوسرے مقالے میں فارسی کے بعض شاعروں کا ذکر تو ضرور آیا ہے مگر وہ اتنا مختصر ہے کہ اسے ہم تذکرہ نہیں کہہ سکتے ہیں۔ اسی دور کی ایک اور کتاب راحت الصدور وآیت السرور جو آل سلجوق کے تاریخی احوال اور کوائف پر مشتمل ہے اس کے ایک باب ''ذکر شاعران مدّاح آل سلجوق وشعرہای آنان'' میں آل سلجوق کے مدّاح شعرا کا ذکر ملتا ہے لیکن مذکورہ تصنیف کا اصل موضوع چونکہ تاریخ ہے لہٰذا اس کا شمار فارسی تذکروں میں نہیں کیا جاسکتا ہے۔

اس طرح ہم کہہ سکتے ہیں کہ ''لباب الالباب'' ہی ایک ایسا تذکرہ ہے جس کے مولف نورالدین محمد عوفی کو سابقون الاولون کی حیثیت حاصل ہے۔ دو جلدوں پر مشتمل فارسی شعرا کا یہ پہلا تذکرہ ۶۱۴ ہجری میں پایہ تکمیل کو پہنچا چنانچہ ایڈورڈ براؤن اپنے مقدمے میں لکھتا ہے:

> ''عزت این کتاب 'لباب الالباب' درین است کہ در این فن تقریباً یادگار وحید است. اگر چہ قبل ازین چند تذکرہ ھای دیگر در احوال معاصر شعرای فرس نوشتہ شدہ ولی اکثر آنھا دستخوش حوادث و پامال مرور زمان گشتہ، الّا چہار مقالۂ نظامی عروضی سمرقندی .در آن کتاب ھم اگرچہ ضمناً گروھی از مشاھیر شعرای متقدمین ذکر رفتہ ولی متصور اصلی مرام مولف ھمین بودہ است کہ حتی المقدور از عامۂ شعرای مشہور ذکری و اذکار و ابکار و منتخب اشعار ایشان بر سبیل نمونہ یادگار در صحائف کتاب خود گذارد''۔[۲]

پروفیسر ایڈورڈ براؤن کے بیان سے اس امر کی بڑی حد تک وضاحت ہوتی ہے کہ لباب الالباب ہی فارسی کا پہلا دستیاب تذکرہ ہے جسے پورے طور پر تذکرہ کا درجہ حاصل ہے۔ جس میں عوفی نے فارسی کے قدیم اور معاصر شعرا کے ضروری حالات اور ان کے منتخب کلام کو یکجا کر دیا ہے۔ اس طرح صاحب تذکرہ نے نہ صرف فارسی زبان میں تذکرہ نویسی کی اساس رکھی بلکہ فارسی ادب میں بیاض نگاری کے پہلو بہ پہلو تنقید اور تاریخ اور سوانح نگاری کی جہات کو بھی روشن کیا۔

لباب الالباب کے توسط سے ہم فارسی شاعری کے آغاز سے چھٹی صدی ہجری کے اوایل کے شعرا اور

ان کے منتخب کلام سے آگاہ ہو سکتے ہیں۔ یہ تذکرہ دو جلدوں اور بارہ ابواب پر مشتمل ہے۔ ان کی وجہ تالیف پر خود مصنف نے بڑی نکتے کی بات کہی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ:

"محمد عوفی روی از همه جهان گردانیده و بهمه جهان آورده است. خواست که حضرت عالیه (نصیر الدین قباچه) را همه از شیوه صناعت و سرمایه بضاعت خود خدمتی کند و تحفهٔ آرد تا دامنِ قیامت دست بلا بد امن آن نرسد و آخر دور یادگار از دست تعرضِ شب روان زوال مامون ماند"[۳]

مذکورہ بالا اقتباس سے عوفی کی خواہش کا پتہ چلتا ہے کہ وہ شخص اس لازوال تذکرہ کے بدولت آخری زمانے تک جانا پہنچانا جاتا رہے۔ واقعاً اس لاثانی تذکرہ کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ اس کے طرز اسلوب سے متاثر ہو کر تقی اوحدی نے عرفات العاشقین اور ناظم تبریزی نے نظم گزیدہ جیسی کتاب لکھی۔ سید علی بن محمود حسینی نے بزم آراء کے نام سے سنہ ۱۰۰۰ ہجری میں قدیم اور معاصر شعرا کا تذکرہ مرتب کیا۔ امین احمد رازی نے تاریخ و جغرافیہ اور فارسی شعر و ادب کے بیان پر مبنی ہفت اقلیم سنہ ۱۰۰۲ ہجری میں تصنیف کی۔ حسن بن لطف اللہ رازی تھرانی نے ۱۰۲۰ ہجری میں رودکی سے لے کر عہد جہانگیری تک کے شاعروں کا تذکرہ 'میخانہ' کے نام سے لکھا۔ غرض کہ لباب الالباب ایک نمونے کی حیثیت سے جہاں اپنے معاصرین کی نظر میں ممتاز رہا وہیں متاخرین کی بیشتر تالیفات میں بھی عوفی کے اثرات کی کارفرمائی دیکھی جا سکتی ہے۔

چنانچہ لباب الالباب کی تالیف کے بعد ہم دیکھتے ہیں کہ فارسی میں متعدد تذکرے تالیف ہوئے۔ نہ صرف ایران میں بلکہ برصغیر ہندوپاک میں بھی۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ اسی پس منظر میں محمد پسر بدر جاجرمی نے ۷۴۱ ہجری میں 'مونس الاحرار' تالیف کیا جو مختلف شعری اصناف پر مشتمل ہے اور جس میں ضمناً معروف شعرا کا بھی ذکر ہے۔ اس کے بعد دولت شاہ سمرقندی نے تذکرۃ الشعراء ۸۹۲ ہجری میں تالیف کی جو خراسان کا ایک امیر زادہ تھا۔ مجالس النفائس میں میر علی شیر نوائی اس کی بڑی تعریفیں کرتا ہے اور کہتا ہے کہ فطری طور پر وہ شاعر تو نہیں تھا لیکن شعری ذوق ضرور رکھتا تھا۔ اس تذکرہ میں ایک مقدمہ، سات ابواب اور ایک خاتمہ ہے۔ ساتوں ابواب میں مرتب انداز میں فارسی شاعری کی شروعات سے لے کر مصنف کے زمانے تک کے شعرا کے حالات کا ذکر ہے۔ ہر باب میں تقریباً ۲۰ شاعروں کا ذکر ہے اور ان کے منتخب اشعار نقل کئے گئے ہیں۔ اس دور کے بادشاہوں کے حالات بھی درج ہیں جس کے دربار سے یہ شعرا منسلک تھے۔ لہٰذا تاریخی اعتبار سے بھی یہ تذکرہ بہت ارزش و اہمیت رکھتا ہے۔ مولانا آزاد لائبریری علی گڑھ میں ذخیرہ احسن اور سبحان اللہ میں اس کے نسخے موجود ہیں۔ ایک نسخہ یونیورسٹی کلکشن میں بھی موجود ہے۔

فخری ابن امیری نے ۹۴۷ ہجری میں جواہر العجایب یا تذکرۃ النساء تالیف کیا جو شاعرات کا تذکرہ ہے۔ سنہ ۱۸۰۰ء میں لکھنؤ سے یہ شائع ہوا جو نہایت معلومات افزا ہے۔ پھر یکی بعد دیگری کئی معروف اور مشہور فارسی تذکرے لکھے گئے جن میں 'تحفۂ سامی' جسے سام مرزا نے ۹۷۴ ہجری میں لکھا پھر ''نفائس المآثر'' جسے علاء الدولہ قزوینی نے ۹۴۳ ہجری میں مکمل کیا۔ اس کے بعد 'خلاصۃ الاشعار و زبدۃ الافکار' جسے تقی کاشی نے تالیف کیا۔ سنہ ۱۰۰۰ ہجری میں سید علی محمود حسینی نے بزم آرا کے نام سے شعرا کا تذکرہ مرتب کیا۔ ''خیر البیان'' کو حسین غیاث الدین محمود نے ۱۰۱۷ ہجری میں مکمل کیا جس میں ادبا اور شعراء کا ذکر ہے۔

بہت سارے ایسے تذکرے بھی لکھے گئے جن کا موضوع سیرت النبوی تھا جیسے محمد باقر بن محمد تقی مجلسی کا جلاء العیون جو حضور اقدسؐ اور بارہ اماموں کے حالات پر مشتمل ہے۔ یہ تذکرہ ۱۰۳۸ھ میں تالیف ہوا۔ پھر نقشبندی سلسلہ کے صوفیوں سے متعلق ایک تذکرہ رشحات عین الحیات لکھا گیا جس کے مصنف الحسین واعظ کاشفی ہیں۔ اسی موضوع پر ایک اور کتاب لکھی گئی جس کا عنوان سید السیر ہے اور جس کے مصنف غلام احمد مشھدی ہیں۔ سیرت پاک کے علاوہ اس میں صحابۂ کرام، صوفیا اور مشائخ کا بھی ذکر ہے۔ ۱۰۳۶ھ میں اسی موضوع سے متعلق ایک دوسرا تذکرہ تالیف ہوا جو سیر الاقطاب کے نام سے جانا جاتا ہے جس کے مصنف شیخ اللہ دیا حکیم چشتی عثمانی ہیں اور جس میں ۷۲ صوفیوں کا ذکر ہے اور علی ابن طالب سے لے کر شیخ علاء پانی پتی کے حالات پر مشتمل ہے۔ یہ تذکرہ بہت ہی کمیاب اور نایاب ہے۔

سرزمین ایران میں شیخ فرید الدین عطار نے تذکرۃ الاولیاء لکھ کر اس موضوع پر تذکرہ لکھنے کی جو داغ بیل ڈالی تھی اس کا موضوع تصوف تھا۔ بعد کے مصنف نے اس کی خوب پیروی کی اور ایران اور ھندوستان میں یکی بعد دیگری کئی تذکرے وجود میں آئے جن کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ ایک تذکرہ جو خاص طور پر قابل ذکر ہے وہ بحر زخار ہے جس کے مصنف وجیہ الدین اشرف ہیں۔ یہ ایک مفصل تذکرہ ہے جو علما، صوفیا اور مشائخ کے حالات پر مبنی ہے۔ مولف لکھنؤ کے نواب شجاع الدولہ کا ہم عصر تھا۔ مصنف نے اس تذکرہ کو لجہ، نہر اور موج میں تقسیم کیا ہے اور اس میں ۸ لجے ہیں۔ حضور پاکؐ سے لے کر حضرت اویس قرنی تک کے حالات پر مشتمل یہ ایک مفصل تذکرہ مانا جاتا ہے۔ آخر کے دو لجوں میں مجذوبوں اور خواتین صوفیوں کا ذکر ہے۔ بعد میں اس موضوع پر کئی تذکرے وجود میں آئے خاص کر دہ مجلس، مناقب الاسرار اور حال نامۂ بایزید انصاری وغیرہ وغیرہ۔

مذکورہ بالا موضوع سے قطع نظر ھندوستان میں جہانگیر کے عہد میں 'عرفات العاشقین' ہمیں دیکھنے کو ملتا ہے جس کے مولف تقی بن معین الدین اوحدی ہیں جنہوں نے ۱۰۲۲ ہجری میں اسے آگرہ میں تالیف کیا۔ مولف نے اس تذکرہ کو عرصہ، عرفہ اور غرفہ کے عنوانات کے تحت بیان کیا ہے۔ ہر عرصہ میں الفبا کے ایک حرف کو منتخب کیا ہے۔ ہر غرفہ میں تین حصے ہیں۔ متقدمین، متوسطین اور متاخرین۔ نہایت ہی کارآمد اور مفصل تذکرہ ہے جو نہ صرف

ایرانی شاعروں کے حالات پر مشتمل ہے بلکہ ہندوستان کے بھی متعدد شعراء کا ذکر اس تذکرہ میں ہمیں ملتا ہے اور خاص کر متاخرین شعرا کا ذکر بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ کیونکہ بہت سے شعراء سے مولف خود بھی واقف تھا یا ذاتی طور پر ملاقات کر چکا تھا اس لئے تاریخی طور پر یہ تذکرہ بہت اہمیت کا حامل ہے۔

پھر سنہ ۱۰۳۶ ہجری میں ناظم تبریزی نے 'نظم گزیدہ' کے نام سے ایرانی اور ہندوستانی شعرا کے احوال اور منتخب اشعار جمع کئے اور ایک نادر تذکرہ تالیف کیا۔ آج اس تذکرہ کی اہمیت اس بات سے بھی ہے کہ دنیا کے کتاب خانوں میں اس کے ایک یا دو ہی نسخے ملتے ہیں۔ لیکن خوشی کی بات یہ ہے کہ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے شعبہ فارسی کی مشہور اور معروف اسکالر پروفیسر آذرمی دخت صفوی نے اس تذکرہ کی دوسری جلد کی تصحیح کا بڑا عمدہ کام کیا ہے اور اس کا ایک پر مغز مقدمہ بھی لکھا ہے جو شائع ہو چکا ہے۔

جیسا کہ اوپر ذکر کیا جا چکا ہے کہ نہ صرف ایران میں بلکہ ہندوستان میں بھی تذکرہ نویسی کے صنف کو بہت عروج حاصل ہوا اور اس فن پر کئی نادر اور نایاب تذکرہ لکھے گئے جن میں کشن چند اخلاص کا تذکرہ ہمیشہ بہار بھی شامل ہے جو اس نے ۱۱۳۶ ہجری میں مرتب کیا۔ پھر یکے بعد دیگرے کئی اچھے تذکرے وجود میں آئے مثلا بندرابن خوشگو کا سفینۂ خوشگو قابل ذکر ہے جو اس نے ۱۱۱۳ ہجری میں لکھا جو تین جلدوں پر مشتمل ایک ضخیم تذکرہ ہے۔ پھر عظمت اللہ بیخبر نے تذکرۂ سفینۂ بیخبر سن ۱۱۴۱ ہجری میں تالیف کیا۔ ریاض الشعرا کے مصنف علی قلی خان والہ داغستانی ہیں جنہوں نے ۱۱۴۱ ہجری میں یہ معروف اور مشہور تذکرہ لکھا۔ اس کے بعد سراج الدین علی خاں آرزو نے ۱۱۶۴ ہجری میں مجمع النفائس کے نام سے ایک بہترین تذکرہ مرتب کیا۔ پھر شیخ علی حزین نے سن ۱۱۶۵ ہجری میں تذکرۃ المعاصرین مرتب کیا جو بہت اہمیت کا حامل ہے کیونکہ شیخ علی حزین نے اس میں ان شعراء کا ذکر کیا ہے جو خود اس کے زمانے سے تعلق رکھتے تھے۔ اس تذکرہ کو انہوں نے فرقے میں تقسیم کیا ہے اور تقریباً ۱۰۰ شعرا اور علماء کا ذکر ہے جسے مصنف نے نو دنوں میں مکمل کیا جیسا کہ سیر المتاخرین (ص ۱۵) میں مذکور ہے۔

ایک اور اہم اور پر ارزش تذکرہ خزانۂ عامرہ ہے جس کے مولف غلام علی آزاد بلگرامی ہیں اور جو ۱۱۷۶ ہجری میں منظر عام پر آیا۔ تقریباً ۱۰۶ اشعرا کا یہ تذکرہ ہے جس میں قدیم اور جدید دونوں شامل ہیں اور بعض مصنف کے زمانے کے بھی ہیں۔ آزاد نے اس تذکرہ کو الفبا کی ترتیب سے مرتب کیا ہے اور انوری خاوری سے لے کر میر یوسف بلگرامی تک کے حالات پر مشتمل ہے۔ اسی دور کا ایک معروف اور مشہور تذکرہ گل رعنا ہے جسے لچھمی نرائن شفیق نے ۱۱۸۱ ہجری میں تالیف کیا۔ پھر موہن لعل انیس کے زور قلم سے ایک اور مشہور تذکرہ انیس الاحبا کے عنوان سے آیا جو ۱۱۹۴ ہجری میں منظر عام پر آیا۔ غلام ہمدانی مصحفی نے ایک اور مشہور تذکرہ تالیف کیا جو عقد ثریا کے نام سے مشہور ہے اور اس کا سن تالیف ۱۱۹۹ ہجری ہے۔ اٹھارویں اور انیسویں صدی کے درمیان کئی معرکۃ الآرا

---

* صدر شعبۂ اردو، ایم جی ایم کالج سنبھل

تذکرے وجود میں آئے جن میں خاص کر 'گنج شائگان' مصنف محمد طاہر، مجمع الفصحا مصنف رضا قلی ہدایت، گلشن ناز مصنف درگا پرشاد نادر، شام غریبان لچھمی نرائن شفیق اور ریاض العارفین مصنف رضا قلی ہدایت قابل ذکر ہے۔ لیکن افسوس کی بات ہے کہ اتنے قیمتی اور معلومات افزا تذکرے آج بھی زیادہ تر مخطوطہ کی شکل میں ہیں اور شائع نہیں ہو سکے ہیں جیسا کہ مرحوم سید امیر حسن عابدی نے تذکرہ نظم گزیدہ کے پیش گفتار میں ذکر کیا ہے:

''در ھر عصر ادبی تذکرہ ھای شعرا، ادبا، علما، صوفیا و غیرہ ھم در ھند و ھم در ایران بوجود آمدہ اند و برای بررسی ارتقا و تغیرھای فکری و ادبی کہ در زبان فارسی رخ دادند مطالعہ و استیعاب آنہا لازم است. متاسفانہ تعداد زیادی ازین تذکرہ ھا ھنوز چاپ نشدہ و بدست دوستاران زبان فارسی نرسیدہ است''.[۴]

مذکورہ بالا اقتباس سے یہ ظاہر ہے کہ ہمیں اس بات پر خاص توجہ دینی چاہئے کہ ان تذکروں کی نشاندہی کر کے اسے شائع کریں تا کہ آنے والی نسل اس سے استفادہ کر سکے۔

حواشی:

۱- مجمع الفصحا، رضا قلی ہدایت، ۱۲۸۱ ہجری، مقدمہ از مظہر مصفا، تہران، ایران۔

۲- لباب الالباب از ایڈورڈ براؤن، ۱۹۲۱ء، چاپ تہران، ایران

۳- لباب الالباب، نور الدین محمد عوفی، ۶۱۸ ہجری، سبب تالیف کے ذیل میں۔

۴- نظم گزیدہ، ناظم تبریزی، پیش گفتار، امیر حسن عابدی، مقدمہ وتصحیح پروفسور آذرمی دخت صفوی، انتشارات دی آر ایس، دانشگاہ اسلامی علیگڑھ، ۲۰۰۸ء۔

☆☆☆

# تذکرۃ الکرام: مشائخ خانوادۂ مجیبیہ کا مستند تذکرہ

ڈاکٹر سید محمد اسد علی خورشید *

فارسی ادب میں صوفیا کے تذکروں کی تدوین کا سلسلہ پانچویں صدی ہجری کے وسط سے نظر آتا ہے جب شبہ قارۂ ہند میں ''کشف المحجوب'' کی تصنیف ہوئی۔ اس کے مصنف علی بن عثمان الجلابی الہجویری معروف بہ داتا گنج بخش ہیں جنہوں نے ۴۵۰ھ میں تصوف کے موضوع پر یہ کتاب لکھی۔ اصلاً کشف المحجوب تصوف کے عمیق اور باریک موضوعات پر لکھی گئی ہے لیکن اس میں جابجا صوفیاے کرام کے تذکرے آئے ہیں اس بناء پر اسے تدوین تذکرۂ صوفیا میں اساسی حیثیت دی جاسکتی ہے۔ حضرت گنج بخشؒ نے یہ کتاب لاہور میں لکھی اور یہ ہندوستان میں معرض وجود میں آنے والی اولین منثور فارسی تصنیف بھی ہے۔ کشف المحجوب کے بعد جسے اصالتاً تذکرۂ صوفیا کی حیثیت نہیں حاصل ہے، دوسری کتاب اس موضوع پر ''ترجمۂ طبقات الصوفیہ'' ہے جسے شیخ الاسلام ابواسمٰعیل عبداللہ انصاری نے ۴۸۱ھ میں اپنی مجالس وعظ میں املا کرایا تھا اور جس میں ایک سو بیس صوفیا کا تذکرہ ہے۔

کشف المحجوب اور ترجمۂ طبقات الصوفیہ کے بعد شیخ فریدالدین عطار کی ''تذکرۃ الاولیاء'' ملتی ہے جسے کاملاً واصالتاً تذکرہ قرار دیا جاسکتا ہے۔ تذکرۃ الاولیاء کے سال تصنیف کے سلسلہ میں میرزا محمد بن عبدالوہاب قزوینی پروفیسر نیکلسن کے تصحیح کردہ نسخہ کے مقدمہ میں رقمطراز ہیں:

> ''...... وچون شیخ نجم الدین کبری باتفاق مؤرخین درسنہ ۶۱۸ در فتنۂ مغول و فتح خوارزم بودہ است، پس بطور قطع و یقین استفادہ می شود کہ عطار بعد از سنہ ۶۱۸ زندہ بودہ است و نیز فی الجملہ می توان استنباط کرد کہ تالیف تذکرۃ الاولیاء قبل از ۶۱۸ بودہ چہ در مقدمۂ این کتاب یعنی مظہر العجائب

* ایسوسی ایٹ پروفیسر، شعبۂ فارسی، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

اسم تذکرۃ الاولیاء را در ضمن کتب مؤلفہ خود ذکر می کند
(تذکرۃ الاولیاء تصحیح پروفیسر نیکلسن ؛ مقدمہ عبدالوھاب قزوینی، ص یز)

تذکرۃ الاولیا کے بعد اس موضوع پر تحفۃ المرشدین من حکایات الصالحین، ترجمہ خلاصۃ المفاخر، مناقب العارفین، خلاصۃ المناقب، ثواقب المناقب اولیاء اللہ، صفوۃ الصفا، نفحات الانس من حضرات القدس، مجالس العشاق، رشحات عین الحیات، تذکرہ اولیا و سلسلۂ العارفین، ریاض الاولیا، سراج السالکین و لطایف العارفین، ثمرات المشایخ، مجمع المحققین، ریاض الواصلین، ریاض العارفین، انیس الطالبین، شمائل اتقیا، تذکرۃ السالکین اور اسرار الابرار فی اخبار الاخیار وغیرہ تذکرے معرض وجود میں آئے۔

ہندوستان میں بھی صوفیا کے تذکروں کی تدوین کی روش نے خوب خوب رواج پایا، اور اس شبہ قارہ میں بہت مشہور و معروف تذکرے معرض وجود میں آئے۔ چنانچہ میر خورد سید محمد مبارک علویؒ کی سیر الاولیاء فی محبت الحق جل و علیٰ، ملا جمالی کنبوہ معروف بہ درویش جمالی کی سیر العارفین، شاہ عبدالحق محدث دہلویؒ کی اخبار الاخیار فی اسرار الابرار، محمد دارا شکوہ قادری کی سفینۃ الاولیا اور سکینۃ الاولیا کے علاوہ مونس الارواح، حضرات القدس، مخبر الواصلین، معارج الولایت، ریاض الاولیا، مطلوب الطالبین، روضۂ اقطاب، تذکرۂ قادریہ، انفاس العارفین اور روضۃ الاولیا وغیرہ وہ مشہور و معروف تذکرے ہیں جو مورد بحث تذکرہ تذکرۃ الکرام کی تالیف سے قبل تصنیف ہوئے۔

صاحب تذکرۃ الکرام کے عہد یعنی تیرہویں صدی ہجری مطابق انیسویں صدی عیسوی میں بھی تدوین تذکرۂ صوفیا کی روش بدستور قایم رہی اور اس صدی میں بھی تذکرۂ صوفیا کی ایک معتد بہ تعداد مخطوطات و مطبوعات کی شکل میں نظر آتی ہے، جن میں معیار سالکین طریقت، بحر زخار، بشارت مظہریہ درفضایل حضرات طریقۂ مجددیہ، اصول المقصود، فواید سعدیہ، بیاض دلکشا، خزینۃ الاصفیا، انوار العارفین، الروض الازھر فی مآثر القلندر، اور انتصاح من ذکر اہل الصلاح وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

صاحب تذکرۃ الکرام مولانا شاہ ابوالحیوۃ قادری قدس سرہ کی ولادت صاحب اعیان وطن مولانا حکیم سید شاہ محمد شعیب نیرؒ کے مطابق کیم ذیقعدہ ۱۱۹۵ھ کو پھلواری شریف میں ہوئی۔ صاحب اعیان کی اس اطلاع اور خود مصنف کتاب کی تذکرۃ الکرام میں بہم پہنچائی گئی اطلاع کے اعتبار سے مصنف کے سن ولادت میں قدرے اختلاف نظر آتا ہے جو قابل اعتنا نہیں ہے۔ صاحب تذکرۃ الکرام جب حضرت تاج العارفینؒ کے ذکر کے ضمن میں موے مبارک زاداللہ شرفھما کی تشریف آوری کا ذکر کرتے ہیں تو وہاں لکھتے ہیں کہ یہ ۱۲۴۷ھ ہے اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے یہ دولت بے بہا حضرت تاج العارفینؒ کے خانوادے میں باقی

ہے۔ پھر متصلاً اعجاز آثار شریف کے ذکر کے ضمن میں اپنی عمر ترپن سال بیان کرتے ہیں۔ چنانچہ رقمطراز ہیں:

"...... و تا حال که سال یکهزار و دو صد و چهل و هفت از سال هجرت است بعنایت اللّٰه و فضله در فرزندان آنحضرت رضی اللّٰه عنه این دولت و کرامت باقیست ...... و در مدت پنجاه و سه سال که عمر این کمینۂ بارگاه غوثیه رسیده گاهی چنین دیده و نشنیده..."

(تذکرۃ الکرام؛ص ۱۶۹)

اس کے علاوہ حضرت شیخ العالمینؒ کے ذکر کے ضمن میں صاحب کتاب نے اپنا ایک واقعہ مرقوم کیا ہے جس میں بھی اپنی عمر ترپن سال بتائی ہے۔ چونکہ ۱۲۴۷ھ میں حضرت شیخ العالمینؒ کا وصال ہوا اور مذکورہ بالا بیان بھی ۱۲۴۷ھ کا ہی ہے، اس لیے یہ محقق ہے کہ مصنف نے یہ واقعہ بھی ۱۲۴۷ھ میں ہی ذکر کیا ہے۔ چنانچہ صاحب تذکرۃ الکرام راقم ہیں:

"...... باز از آن سال تا این زمان که عمر به پنجاه و سه سال رسیده گاهی زخم پشت پانشده و نشان جراحات سابقه هنوز باقیست"

(تذکرۃ الکرام؛ص ۱۰۴)

مذکورہ بالا دونوں اقتباسات کی روشنی میں یہ بات متیقن ہو جاتی ہے کہ جب ۱۲۴۷ھ میں مصنف کی عمر ترپن سال تھی تو یقیناً ان کی ولادت ۱۱۹۴ھ میں ہوئی ہو گی لیکن صاحب اعیان کی اطلاع زیادہ مستند ہے کیونکہ انہوں نے صاحب تذکرۃ الکرام کے والد ماجد کی بیاض میں مندرج یہ تاریخ لی ہے جسے داخلی شواہد کی بنیاد پر متعینہ قیاسی تاریخ پر بہر حال استناد حاصل ہے۔

مولانا شاہ ابوالحیوۃ قدس سرہ حضرت شیخ العالمینؒ کے چوتھے صاحبزادہ ہیں۔ آپ نسباً ہاشمی ہیں اور حضرت جعفر طیارؓ کی اولاد سے تھے۔ مولانا شاہ ابوالحیوۃ قادریؒ نے بالاستیعاب تمام درسیات کی تکمیل مولانا شاہ احمدی قدس سرہ سے کر کے تمام علوم مروجہ میں دسترس کامل حاصل کر لی۔ مولانا شاہ ابوالحیوۃ قادریؒ اپنے عہد کے عالم نبیل و فاضل جلیل تھے اور اکثر و بیشتر اوقات مطالعہ کتب اور تصنیف و تالیف و درس و تدریس میں بسر ہوتے۔ آپ کے تلامذہ میں جن لوگوں کے نام صاحب اعیان کو دستیاب ہو سکے وہ انہوں نے اپنی کتاب کے حاشیہ پر درج کیے ہیں اور آپ کے ان تلامذہ میں اکثر علم و فضل میں اساتید کے منصب پر فائز ہوئے۔ اس کے علاوہ مولانا شاہ ابوالحیوۃ کے علم و فضل سے متاثر ہو کر بتیا کے مہاراجہ نے اپنے اتالیق کے حیثیت سے ان کو اپنے یہاں مامور کیا۔ کچھ دنوں تک تو آپ نے اس کی خواہش کے مطابق اس کی تعلیم و تربیت کی طرف توجہ

دی لیکن مشاغل سلوک اور تصنیف وتالیف کے ذوق وشوق نیز حضوری شیخ سے غیبت کے احساس نے حضرت مولانا ابو الحیوۃ قدس سرہ کو مجبور کیا کہ اس ذمہ داری سے سبکدوشی حاصل کرلیں چنانچہ آپ نے ۱۲۳۸ھ میں اس خدمت کو ترک کر دیا اور پھلواری شریف واپس آکر مسند درس آراستہ فرمائی۔

صاحب اعیان کی اطلاع کے مطابق مولانا ابو الحیوۃ قادریؒ نے مختلف آثار علمی اپنی یادگار چھوڑے ہیں۔ لیکن اب تک راقم کو تذکرۃ الکرام کے علاوہ کوئی دوسری تصنیف نہ مل سکی۔ تذکرۃ الکرام میں مصنف نے متعدد جگہوں پر یہ ذکر کیا ہے کہ میں نے حضرت شیخ العالمینؒ کے ان اصحاب کا بھی تذکرہ مرتب کیا ہے جو اس وقت عالم حیات میں ہیں لیکن چونکہ ان نفوس قدسی کو اپنے اسرار کی پردہ دری گوارہ نہیں ہے اس لیے اس تذکرہ کو میں نے مخفی رکھ چھوڑا ہے اور وہ اصحاب کہ جو عالم جاودانی کی طرف کوچ کر چکے ہیں ان کا ذکر اس تذکرہ میں شامل کر رہا ہوں۔ چنانچہ راقم ہیں:

> "چون تصرفات و اخلاق آنحضرت بقدر ضرورت در تحریر در آمد، خواستم که مجمل احوال فرزندان آنحضرت که نونهالان بستان ولایت اند و سرو گلستان ہدایت معه احوال یاران طریقه بقید قلم آریم و تکملۂ کتاب بآن سازیم۔ لیکن بنظر آنکه بیشتر یاران صاحب تصرف و فرزندان باکرامت که ارکان دین اند، ذکر احوال آنہا بجز افشای رازنیست و متقرر و متحقق صوفیه صافیه رضی الله عنہم است که افشای سر این طائفه خالی از قباحتی نیست۔ یامتصرف را از تصرف باز میدارد یا نقصان عمروی می کند یا مظہر و مذکر را در مہلکه این طائفه می اندازد، خصوصاً ازین بزرگان که تذکره شان منظور دارم، اکثر اند که نوشتن تصرفات آنہا سراسر موجب ملال خاطر شریف آنہا ست و سبب اعراض ازین گنہگار. بنابر ذکر آن ستوده خصالان که بر سجادۂ ہدایت جلوه افروز اند رساله علیحده کردم و مخفی که تا بقای ما و ایشان افشای سر بر اغیار نگردد و آنانکه ازین جہان نقل کردند بی تاسل احوال آن سالکان طریقت درین کتاب درج کنم ......"

(تذکرۃ الکرام؛ ص ۵۹۰-۵۸۹)

اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ تذکرۃ الکرام کے علاوہ مصنف نے اپنے معاصر صوفیاے طریقت کے احوال پر مشتمل ایک اور تذکرہ مرتب کیا تھا۔ لیکن افسوس کہ دست برد زمانہ سے وہ تذکرہ محفوظ نہ رہا اور اب دستیاب نہیں ہے البتہ مولانا حکیم محمد شعیبؒ کے پاس اس نسخۂ تذکرہ کے کچھ ناتمام کرم خوردہ اوراق جو خود مصنف کے ہاتھ کے تحریر کردہ تھے موجود تھے جیسا کہ انہوں نے اپنی اعیان وطن میں تحریر کیا ہے۔

صاحب تذکرۃ الکرام کو غالباً شعر گوئی وسخن سنجی کا بھی مذاق تھا اور عجز تخلص کرتے تھے۔ لیکن ان کے اشعار کے نمونے دستیاب نہیں ہوسکے ہیں۔ امکان ہے کہ یہ مذاق شعر گوئی محض تفنن طبع کے طور پر ہوگا اور کبھی کچھ کہہ لیتے ہوں گے جسے باضابطہ طور پر مدون نہ کیا ہو یا اگر کیا ہوگا تو گردش زمانہ سے ضایع ہو گیا ہو، جیسا کہ ان کے مصنفہ دوسرے تذکرۂ صوفیا کے ساتھ ہوا اور یہی دوسرا قیاس قرین صحت جان پڑتا ہے کیونکہ اس زمانے میں خود مصنف کے خانوادے میں شعر گوئی کا اعلیٰ ذوق تھا اور کثرت سے صاحب دیوان شعراے متصوفہ ہمیں نظر آتے ہیں۔ بہر کیف مولانا ابوالحیوۃ قادریؒ کی شہرت کا سبب ان کی منثور تصنیف تذکرۃ الکرام ہی ہے۔

صوفیاے کرام کا یہ تذکرہ مولانا شاہ محمد ابوالحیوۃ قادریؒ نے ۱۲۴۹ھ میں تصنیف کیا۔ اس کتاب میں کل پچاس صوفیا اور تین خاتون صوفیا کا تذکرہ ہے جو علم وفضل، ورع وزہد اور تقویٰ و پرہیز گاری میں نابغۂ عصر تھے۔ مصنف نے اس کتاب کی تمہید میں لکھا ہے کہ ایک زمانے سے میرے دل میں یہ خیال تھا کہ میں اپنے شیوخ کرام کے احوال کو جمع کروں جو دنیا وآخرت میں میرے لیے سرمایۂ افتخار و یادگار رہو، لیکن ایام کی نامساعدت کی بنیاد پر اپنے اس خیال کو عملی جامہ نہیں پہنا پا رہا تھا کہ یکا یک اللہ تعالیٰ کی توفیق رفیق ہوئی اور میں نے اس کام پر کمر ہمت کس لی۔ چنانچہ راقم ہیں:

> ''...... می گوید بندۂ بی بضاعت احقر الناس الراجی الی النجات محمدابوالحیات قادری فلواروی البھاری وطناً جعفری الزینبی نسباً غفراللہ ذنوبہ و ستر عیوبہ کہ از مدتی بجمع احوال بعضی شیوخ کرام خود علی نبینا و علیھم السلام در دل تمنا داشتم کہ تا یادگاری در دنیا و سرمایۂ در عقبیٰ باشد. اما از نامساعدت ایام فرصت دست نمی داد و از بی بضاعتی جرأت برین مقصد اعلیٰ نمی افتاد کہ یك ناگاہ الھام لاریبی رھبری نمود و تائید غیبی مددگاری فرمود و کمر ھمت بحصول این معنی چست بربستم......''

(تذکرۃ الکرام، ص ۴-۳)

تذکرۃ الکرام میں مصنف نے جتنے واقعات بیان کیے ہیں ان میں سے بیشتر کا مشاہدہ یا تو مصنف نے بذاتِ خود کیا ہے یا پھر ثقہ شاہدین سے براہ راست سنا ہے۔ شواہد اور خود مصنف کے زھد و ورع اور تقویٰ و پرہیز گاری کی بنیاد پر ان اطلاعات و واقعات کی صداقت و صحت اور استناد میں کسی قسم کا سقم نظر نہیں آتا۔ ترقیم واقعات میں صاحب کتاب نے اتنی دیانت داری کا اظہار کیا ہے کہ اگر کسی واقعہ کے ثقہ راوی کا پتہ نہیں چل سکا ہے یا کسی موردِ ذکر شخصیت کے احوال بہ استناد حاصل نہیں ہو سکے ہیں تو اس کی وضاحت کر دی ہے۔

تذکرۃ الکرام حضرت اقدس مولانا سید محمد وارث رسولنما بنارسیؒ کے ذکر سے شروع ہوتا ہے جو صاحب کتاب کے جدِ مکرم حضرت اقدس تاج العارفینؒ کے استاد اور مرشد تھے۔ ان سے متعلق واقعات مصنف کو یا تو خود اپنے والد اور شیخ حضرت شیخ العالمین سے معلوم ہوئے، یا اپنے استاد سے یا پھر اس خانوادہ کے اوراد و ملفوظات کے مجموعہ مسمیٰ بہ ''فضل النبی'' سے۔ خود راقم نے بھی ''فضل النبی'' سے فروغ بصارت و بصیرت پائی ہے اور صاحب تذکرۃ الکرام نے حضرت تاج العارفین کی جن ترقیمات کا حوالہ دیا ہے ان میں سے کئی یادداشتوں کو خود اپنی نظروں سے دیکھا ہے۔ حضرت شیخ العالمینؒ کے عہد کے بیشتر واقعات خود مصنف کے مشاہدے میں آئے ہیں۔ البتہ پھلواری شریف کے بزرگان سالفہ کے جو احوال صاحب تذکرۃ الکرام نے رقم کیے ہیں وہ سمعی ہیں، لیکن ان کے راوی ثقہ اور مستند ہیں۔ چنانچہ مصنف نے اپنے تذکرے کے استناد و صحت کے ضمن میں رقم کیا ہے:

''...... برخی از احوال ارکان دین کہ از ثقات بسمع رسیدہ معہ اسانید بقید قلم آوردم و آنچہ خود معاینہ کردم در آن حاجت ارقام اسانید ندیدم باآنکہ اکثر ثقات ھم در آن معاینہ شریک ما بودند ترک نام آنہا کردم......''

(تذکرۃ الکرام؛ ص۴)

جیسا کہ عرض کیا گیا یہ کتاب پچاس صوفیا عظام اور تین صالحات و محصنات کے ذکر پر محتوی ہے۔ صاحب کتاب نے سب سے پہلے حضرت اقدس مولانا سید محمد وارث رسولنما بنارسیؒ کا ذکر کیا ہے اور اپنے اس تذکرہ کو حضرت اقدس خواجہ عماد الدین قلندرؒ کے احوال پر ختم کیا ہے۔ بدایت و نہایت کی یہ ترتیب منتخب کرنے کا سبب صاحب تذکرۃ الکرام مولانا ابوالحیوۃ قادری نے یہ بیان کیا ہے کہ حضرت مولانا رسولنماؒ چونکہ حضرت تاج العارفینؒ کے پیر طریقت ہیں اور حضرت خواجہ عماد الدینؒ ان کے پیر بیعت ہیں اس لیے میں نے اپنی اس کتاب کی ابتداء حضرت تاج العارفین کے پیر طریقت کے ذکر سے کی اور انتہا ان کے پیر بیعت کے احوال پر تا کہ شروع سے آخر تک ایک ارتباط رہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

"...... و ابتدای کتاب تیمناً و تبرکاً از احوال پیر طریقت حضرت تاج العارفین مخدوم شاہ محمد مجیب اللہ القادری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کردم و انتہای بر احوال پیر بیعت آنحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ تا بدایت و نہایت را با خودھا نوعی از ربط باشد و نام این کتاب تذکرۃ الکرام نہادم. واللہ المستعان ومنہ التوفیق۔"

(تذکرۃ الکرام؛ص۴)

کتاب کے اختتام پر بھی اس بات کا اعادہ کرتے ہوئے مصنف نے رقم کیا ہے:

"...... وبدایت ذکر از احوال حضرت مولانا رسولنما کہ مرشد وپیر طریقت حضرت تاج العارفین رضی اللہ عنہما بودند، کردم و نہایت بر ذکر احوال حضرت خواجہ محبوب رب العالمینؒ کہ پیر بیعت تاج العارفینؒ بودند، نمودم......"

(تذکرۃ الکرام؛ص ۲۶۵)

اس تذکرہ میں مذکور بیشتر صوفیاے کرام اور مشائخین عظام سلسلہ قادریہ سے تعلق رکھتے ہیں لیکن جا بجا جن دوسرے سلاسل کے بزرگان کے تذکرے ضمناً یا اصلاً آئے ہیں ان میں چشتیہ، نقشبندیہ، سہروردیہ، فردوسیہ، ابوالعلائیہ، شطاریہ اور قلندریہ وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ اس تصنیف سے مصنف کا مقصد اصلی خود اپنے شیخ و مرشد حضرت شیخ العالمینؒ کے احوال و افکار کو محفوظ کرنا تھا۔ اپنے اس مقصد اصلی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے صاحب تذکرۃ الکرام نے واضح لفظوں میں لکھا ہے کہ اس تالیف سے میرا اصل مقصد حضرت شیخ العالمین مخدوم شاہ نعمت اللہ قادریؒ کا احوال رقم کرنا ہے جو باغ ولایت کے گل خنداں اور چمن ہدایت کی بہار ہیں، جن کے عارض سے چمنستان طریقت کو طراوت و تازگی نصیب ہوئی اور جادۂ طریقت کے سالکین کو بے مثال رہبری و رہنمائی میسر آئی۔ چنانچہ تحریر کرتے ہیں:

"...... مقصود اصلی ما ازین تالیف بیان احوال خیرمآل حضرت ایشان (حضرت مخدوم شاہ نعمت اللہ قادریؒ) است، نہ تبیان حال مطلق درویشان، غزل سرائی ما براین گل خندان ولایت است و نواسنجی ما بر این بہار چمنستان ھدایت کہ گل رویش گلستان طریقت را تازہ بہاری بخشید و رنگ و بویش بستان حقیقت را طرفہ تر رونقی و تراوتی داد. نسیم عنبر شمیم

الطاف وافضالش غنچۂ دل گرفته طالبان را در شگفتآورد و نکہت روح افزای کمالش مشام جان گل چینان مقصود را معطر ساخت......"

(تذکرۃ الکرام؛ص ۱۸-۳۱۷)

تذکرۃ الکرام میں مولانا شاہ ابوالحیوۃ قادریؒ نے حضرت تاج العارفین اور حضرت شیخ العالمین رضی اللہ عنہما کے احوال کے ضمن میں بہت سے اسرار تصوف بیان کیے ہیں، جو حضرت شیخ العالمین نے اپنی مجالس میں بیان فرمائے تھے اور مصنف بھی چونکہ ان مجالس میں بذات خود موجود تھے اس لیے انہوں نے براہ راست سنے۔ ان مکنونات و رموز تصوف پر گفتگو مشائخین مصنف کے افکار متصوفہ کی صراحت و وضاحت میں قدرے مفید ہوگی، اس لیے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان میں سے بعض پر کچھ روشنی ڈالی جائے۔

ریاضت ومجاہدہ تصوف میں اساسی حیثیت رکھتے ہیں۔ چنانچہ ابوعلی دقاق کا قول ہے کہ جو شخص مجاہدے سے اپنے ظاہر کو آراستہ کرتا ہے، اللہ تعالیٰ مشاہدے سے اس کے باطن کی تزئین فرمادیتا ہے۔ ریاضت و مجاہدہ کا مقصد اصلی نفس سرکش کو مطیع و فرمانبردار بنانا ہے۔ چنانچہ صاحب تذکرۃ الکرام نے حضرت مولانا رسولنماؒ کے احوال کے بیان میں حضرت تاج العارفینؒ کے حوالہ سے ریاضت وسلوک کے فواید تحریر کرتے ہوئے حضرت خواجہ عماد الدین قلندرؒ کے خیالات کی وضاحت یوں کی ہے کہ اگرچہ اخگر عشق ہوا ہوس کے سارے خس وخاشاک کو خاکستر کرڈالتی ہے لیکن جب تجلی کا انقباض ہوجاتا ہے اور آتش عشق کی شوریدگی میں عمر کے ساتھ کمی آتی ہے تو پھر نفس سرکش سرابھارنے لگتا ہے، لیکن جب ریاضت ومجاہدہ کے ذریعہ تزکیۂ نفس کیا گیا ہو تو سرکشی نفس ظہور پذیر نہیں ہوتی اور عشق کے قبض وسکون کے باوجود کوئی خلل نہیں پڑتا۔ ریاضت کے فواید کے سلسلہ میں حضرت شیخ العالمینؒ کا خیال ہے کہ اس سے صفائے قلب حاصل ہوتا ہے جس کے نتیجے میں قلب نیکی وخیر کا مسکن بن جاتا ہے اور فلاح وصلاح کے مسکون ہونے کے باعث بالآخر سالک کا قلب عطیات ایزدی کا مخزن ہوجاتا ہے، جو اس کی ملکیت ہوتی ہے اور سالک کے لیے ایک لمحہ کے لیے بھی ریاضت ومجاہدہ سے دور ہونا آفت ومصیبت ہے۔ حضرت شیخ العالمینؒ اپنے مریدین کو تقید سلوک اور ریاضت ومجاہدہ کی تشویق دلاتے ہوئے فرماتے تھے کہ حالات وکیفیات تو اولیاء اللہ کی نگاہوں کی برکت سے جانوروں اور شجر وحجر میں بھی پیدا ہوتی ہیں اور ان کا اثر ظاہر ہوتا ہے جیسا کہ نجم الدین کبریؒ کے کتے، سید اشرف جہانگیرؒ کی بلی اور میر ابوالعلیؒ کے سرمست ہاتھی کے واقعات مشہور ہیں اور راجگیر کی پہاڑیوں میں واقع حضرت مخدوم

بہاریؒ کی چلہ گاہ سے ہویدا ہیں۔ اس کے باوجود صرف کیفیات و حالات کی بنیاد پر ان حیوانات و اشجار و احجار کو عارف نہیں کہا جا سکتا کیونکہ لذت عرفان انسانیت سے وابستہ ہے اور انسانیت ریاضت و مجاہدہ اور کسب سلوک سے حاصل ہوتی ہے جو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے اپنے نفس پر ظلم کرنے سے عبارت ہے۔

حضرت شیخ العالمینؒ مریدین و متوسلین کو امور شرعی کے علاوہ کسی کام میں بطریق وجوب حکم نہیں دیتے تھے اور جو بھی حکم ہوتا وہ بطریق اباحت ہوتا تھا، کیونکہ بمنزلہ وجوب حکم کے اصدار کے بعد حکم عدولی کی صورت میں مرید کے خسارے کا امکان ہے اور وہ مسلک طریقت کا گنہگار ہوگا۔ آپ اپنے مریدین کو نوافل کی تحریص بھی نہ فرماتے بلکہ صرف ترغیب فرماتے تھے۔ حضرت شیخ العالمینؒ کے سلوک میں سے ایک یہ بھی تھا کہ آپ لباس درویشی کی تعظیم و تکریم فرماتے اگرچہ صاحب لباس باطناً اس تعظیم و تکریم کا مستحق نہ ہوتا، اور لباس درویشی کی تعظیم کو واجبات طریقت سے شمار فرماتے تھے کیوں کہ دراصل یہ صاحبان فقر کا لباس ہے اور لباس کی تعظیم صاحب لباس کی تعظیم کے مرادف ہے۔ اپنے مریدین کو ترک و تجرید کا حکم نہ دیتے جب تک کہ اس کے احوال اس کے متقاضی نہ ہوں۔

ستر احوال اور امور باطن و مقامات عالیہ کے پوشیدہ رکھنے کا اہتمام ان مشائخین کے یہاں بہت زیادہ تھا، جس کا اندازہ حضرت تاج العارفین اور حضرت شیخ العالمین رضی اللہ عنہما کے بعض احوال کے مطالعہ سے بخوبی ہوگا۔ خوارق اور تصرف باطنی کا عمداً اظہار بھی ان صوفیا کی نگاہ میں فعل قبیح اور مذموم تھا اور اظہار تصرف کو تقرب الی اللہ میں رخنہ تصور فرماتے تھے۔ اسی طرح مکشوفات کا بے باکانہ اظہار بھی ان اصحاب کے یہاں مطعون و ملعون تھا۔ حضرت شیخ العالمینؒ نے صاحبان کشف کی جو اقسام بیان فرمائی ہیں ان میں اہل اسرار خفی و جلی کے مکشوفات کو کذب و دروغ سے منزہ اور مکر نفس و فریب شیطان سے مبرا بیان فرمایا ہے اور ان کے اقوال کو مرتبہ وحی و صدق سے مماثل گردانا ہے اور ایسے صاحبان اسرار کے وجود کو کبریت احمر بتایا ہے۔ اس قسم کے علاوہ بقیہ صاحبان مکاشفہ کی قسموں پر اعتماد و یقین نہ کرنے کا حکم دیا ہے کیونکہ ایسے مکاشفات نفس و شیطان کے مکر و فریب سے مامون نہیں ہوتے۔ ساتھ ہی حضرت شیخ العالمینؒ کا یہ بھی خیال ہے کہ سالک کو بھی کشف کا خیال نہیں آنا چاہیے کیونکہ محض خیال ہی طالب کو قرب مطلوب سے دور کر دیتا ہے۔ کشف ارواح بھی حضرت شیخ العالمینؒ کی نگاہ میں ایک حد کے بعد ناپسندیدہ تھا اور اسے بھی دنیاداری تصور فرماتے تھے کیونکہ اس میں بھی اشغال اور اوراد و وظائف سے کسب کیا جاتا ہے۔ فی الحقیقت اس عمل کو فقر و درویشی سے جدا تصور فرماتے اور کہتے تھے کہ جادوگر بھی اعمال سفلی سے ایسی قوت سافلہ حاصل کر لیتے ہیں۔

حضرت شیخ العالمینؒ کی نگاہ میں تقویٰ و پرہیزگاری کی پاسداری اور حفظ کا اہتمام لازمی تھا اور

فرماتے تھے کہ شریعت مطہرہ میں ہر چیز کی قضا ہے لیکن تقویٰ و پرہیز گاری کی قضا نہیں اگر کسی کام میں ترک ہو گیا تو ضایع ہو گیا۔ گویا کہ خرقۂ تقویٰ پیوند قبول کرنے والا نہیں ہے، اس لیے سالک کو چاہیے کہ ہر لمحہ اس کے حفظ کی بابت ہوشیار رہے کہ کسی کام میں ساقط نہ ہو جائے۔ اسی بنیاد پر اپنے کسی ذاتی مفاد کے پیش نظر خواہ وہ دینی ہو یا دنیوی حضرت شیخ العالمینؒ کی نگاہ میں کلام الٰہی کے اجزاء کا ورد بھی ' ولا تشتروا بآیاتی ثمناً قلیلا ' کی رو سے جائز نہ تھا اور فرماتے تھے کہ مسلک تصوف میں دین و دنیا کی کسی ضرورت کے لیے بھی آیات قرآنی پڑھنا بیع وشراء کے مماثل ہے کیونکہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ کے کلام کے بمقابلہ ہماری ساری ضرورتیں ثمن قلیل ہیں، البتہ رضاے الٰہی کی طلب کی نیت سے ان آیات کا ورد کرنا چاہیے اور یقین ہے کہ اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ وہ حوائج دینی و دنیوی بھی انعام مزید کی صورت میں پوری فرما دے گا۔

ان رموز و اسرار تصوف کے علاوہ تذکرۃ الکرام میں توبہ و استقامت توبہ، ورع و زھد و تقویٰ، استغراق و استغناء، سکوت و خاموشی، خوف و رجا، خشوع و تواضع، قناعت و توکل، شکر و یقین، صبر و رضا، ذکر و عبودیت، خلق و جود و سخا، توحید و معرفت اور سماع و عشق و محبت وغیرہ جیسے نکات تصوف پر بھی جا بجا لطیف خیالات و افکار کا ترشح نظر آتا ہے، بلکہ اگر یہ کہا جائے کہ ان صوفیاے کرام کے ہر ہر واقعات میں سالک طریقت کے لیے مشعل موفقیت و کامیابی فروزاں ہے تو نامناسب نہ ہوگا۔ تذکرۃ الکرام میں بعض منقولات و مشمولات ایسے بھی مل سکتے ہیں جو عقل فلک پیما کی غنچہ پیشانی کا باعث ہوں لیکن حقیقتاً وہ عشق بلاخیز کے انشراح کا سبب بھی ہیں۔

تذکرۃ الکرام کی زبان نہایت سادہ و سلیس اور رواں ہے۔ صاحب کتاب نے اصل واقعات کی ترقیم میں اپنا زور قلم نہیں دکھایا ہے۔ البتہ تمہید کتاب اور بعض واقعات کی ابتداء میں کہیں کہیں مصنف کے اشہب قلم کی جولانی کے نمونے نظر آتے ہیں۔ کتاب کی ابتداء حمد الٰہی سے کرنے کے بعد نعت نبی اور مناقب اصحاب و اہل بیت بیان کرتے ہیں پھر سبب تالیف کا بالاختصار ذکر کرنے کے بعد موضوع اصلی کی طرف آجاتے ہیں۔ تذکرۃ الکرام میں تطویل لاطایل سے کاملاً اجتناب کیا گیا ہے۔ ضروری و لازمی صنعتوں مثلاً جناس، سجعات، کنایہ و استعارہ اور ایہام وغیرہ کے علاوہ نہ صناعت ادبی کی حشر سامانیاں ہیں اور نہ ہی اثقال و اشکال کی تگ و تاز۔ نہایت سادہ و دلنشین اور عام فہم انداز میں واقعات و احوال اس طرح بیان کر دیے ہیں کہ جن کی افہام و تفہیم ہر طبقہ و زمرۂ افراد کے لیے سہل ہے۔ بیان کی شستگی و عذوبت، مبیّن کا تقدس و تنزہ اور مبیّن کی ارادت و عقیدت مل کر ایسا سماں پیدا کرتی ہیں کہ اگر اس میں قاری کی للہیّت کی آمیزش بھی ہو جائے تو وہ خود اپنے تصور میں ان واقعات کو ظہور پذیر ہوتے ہوئے دیکھتا ہے یا پھر ان اصفیا سے استفاضہ کا

ساس کرتا ہے۔ مصنف نے عربی عبارت، امثال وحکم، قرانی آیات اور احادیث نبوی ﷺ کا بقدر ضرورت ستعمال کیا ہے اور جملوں میں اس طرح پیوست کر دیا ہے کہ کہیں کہیں قاری انتقال لسانی کو محسوس بھی نہیں کر پاتا۔ مولانا شاہ ابوالحیوۃ قادر نے تلفیق نثر بنظم سے بھی ماہرانہ انداز میں کام لیا ہے اور بیشتر مقامات پر یسے برمحل اور موزوں عربی وفارسی اشعار پیوست کیے ہیں کہ مصنف کے حسن انتخاب کی داد دینی پڑتی ہے۔ ماحب کتاب نے جن شعراء کے اشعار سے تلفیق کی ہے ان میں سعدیؔ، خسروؔ، رومیؔ، حافظ اور جامیؔ وفغانیؔ کے علاوہ خود مصنف کے خانوادہ کے بعض صاحبان سخن بھی شامل ہیں۔



# ہندوستان میں فارسی تذکرہ نویسی اور نجوم السماء-ایک تعارف

ڈاکٹر عابد حسین حیدری*

اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ ہندوستان میں فارسی تذکرہ نگاری کی باقاعدہ ابتدا اکبر کے عہد میں ہوئی ہے جبکہ اس سے قبل لباب الالباب محمد عوفی ۶۱۸ھ کے علاوہ ایک اور تذکرہ ''روضۃ السلاطین'' ملتا ہے جو مولانا سلطان فخری ہروی کی تالیف ہے۔ فخری شاہ طہماسپ صفوی کے عہد (۹۳۰ھ/۱۵۲۴ء تا ۹۵۴ھ/۱۵۷۶ء) میں زیارت حرمین شریفین کے ارادے سے اپنے وطن کو خیر باد کہہ کر کچھ عرصے تک ابوالفتح شاہ حسین ارغون حاکم سندھ وٹھٹھ کے دربار سے متوسل رہے تھے۔ اس تذکرے کو انھوں نے اسی کے نام سے معنون کیا ہے۔ یہ تذکرہ ان سلاطین کے ذکر پر مشتمل ہے جنھوں نے شاعری کے میدان میں اپنی طباعی کے جوہر دکھائے ہیں۔

''روضۃ السلاطین'' کی آخری حد تالیف (۹۶۱ھ/۱۵۵۴ء) کے تھوڑے دن بعد ہی تاریخ اکبر اعظم کے نیر اقبال کی تابانیوں سے ہم کنار ہوئی اور اس کا دربار شعروادب اور علم وفن کا مرکز بن گیا۔ اکبر کی قدردانی و قدرشناسی نے ملک اور بیرون ملک کے ارباب کمال کو متوجہ کیا۔ چنانچہ مغل دربار جلد ہی علم وفن کی دنیا میں ایک گوہر شب چراغ کی طرح جگمگا اٹھا اور اس طرح اس عہد کو بجا طور پر ہندوستان میں فارسی زبان وادب کے فروغ کا عہدِ زریں کہا جاسکتا ہے۔

اکبر کے عہد کا دوسرا تذکرہ ''نفائس المآثر'' ہے۔ اس کے مؤلف میر علاؤ الدولہ قزوینی اکبر کے اتالیق میر عبداللطیف قزوینی کے حقیقی بھائی تھے اور ۹۶۳ھ/۱۵۵۶ء میں آذربائیجان سے ترک وطن کر کے ہندوستان پہنچے تھے۔ ''نفائس المآثر'' کے بعد محمد عارف بقائی نے ''مجمع الفضلا'' مرتب کیا۔ عارف بھی اکبر ہی کے عہد میں بخارا سے ہندوستان آئے تھے اور کچھ عرصے تک عبدالرحیم خان خاناں سے متوسل رہے تھے۔ خان خاناں کے متوسلین میں دوسرا تذکرہ نگار سید علی بن محمود الحسینی ہے، جس نے ۱۰۰۰ھ/۱۵۹۲ء میں ''بزم آرائی'' کے نام سے ایک تذکرہ مرتب کر کے اپنے مربی کی خدمت میں پیش کیا۔ عہد اکبری کا آخری تذکرہ امین احمد

---

* صدر شعبۂ اردو، ایم. جی. ایم کالج، سنبھل، مراد آباد

رازی کا "ہفت اقلیم" ہے۔ رازی اکبر کے دورِ حکومت میں اپنے وطن رے سے ہندوستان آیا۔ وہ نور جہاں کے والد اور جہانگیر کے وزیر اعتماد الدولہ غیاث بیگ کا قریبی عزیز تھا۔

اکبر کے بعد زمامِ حکومت نور الدین محمد جہانگیر کے ہاتھ میں آئی۔ اس عہد میں ہندوستان کی سرزمین کوئی فیضی یا ابوالفضل تو پیدا نہ کر سکی لیکن ہمسایہ ملکوں سے فنکاروں اور دانشوروں کی آمد کا سلسلہ بدستور قائم رہا۔ ایران میں یہ دور شعر و ادب کی ناقدری کا دور تھا جب کہ اس کے برخلاف ہندوستان میں اربابِ علم و فن کو سر آنکھوں پر جگہ دی جا رہی تھی۔ اس دور (عہدِ صفوی) کے مشہور ایرانی شاعر علی قلی سلیم نے درج ذیل شعر میں بڑی خوبصورتی کے ساتھ اس صورت حال کی تصویر کشی کی ہے:

نیست در ایران زمیں سامان تحصیل کمال　　　تا نیامد سوی ہندوستان، حنا رنگین نشد

چنانچہ اس زمانے میں بھی یہاں فارسی زبان و ادب کے بہت سے شاہکار معرضِ وجود میں آئے۔ اسی سلسلے میں تذکرہ نویسی کی روایت بھی کسی قدر آگے بڑھی اور کئی تذکرے مرتب ہوئے جن میں خلاصۃ الشعراء مولفہ ملا محمد صوفی مازندرانی، عرفات العاشقین مولفہ تقی الدین محمد تقی اوحدی، خرابات مرتبہ حسن بن لطف اللہ طہرانی، میخانہ مؤلفہ عبدالنبی خان فخر الزماں غرقی، تاریخِ جہانگیری مولفہ مطربی، مجمع الشعرائے جہانگیری مولفہ قاطعی، اس کے علاوہ دورِ شاہجہانی میں طبقاتِ شاہجہانی مولفہ محمد صادق، خزینۂ گنج الٰہی مولفہ میر عماد الدین محمود حسینی الٰہی، لطائف الخیال مولفہ شیخ مفید معروف بہ شاہ محمد شیرازی، کلمات الشعرا مولفہ محمد افضل سرخوش کشمیری، تذکرۂ بقا مولفہ محمد بقا سہارن پوری اور مرآۃ الخیال مرتبہ شیر خان لودی عہد اورنگ زیب کے تذکرے ہیں۔

مرأۃ الخیال اورنگ زیب کے چونتیسویں سال جلوس کی تالیف ہے۔ یہ عہد ہندوستان میں افراتفری کا زمانہ ہے اس عہد میں فارسی تذکرہ نگاری کی تاریخ میں ایک طویل خلا نظر آتا ہے۔

اورنگ زیب کے بعد محمد شاہ پہلا فرمانروا تھا جسے تقریباً ۳۰ سال حکومت کرنے کا موقع ملا، لیکن نظامِ حکومت کی ابتری برابر بڑھتی رہی۔ رہی سہی کسر نادر شاہ کے حملے نے پوری کر دی۔ ابھی یہ زخم مندمل بھی نہ ہونے پایا تھا کہ احمد شاہ ابدالی کی فوجیں سلطنت مغلیہ کے حدود میں داخل ہوئیں اور بادشاہ کی آنکھوں میں سلائیاں پھیر کر اسے تخت و تاج سے محروم کر دیا اور اس واقعہ کے بعد مغلوں کو اپنی عظمت رفتہ کی شیرازہ بندی کا موقع نصیب نہ ہوا۔ اربابِ علم کو ایسے ماحول میں شعر و ادب اور تصنیف و تالیف کی دنیا سے بہتر کوئی پناہ گاہ نہیں ملتی۔ یہاں بھی ایسا ہی ہوا چنانچہ انتشار و ابتلا کے زمانے میں ہندوستان کے ادیبوں اور شاعروں نے جس غیر معمولی اور حیرتناک انہماک کے ساتھ فارسی زبان و ادب کی خدمت کی ہے اس کا اندازہ اس طرح کیا جا سکتا ہے کہ محمد شاہ کے پانچویں سال جلوس (۱۱۳۶ھ/۲۴-۱۷۲۳ء) سے احمد شاہ کی معزولی (۱۱۶۷ھ/۱۷۵۴ء)

تک تیس سال کی مدت میں شعرائے فارسی کے سولہ، سترہ تذکرے مرتب ہوئے جن میں بیشتر ہندی الاصل مولفین کے نتائج قلم ہیں اور ان میں ہندوستانی شاعروں کی تعداد نہ صرف نمایاں بلکہ بعض اوقات غالب رہی۔

یہی وہ دور ہے جب فارسی کے ساتھ ساتھ اردو کے تذکرے بھی لکھے جارہے تھے۔ اس دور میں جو فارسی تذکرے لکھے گئے ان میں ہمیشہ بہار مولفہ کشن چند اخلاص، سفینۂ بے خبر مولفہ عظمت اللہ بے خبر بلگرامی، سفینہ خوش گواز بندرابن داس خوش گو متھراوی، ید بیضا مولفہ میر غلام علی آزاد بلگرامی، ریاض الشعرا از علی قلی خاں والہ داغستانی، منتخب الاشعار از مرزا کاظم مبتلا لکھنوی، تذکرہ حسینی مولفہ میر حسین دوست سنبھلی، مجمع النفائس از سراج علی خان آرزو مشہور و معروف فارسی تذکرے ہیں۔

دہلی کی تباہی کے ساتھ وہاں کے شعرا، ادبا، اور علماء کی لکھنو مراجعت نے لکھنؤ کو علمی و ادبی مرکز بنا دیا اور وہاں بھی فارسی کے بہت سے تذکرے وجود میں آئے۔ دہلی و لکھنؤ میں جو بیشتر تذکرے لکھے گئے چاہے وہ فارسی شعرا کے ہوں یا اردو شعراء کے فارسی ہی میں لکھے گئے چاہے وہ میر کا تذکرہ ہو یا قائم کا، مصحفی کا ہو یا میر حسن کا ساتھ ہی ساتھ صوفیا و علما کے تذکروں کی روایت بھی جاری رہی۔

بہر حال یہ تذکرے ہماری علمی وراثت کے امین، ہمارے ادبی ذوق کے ترجمان، ہماری تہذیبی سرگرمیوں کے عکاس اور ہماری مجلسی زندگی کے آئینہ دار ہیں۔ ان میں سے بہت سے تذکرے تحقیق و تنقید کے میدان میں سرگرم عمل ہیں اور بہت سے تذکرے گوشۂ گمنامی میں سسکیاں لے رہے ہیں۔ انھیں گمنام تذکروں میں ایک تذکرہ ''نجوم السماء فی تراجم العلماء'' ہے جس کے مولف میرزا محمد علی لکھنوی ہیں۔ یہ تذکرہ پہلی بار مطبع جعفری نخاس جدید لکھنؤ سے ۱۳۰۳ھ میں ان کے صاحبزادے حکیم میرزا محمد مہدی نے شائع کرایا۔ یہ تذکرہ نایاب ہوگیا تھا لیکن بعد میں حجۃ الاسلام مولانا سعادت حسین خاں سلطان پوری کی کوشش سے آیۃ اللہ سید شہاب الدین مرعشی نجفی نے ۱۹۷۵ء میں مکتبہ بصیرتی قم سے شائع کرایا۔ اس تذکرے کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ یہ تذکرہ فردوس مآب علامہ میر سید حامد حسن موسوی کی ایما و اشارے پر لکھا گیا۔ صاحب تذکرہ میرزا محمد علی مفتی محمد عباس اور علامہ میر حامد حسین کے خاص شاگرد تھے[1]۔

میرزا محمد کے بڑے صاحبزادے حکیم مرزا محمد مہدی مولف تکملہ نجوم السماء جو کہ اردو کے استاد شاعر عزیز لکھنوی[2] کے برادر بزرگ ہیں اپنے والد کے تعلق سے تکملہ نجوم السماء میں فرماتے ہیں:

''الفاضل الوفی والدی المرحوم میرزا محمد علی صادق علی ابن صادق علی بن محمد مہدی بن محمد کاظم طاب ثراھم و جعل الجنۃ مثواھم وی فاضل ادیب و منشی متقی مقدس بود در شب سیزدھم ماہ رجب المرجب در ۱۲۶۰ھ (یک ھزار و دو صد و شصت) متولدشدہ و بتاریخ

یکم ماہ ذی قعدہ ۱۳۰۹ھ (یک ہزار و سہ صد و نہ) ھجری بمرض تپ و سعال بعالم جاودانی ارتحال نمودہ و بحسینیہ جناب غفرآن مآب مدفون گردید. در "دوحۃ الانوار" کہ از تالیف آن مرحوم و بخط آن مرقوم است کہ ولادت حقیر شب سبز دھم رجب قریب دو ساعت از شب گذشتہ ۱۲۶۰ھ (الف و مأتین و ستین) اواخر عہد پادشاہ جمجاہ محمد امجد علی شاہ طاب ثراہ واقع شد" [۳]

حکیم میرزا محمد مہدی مولانا میرزا محمد علی کے خاندان کے متعلق رقم طراز ہیں:

"نسب شریفش کہ بزبان آن مرحوم شنیدم کہ بارہا می فرمودند بمالک اشتر نخعی کہ صحابی خاص جناب امیرالمومنین بودند می رسد و ھم می فرمودند کہ جناب میرزا محمد کاظم جدّ این راقم حروف از شیراز در کشمیر تشریف می آوردند. و جناب جدّی یعنی جناب مقدس مآب میرزا صادق علی مرحوم در ریعان شباب بلکھنؤ حسب الطلب خال خود یعنی جناب میرزاعلی خاں جواھر رقم کہ در خطِ نستعلیق ید طولی داشت در عہدِ سلطنت نصیر الدین حیدر پادشاہ اودہ بہ لکھنؤ تشریف آوردند." [۴]

حکیم میرزا محمد مہدی مولانا میرزا محمد علی کے اساتذہ کے بارے میں تحریر فرماتے ہیں:

"والد مرحوم از اساتذہ عظام زمان و علماء کرام آوان خواندہ بود مثل جناب فخر المجتہدین العظام سر آمد علماء فخام جناب سلطان العلماء طاب ثراہ در فقہ و جناب عالم ربانی و فاضل صمدانی جناب مفتی سید محمد عباس شوشتری در ادب، و جناب آیۃ اللہ فی العالمین جناب مولانا سید حسین طاب ثراہ در تفسیر و حدیث، و جناب عالم لوذعی و فاضل یلعمی جناب راجہ امداد علی خاں کنتوری برّد اللہ مضاجعہم در علوم حکمیہ." [۵]

عزیز لکھنوی "تجلیات فی تاریخ عباس" میں میرزا محمد علی کے عربی و فارسی عبارت آرائی اور مفتی محمد عباس کے تعلق سے فرماتے ہیں:

"مفتی صاحب کے عقیدت کیش تلامذہ میں تھے۔ بیحد عزت و احترام فرماتے ہیں۔ ادبی ذوق جناب مفتی صاحب کی صحبت سے غالب رہا۔ عربی و فارسی میں نہایت لطیف عبارت تحریر فرماتے تھے۔" [۶]

حکیم میرزا محمد مہدی اور عزیز لکھنوی کے مطابق میرزا محمد علی کی تصانیف درج ذیل ہیں:

۱- نجوم السماء فی تراجم العلماء

۲- زعفران زار کہ در احوال شعراء اہل کشمیر بامر جناب عالم جلیل الشان مجتہد رفیع المکان جناب مولاناسیدابن سید علی شاہ طاب ثرا ھما تحریر فرمودہ بودند و این کتاب ہنوز در تسوید است بہ تبییض نرسیدہ۔

۳- کشکول موسوم بہ روضتہ الازھار و روحتہ الانوار کہ در آن مکاتیب عربیہ و فوائد علمیہ و غیر ذالك جمع نمودہ۔

۴- مجمع الفوائد و منبع الفوائد

یکم ماہ ذیقعدہ ۱۳۰۹ھ کو میرزا محمد علی نے لکھنؤ میں انتقال کیا اور حسینیہ غفرآن مآب میں مدفون ہوئے۔ [۷]

''تکملہ نجوم السماء''[۸] میں میرزا محمد علی کے کسی دوست کا مادۂ تاریخ وفات درج ہے:

محمد با علی نامی بغرہ بست ذی قعدہ — بخواں سال سفر یارا

ولی الحق اولا ناز دنیا رفت آن دانا — ولقہ منک رضوانا

عزیز لکھنوی نے بھی اپنے والد کا قطعہ تاریخ وفات کہا جو درج ذیل ہے:

رفت چوں سایۂ پدر ز کرم — تیرہ شد دروز گار در نظرم

ہست این نوحۂ عزیز حزیں — زسرم رفت سایۂ پدرم [۹]

۱۳۰۹ھ

نجوم السماء دراصل علماء کا تذکرہ ہے لیکن اس میں علماء کے شاعرانہ کمالات کا بھی احاطہ کیا گیا ہے۔

حکیم میرزا محمد مہدی تکملہ نجوم السماء کے مقدمے میں تذکرۂ نجوم السماء کا تعارف درج ذیل الفاظ میں کراتے ہیں:

''اما بعد می گوید خادم الاطبا میرزا محمد مہدی ابن مولانا محمد علی بن صادق علی بن محمد مہدی بن محمد کاظم کہ جناب والد ماجد مرحوم کتاب نجوم السماء در احوال علماء و فضلا بی کہ بعد الالف من الهجرة گذشتہ اند بقالب تصنیف در آوردہ بودند.''[۱۰]

تذکرہ نجوم السماء تین حصوں میں منقسم ہے۔

۱- نجم اول اس حصہ میں ۱۰۰۰ھ تک کے علما و ادبا و شعرا کا تذکرہ ہے۔

۲- نجم ثانی اس حصہ میں ۱۱۰۰ھ کے نصف اول کے علما کا تذکرہ ہے۔

۳- نجم ثالث اس حصہ میں ۱۱۰۰ھ کے نصف آخر کے علما کا تذکرہ ہے۔

حکیم میرزا محمد مہدی کے مطابق ''و این کتاب از اوائل مائة اولی تا اوسط مائة ثالثه تکمیل و تبییض و تکمیل رسیده و بحمد الله در حیات آن مرحوم طبع شده شایع گردید''[۱۱]

نجوم السماء پر آیۃ اللہ فی العالمین مولانا میر سید حامد حسین موسوی نے تقریظ لکھی جس سے مولانا میرزا محمد علی کی علمی حیثیت کا اندازہ ہوتا ہے:

''الفاضل السعید و الولّی الرشید الصّفی الحمید الالمعی الزکی اللوذعی الذّکی المولوی میرزا محمد علی ممّن حاز قصب السبق فی العلم و البراعة... الخ[۱۲]

میرزا محمد مہدی کے مطابق چونکہ مأتہ ثالثہ مکمل نہ ہوسکا تھا اور مأتہ رابعہ کی تالیف وتصنیف باقی تھی تو فقیہ اکمل آیۃ اللہ سید ابوالحسن بن مولانا سید علی شاہ کشمیری نے والدہ مرحوم کے انتقال کے بعد مجھے حکم دیا کہ اس تذکرہ کو مکمل کرو۔ میں نے ان سے معذرت کی ''کہ بوجہ قلت بضاعت وفقدان استطاعت جسارت نشد کہ بر این امر عظیم اقدام نمایم۔'' آیۃ اللہ سید ابوالحسن کے انتقال کے بعد ایک روز میں نے انھیں خواب میں دیکھا کہ وہ مجھے آواز دے رہے ہیں اور مجھے ایک کتاب دے کر مسکرا رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ میں تمھارے پاس اس لئے آیا ہوں کہ مجھے تم سے ایک کام ہے۔ میں نے وہ کتاب جناب سے لے لی اور میری آنکھ کھل گئی اور وہ وقت نماز صبح کا تھا۔ میرزا محمد مہدی تکملہ کے مقدمہ میں فرماتے ہیں:

''الغرض چون در این خوابها تامّل کردم که دیدم همه آن از روی تعبیر و اشارتی به تکمیل کتاب نجوم السماء می نماید''[۱۳]

چنانچہ میرزا محمد مہدی ناصر الملت آیۃ اللہ فی الانام سید ناصر حسین کی خدمت میں تشریف لے گئے اور ان سے اپنا خواب بیان فرمایا۔ میرزا محمد مہدی فرماتے ہیں:

''جناب شان هم موافقت در تعبیر فرمودند''[۱۴]

ناصر الملت کی ایماء و رہنمائی میں میرزا محمد مہدی نے ''تکملۂ نجوم السماء'' مکمل کیا۔ انھوں نے تذکرہ کی ترتیب کے تعلق سے لکھا:

''در ترتیب احوال علمای کرام سال وفات را لحاظ کرده ام و بر طبق آن ترتیب نموده ام و آن تراجم که سال وفات معلوم نشده در آخر تکملهٔ نجم ثالث مثبت نمودم و نجم رابع را دو حصه نمودم در حصهٔ اول سال وفات را مرعی داشتم ، و در حصهٔ دوم که در آن علمای موجوده و حی را ذکر

کردہ ام ودرآن سال ولادت آنہا ملحوظ کردم. چون این تراجم قبل از یک هزار است لہذا اولاً در نجم ثالث این را نوشتم بعدۂ دیگر تراجم را"[۱۵]

مرتضی حسین فاضل "مطلع الانوار" میں فرماتے ہیں کہ "میرزا محمد مہدی صاحب نے نجوم السماء فی تراجم العلماء کا تکملہ لکھا جسے ان کے ہم درس مولانا ناصر حسین صاحب قبلہ نے از اول تا آخر دیکھا تھا۔ اس کتاب میں میرزا صاحب کی تاریخی، کتابی، فلسفی وادبی اطلاعات کا وافر ذخیرہ موجود ہے۔"[۱۶]

عزیز لکھنوی "تجلیات" میں رقم طراز ہیں:

"لکھنؤ کے ان حاذق اور جید الفن اطبا میں تھے جن کی ذات پر اس فن شریف کو ہمیشہ ناز رہے گا۔ بیشمار شاگردان کے اطراف وجوانب ہندوستان میں موجود ہیں"۔[۱۷]

"مطلع الانوار" اور "تجلیات" کے مطابق ۲۹ رمضان ۱۲۸۲ھ کو لکھنو میں پیدا ہوئے جبکہ مقدمہ تکملہ نجوم السماء میں میرزا محمد مہدی کی تاریخِ ولادت وہ لکھی گئی ہے جس تاریخ میں انکے والد میرزا محمد علی صاحب پیدا ہوئے تھے جو سہو کتابت معلوم ہوتا ہے۔ میرزا صاحب ۱۳۰۸، ۱۳۲۱ھ اور ۱۳۲۴ھ میں تین مرتبہ عراق اور ۱۳۲۱ھ میں مشہد مقدس گئے اور وہاں کے علما سے ملے اور ان کا تذکرہ لکھا۔

عزیز لکھنوی نے "تجلیات" میں ان کے اساتذہ اور مزید حالات پر روشنی ڈالی ہے:

"ابتدائی کتب جناب جد مرحوم مولانا مرزا صادق علی صاحب سے پڑھی۔ بعض کتب ادبیہ جناب مولوی سید محمد مہدی صاحب قبلہ سے پڑھیں۔ مفصل زمخشری اور مغنی اللبیب اور دیگر کتب ادبیہ جناب آیۃ اللہ مولانا سید حامد حسین صاحب قبلہ سے پڑھیں اور جناب مولانا سید ناصر حسین صاحب قبلہ کے ہم درس رہے۔ قصیدۂ محمدیہ، اوراق الذہب، رطب العرب اور دیگر کتب ادبیہ جناب مفتی صاحب قبلہ سے پڑھ کر شرف تلمذ حاصل کیا۔ فن طب میں حکیم محمد جی صاحب برادرزادہ حکیم بنا صاحب کے شاگرد تھے۔ کتب معقولات علمائے فرنگی محل سے حاصل کئے۔ عراق میں ایک عرصہ تک قیام کیا اور جناب شیخ زین العابدین مازندرانی سے اجازہ حاصل کیا۔"[۱۸]

مرزا محمد مہدی کی تصنیفات وتالیفات درج ذیل ہیں:

۱- تکملہ نجوم السماء (دو جلدیں) جسے حضرت آیۃ اللہ سید شہاب الدین مرعشی مرحوم نے ۱۳۹۷ھ میں مکتبۂ بصیرتی قم ایران سے شائع کرایا۔

۲- حاشیہ سلم العلوم (فارسی)

۳- سفرنامہ عراق وایران (فارسی)

۴- دیوان فارسی

۵-دیوان اردو

۶-تذکرہ ملاقات علماء (فارسی)

حکیم مرزا محمد مہدی نے ۲۱ رمضان المبارک ۱۳۳۰ھ کو لکھنؤ میں رحلت فرمائی اور امام باڑہ غفرانمآب میں مدفون ہوئے۔عزیز لکھنوی نے تاریخ کہی:

اخی محترم من سبق آموز علوم — آنکہ از عزت او پایہ' من بود قوی

رخت بر بست بہ بست و یکم ماہ صیام — زین خرابات جہاں رفت بدربار علی

نقش زد بر لحدش خامہ' خونبار عزیز — قائم دار بقا گشت محمد مہدی [19]

۱۳۳۰ھ

بہر حال نجوم السماء و تکملہ نجوم السماء فارسی زبان کا ایک اہم تذکرہ ہے۔ بنیادی طور پر جیسا کہ گذشتہ سطور میں عرض کیا جا چکا ہے کہ یہ علماء کا تذکرہ ہے لیکن اس میں ان علماء کے مذہبی کارناموں اور ان کے علمی اکتسابات کے ساتھ ساتھ شاعرانہ کمالات پر بھی سیر حاصل گفتگو کی گئی ہے۔اس طرح یہ تذکرہ فارسی ادب پر تحقیق کرنے والوں کے لئے بھی اتنا ہی سود مند ہے جتنا محدثین و مفسرین پر کام کرنے والوں کے لئے۔ بہر حال ذیل میں چند شعرا کے نام پر اکتفا کیا جا رہا ہے جن کے کارناموں کو فارسی ادب و تاریخ میں فراموش نہیں کیا جا سکتا جن کا ذکر اس تذکرہ میں موجود ہے۔

۱-شیخ ابوجعفر بن محمد امین استرآبادی: شیخ حر عاملی کے معاصر تھے۔امل آمل میں حر عاملی نے ان کے بہت سے اشعار نقل کیے ہیں۔

۲- شیخ جعفر بن کمال الدین بحرانی: شیخ حرّ عاملی کے معاصر تھے اور انھوں نے ان کا ذکر شعرائے ماہرین میں کیا ہے۔حیدرآباد میں ۱۰۸۰ھ میں وفات پائی اور نواب سید محمد جعفر شمس آبادی نے تاریخ کہی:

دفن شد در حیدرآباد دکن آں باب علم — بود بحرانی لقب بر عدو سر تیز سیف

حامی دین پاک باطن نیک خو عیسیٰ جمال — شیخ جعفر اہل دل ابن کمال الدین حیف [20]

۳-جمال الدین بن سید نور الدین حسینی موسوی عاملی۔صاحب نجوم السماء کے مطابق علامہ جمال الدین عالم فاضل، محقق، مدقق، ماہر ادیب و شاعر تھے۔حرّ عاملی کے ساتھ شریک درس رہے۔ان کے مطابق جمال الدین کے اشعار کی تعداد بہت ہے، بہت سی کتابوں پر حاشیہ اور فوائد لکھے ہیں۔

۴- شیخ حسین بن شہاب الدین عاملی۔اصلاً عرب تھے مگر مدت تک ایران و دکن میں رہے۔دکن میں عبداللہ

قطب شاہ کے دور میں اپنی علمی وجاہت اور شاعرانہ عظمت کے سبب مقبول خاص و عام ہوئے۔ ۱۹ صفر ۱۰۷۶ھ کو علامہ نے حیدرآباد میں رحلت کی۔ نواب سید جعفر علی خاں شمس آبادی نے تاریخ نظم کی:

نوزدہ ماہ صفر در عمر شست و چار مرد  شاعر ماہر نکو کردار نیک آئین ہائے
دفن شددر حیدرآباد ابن طیب عاملی  شیعہ' کامل حسین ابن شہاب الدین ہائے
۱۰۷۶ھ

۵- ملا محمد رفیع باذل بن مرزا محمود مشہدی۔ آپ شاعر مقبول اور مداح خاندان رسول تھے اور شعرائے کاملین میں گنے جاتے تھے اور کتاب ''حملہ حیدری'' آپ کی یادگار ہے۔ حملۂ حیدری، معارج النبوۃ کا منظومہ ہے جو رسول خدا ﷺ سے حضرت عثمان تک کے احوال پر مشتمل ہے۔

۶- سید رضی بن سید نورالدین الموسوی الجزائری شوستری، ۷- ملا محمد سعید بن صالح ماژندرانی، ۸- ملا محمد سعید جونپوری، ۹- سلام اللہ خاں بن اسد اللہ خاں، ۱۰- شمس الدین فقیر، ۱۱- سید غنی زید پوری، ۱۲- مفتی سید محمد قلی بن سید محمد حسین موسوی، ۱۳- میر مومن محمد حسینی استر آبادی، ۱۴- ملا محمد مہدی بن محمد شفیع استر آبادی، ۱۵- حکیم میرزا کامل محمد عنایت احمد خاں کشمیری، ۱۶- قاضی نوراللہ بن شریف شوستری ملقب بہ شہید ثالث (صاحب مجالس المومنین)، ۱۷- سید نعمت اللہ جزائری، ۱۸- مولوی میر سید حامد حسین موسوی (صاحب عقبات)، ۱۹- مفتی محمد عباس شوستری، ۲۰- تفضل حسین خان علامہ، ۲۱- شیخ علی حزیںؔ، ۲۲- طاہر شاہ دکنی جن کی تاریخ وفات ''او تابع اہلبیت بودہ'' ہے جس سے ۹۵۲ھ برآمد ہوتے ہیں۔ ۲۳- غنی کشمیری، ۲۴- ملا محمد علی بادشاہ، ۲۵- ناصر الملۃ سید ناصر حسین، ۲۶- شیخ فدا علی عیش لکھنوی۔

یہ چند نام بطور مثال پیش کیے گئے ہیں ورنہ یہ تعداد سیکڑوں میں ہے۔ بہر حال یہ تذکرہ جہاں علما کی معرفی کا ایک اہم دستاویز ہے وہیں فارسی زبان وادب کا بھی ایک بیش بہا خزانہ ہے۔

## مآخذ:


۱- مطلع الانوار: مرتضیٰ حسین فاضل: رشید آرٹ پریس لاہور: ۱۹۸۱ء، ص ۵۷۹
۲- ایضاً، ص ۵۸۰۔
۳- تکملہ نجوم السماء (جلد دوم) حکیم مرزا محمد مہدی لکھنوی کشمیری: مکتبہ بصیرتی قم: ۱۳۹۷ھ: ص، ۱۲۹-۱۲۸
۴- ایضاً: ص، ۱۲۹۔
۵- ایضاً: ص، ۱۳۰۔
۶- تجلیات تاریخ عباس: عزیز لکھنوی: ص، ۲۸۰۔

۷- ایضاً،ص ۲۸۰۔

۸- تکملہ نجوم السماء (جلد دوم)،ص،۱۳۱۔

۹- عزیز لکھنوی حیات اور کارنامے: ڈاکٹر سید مسعود حسین رضوی: نظامی پریس لکھنؤ: ۱۹۸۴ء: ص،۲۶۔

۱۰- تکملہ نجوم السماء (مقدمہ) جلد اول: حکیم میرزا محمد مہدی: ص،۲۔

۱۱- ایضاً: ص ۲۔

۱۲- تقریظ نجوم السماء و تجلیات: ص،۲۸۰۔

۱۳- تکملہ نجوم السماء (مقدمہ) جلد اول: ص،۵۔

۱۴- ایضاً: ص،۵۔

۱۵- ایضاً: ص ۵۔

۱۶- مطلع الانوار: ص،۶۲۔

۱۷- تجلیات: ص،۳۰۹۔

۱۸- ایضاً: ص،۳۱۰-۳۰۹۔

۱۹- ایضاً: ص،۳۱۰

۲۰- تذکرہ بی بہا: محمد حسین نوگانوی: ص،۱۰۸



# سدید الدین محمد عوفی: فارسی کا اولین تذکرہ نگار

ڈاکٹر غلام سرور *

ہندوستان نے فارسی زبان وادب کی آبیاری وپیش رفت میں ایسے کارہائے نمایاں انجام دیئے ہیں جو آب زر سے لکھنے لائق ہیں۔ بعض معاملات میں تو یہ ایران اور وسط ایشیا کے دیگر ممالک کو بھی آئینہ دکھاتا نظر آتا ہے۔ فارسی شعروادب کی پذیرائی ہو یا پھر اولین فارسی خبرنامہ کا اجراء، دیوان حافظ کا پہلا ایڈیشن ہو یا عمر خیام کی رباعیوں کی بازیافت، ہندوستان کو ایران پر ہی نہیں بلکہ سارے عالم پر سبقت حاصل رہی ہے۔ اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے فارسی شعراء وادباء کا اولین دستیاب تذکرہ جسے سدید الدین محمد عوفی نے لباب الالباب کے عنوان سے سرزمین ہند میں قلم بند کیا۔

جب بھی فارسی زبان وادب میں تذکرہ نگاری کی بات ہوگی یا تذکرہ کے حوالے سے کوئی نکتہ زیر بحث ہوگا عوفی کا نام نہ صرف نہایت ہی ادب واحترام سے لیا جائے گا بلکہ دوسرے لفظوں میں ذکر عوفی ناگزیر ہوگا۔ عوفی کی اس تصنیف کے حوالے سے تین باتیں قابل غور ہیں: اول یہ کہ فارسی شعراء، ادباء، حکماء وفضلاء کا پہلا مبسوط اور معرکتہ الآرا تذکرہ ایران میں نہیں، افغانستان میں نہیں، وسط ایشیا کے شہر بلخ و بخارا و سمرقند میں نہیں بلکہ ہندوستان کی سرزمین پر تحریر کیا گیا۔ دوئم یہ کہ عہد سلاطین کے تقریباً ۳۷۵ سالہ مدت حکمرانی کے دوران صرف ایک ہی تذکرہ معرض وجود میں آیا، دوسرے کسی عنوان سے کوئی اور تذکرہ نہیں ملتا۔ سوئم یہ کہ لباب الالباب کی تصنیف کے تقریباً ۲۷۵ سال بعد دولت شاہ سمرقندی نے تذکرۃ الشعراء کی تصنیف کی لیکن وہ لباب الالباب کے درجہ کو نہیں پہنچ سکا۔

قبل اس کے کہ میں لباب الالباب پر روشنی ڈالوں بہتر یہ ہوگا کہ مؤلف کی زندگی کی نیرنگیوں، تعلیمی سرگرمیوں اور طویل اور صبر آزما سیاحتوں پر ایک طائرانہ نظر ڈالتا چلوں تاکہ اس تذکرہ کی تصنیف کا پس منظر ہمارے سامنے موجود ہو اور اس کی روشنی میں ہم اس تذکرہ کی اہمیت ووقعت کا اندازہ لگا سکیں۔

**عوفی کی پیدائش اور ابتدائی تعلیم:**

سدید الدین محمد بن محمد بن یحییٰ بن طاہر بن عثمان العوفی ایران کے مشہور شہر بخارا میں پیدا ہوئے[1]۔

---

* صدر شعبۂ فارسی، مولانا آزاد کالج، کولکاتہ

سلسلۂ نسب رسولؐ کے مشہور صحابی عبدالرحمٰن بن عوف تک جاتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ وہ عوفی کے نام سے مشہور ہوئے[۲]۔ سدید الدین آپ کا لقب تھا[۳]۔ آپ کے جدامجد کا نام امام شرف الدین ابوطاہر تھا جن کا شمار ماوراء النہر کے جید علمائے دین میں ہوتا تھا[۴]۔ ڈبلو بارتھولڈ نے ابوطاہر کو تاریخ ترکستان اور تاریخ خطایی کا مؤلف بتایا ہے[۵]۔

عوفی نے اپنی ابتدائی تعلیم اپنے جدامجد کی سرپرستی میں حاصل کی[۶]۔ آپ کی تاریخ پیدائش کے سلسلے میں کوئی حتمی تاریخ کا تعین ممکن نہ ہوسکا ہے لیکن ایک عام تخمینہ کے مطابق یہ سمجھا جاتا ہے کہ آپ نے چھٹی صدی ہجری یعنی ۵۶۷ھ/۱۱۷۲ء سے ۵۷۲ھ/۱۱۷۶ء کے درمیان آنکھیں کھولیں[۷]۔ بچپن اور جوانی کے ایام بخارا میں ہی گزارے اور فقۂ زمخشری کی تعلیم امام تاج الدین عمر بن مسعود سے حاصل کی اور امام رکن الدین مسعود بن محمد امام زادہ کی سرپرستی میں علوم اسلامی سے مزین ہوئے۔ ان کی تعلیم و تربیت میں جن علماء کا ہاتھ تھا ان میں شیخ مجد الدین شرف بن المؤید بغدادی اور قطب الدین سرخسی کا نام خصوصیت کے ساتھ لیا جاسکتا ہے[۸]۔

**عوفی کی سیر و سیاحت:**

سدید الدین عوفی کے سلسلے میں ایک بات وثوق کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ وہ سیلانی طبیعت کے مالک تھے اور سیر و سیاحت سے خصوصی شغف رکھتے تھے۔ لہٰذا انھوں نے اپنی زندگی کے بیشتر ایام اسفار میں گزارے اور مختلف شہروں اور قریوں کی خاک چھانتے رہے۔ اپنی تعلیم مکمل کرنے کے بعد عوفی نے بخارا کو خیر باد کہا۔ ان کے طولانی سفر کی ابتداء غالباً ۵۹۷ھ سے ہوئی[۹]۔ وہ سب سے پہلے سمرقند گئے جہاں قلج طمغاج خان ابراہیم کی حکمرانی تھی۔ خوش قسمتی سے ان کے خالو مجد الدین محمد بن عدنان سرخکتی کے توسط سے جو کہ اس وقت بادشاہ وقت کے طبیب خاص تھے[۱۰] دربار تک رسائی ہوئی اور اپنی خداداد ذہانت و فرزانگی کے سبب شہزادہ قلج ارسلان خاقان نصرت الدین عثمان بن ابراہیم کے دربار میں دیوان انشاء کے سرپرست کے عہدۂ جلیلہ پر فائز ہوئے[۱۱]۔ سمرقند کے قیام کے دوران اپنی بذلہ سنجی اور انکساری کے سبب دوستوں میں گھرے رہے اور بعض روایتوں کے مطابق دوستوں کی ایک انجمن بھی بنائی[۱۲]۔ سمرقند کے قیام کے دوران عوفی نے مشہور عالم دین اور فقیہ مولانا شرف الدین محمد بن ابی بکر النسفی سے حدیث کی تعلیم حاصل کی[۱۳]۔ اسی دوران علاء الدین محمد خوارزم شاہ کے درباری شاعر صدر الدین عمر بن محمد الخرام آبادی کے ساتھ ان کے قریبی تعلقات قائم ہوگئے[۱۴]۔

عوفی کی کیفیت تو ایک سیل رواں کی سی تھی۔ وہ کب کسی ایک مقام پر سکونت اختیار کرنے والے تھے۔ سمرقند سے سیدھے خوارزم کا رخ کیا اور وہاں انہیں اس عہد کے مشہور عارف شرف مجد الدین شرف بن المؤید بغدادی کی قدم بوسی کا شرف حاصل ہوا[۱۵]۔ علاؤ الدین الخارقی سے حدیث کا درس لیا اور تدریس حدیث کی اجازت حاصل کی[۱۶]۔ خوارزم کے قیام کے دوران انہیں خوارزم شاہ کے دبیر خاص عماد الدین اسفراینی کا

قرب حاصل رہا۔ لیکن دربار خوارزم شاہی کی چمک دمک انہیں راس نہ آئی اور وہ 'شہرنو' کے لئے روانہ ہو گئے جو کہ اس وقت نصرت الدین کبود جامع کا پایہ تخت تھا[۱۷]۔ اس زمانے میں نصرت الدین استر آباد اور خوارزم کے درمیانی علاقے پر قابض تھا۔ شہرنو میں چند دنوں کے قیام کے بعد نسا پہنچے جہاں ان کی ملاقات اس عہد کے مشہور خطاط محمد بن بدیع النسوی سے ہوئی[۱۸]۔ یہاں بھی قیام مختصر ہی رہا۔

عوفی نے نیشاپور کا سفر اس وقت کیا جب سلطان علاؤالدین محمد خوارزم شاہ کا ستارہ عروج پر تھا۔ اس زمانے میں نیشاپور عروس البلاد کی حیثیت رکھتا تھا اور شعر و سخن کے درخشاں ستارے آسمان علم و ادب پر جگمگا رہے تھے۔ وہ اسی زمانے میں اسفراین بھی گئے اور وہاں سلطان خوارزم شاہ کے مشہور وزیر عمادالدین مؤید بن احمد کے فرزند ارجمند کی تعلیم و تربیت کی ذمہ داری نبھائی[۱۹]۔ بعد میں وہ نیشاپور واپس آ گئے اور وہاں ایک مدت تک علماؤ صلحا اور ادبا و شعرا کی صحبت میں رہے۔ ان علماؤ شعرا حضرات میں صاحب دیوان شاعر صدرالدین نیشاپوری[۲۰]، ملک موید کے منشی جمال الدین علی لاہوری[۲۱]، ابوالفضل عثمان بن احمد ہروی[۲۲]، علی بن الحسن المروزی اور میر قوامی الخوافی[۲۳] وغیرہ کے نام قابل ذکر ہیں۔ علمی و ادبی محفلوں کی موجودگی اور دوسری تمام تر سہولتوں کے باوجود انہوں نے نیشاپور کو بھی الوداع کہا۔

وہ سجستان اور طوس وغیرہ بھی تشریف لے گئے لیکن شواہد کی کمی کے باعث حتمی طور پر کچھ کہا نہیں جا سکتا۔ تذکرہ لباب الالباب کی روشنی میں یہ بات مشاہدے میں آتی ہے کہ وہ ہرات بھی گئے۔ وہاں فخر الدین الخطاط ہروی اور بدرالدین نورالدین کی مصاحبت نصیب ہوئی۔ ہرات میں بھی زیادہ دنوں تک مقیم نہ رہے اور اسفزار کا سفر کیا۔ وہاں ان کی ملاقات خوارزم شاہ کے وزیر علاؤ الملک ضیاء الدین ابوبکر بن احمد الجاجی سے ہوئی۔ علاؤالملک نے عوفی کی بڑی قدردانی کی کیونکہ وہ خود بھی شعر و شاعری کا دلدادہ تھا[۲۴]۔ اسفزار کے قیام کے دوران اس زمانے کے عربی شاعر مہذب الدین منصور بن علی کو اپنا گرویدہ بنالیا جس نے عوفی کی تعریف میں ایک شاندار قصیدہ لکھ مارا۔ اس قصیدہ کا پہلا شعر یوں ہے:

ما ابصرت ایام عمری طرفی قدماً کریماً کا السدید العوفی[۲۵]

اسفزار میں عوفی کو بڑی مقبولیت نصیب ہوئی۔ وہ ہر جمعہ عوام سے خطاب کرتے رہے اور ان کی مجلس میں وقت کے علما و فضلا کے علاوہ امرا و وزرا بھی شریک ہوتے رہے[۲۶]۔ تمام تر شہرت و مقبولیت کے باوجود اسفزار کو خدا حافظ کہا اور شہر فرہ جا پہنچے جہاں ان کی ملاقات شرف الدین محمد بن محمد الفراہی سے ہوئی[۲۷]۔ چند دنوں کے قیام کے بعد وہ سجستان کے لئے روانہ ہوئے۔ وہاں اس عہد کے مشہور و معروف ستارہ شناس اور منجم فریدالدین علی المنجم السجزی سے جو گوشہ نشین ہو چکے تھے ملاقات کا شرف حاصل کیا[۲۸]۔ سجستان کے سفر کے بعد وہ اپنے وطن مالوف بخارا لوٹ آئے لیکن یہ کہنا دشوار ہے کہ وہ کتنے دنوں تک بخارا میں رہے اور پھر کس بنا پر

بخارا کو ہمیشہ کے لئے خیر باد کہا۔ شاید عوفی کو ان شہروں میں وہ مقام نہ مل سکا جس کے وہ متمنی تھے یا پھر خراسان پر منگول حملوں کا اندیشہ انہیں ہندوستان کی طرف ہجرت کے لئے مجبور کر رہا تھا۔

**ہندوستان کا سفر:**

سدید الدین عوفی کی زندگی میں ہندوستان کا سفر زبردست اہمیت کا حامل ہے۔ انہوں نے اس وقت ہندوستان کے سفر کے لئے رخت سفر باندھا جب کہ خراسان ایک نازک دور سے گزر رہا تھا۔ سلطان محمد خوارزم شاہ کی حکومت رو بہ زوال تھی اور مغلوں کی یورش کا خطرہ بڑھتا ہی جا رہا تھا۔ دوسری طرف سلاطین ہند کی عدل گستری، فیاضی اور سرپرستی کا شہرہ کافی دور دور تک پھیل چکا تھا اور شعراء و ادباء کی ایک کثیر تعداد ہند کا رخ کر رہی تھی۔ عوفی نے بھی ہندوستان کا رخ کیا اور غزنی پہونچے اور مشہور شاعر ضیاء الدین محمد الکابلی کا نیاز حاصل کیا[۲۹] وہ غزنین سے ہوتے ہوئے لاہور پہنچے جہاں خواجہ شرف الدین دماندوی کی رفاقت نصیب ہوئی[۳۰] اور پھر سندھ تشریف لائے جہاں ملک ناصر الدین قباچہ سریر آرائے سلطنت تھا۔ یہی وہ زمانہ ہے جب کہ عوفی نے قباچہ کے وزیر عین الملک فخر الدین حسین بن شرف الملک رضی الدین ابوبکر اشعری کی سرپرستی میں ۶۱۸ھ میں تذکرہ لباب الباب کی تصنیف شروع کی اور ۶۲۰ھ میں پایہ تکمیل تک پہنچایا۔ عوفی نے اس تصنیف کو عین الملک اشعری کے نام منسوب کیا۔

جب ایران طوائف الملوکی اور انتشار کا شکار تھا، شمال مغربی ہندوستان علم و فن کی آماجگاہ بنا ہوا تھا۔ شہر اچھ میں قباچہ کا دربار ان علما و فضلا و شعرا کا مسکن بن چکا تھا جو منگول حملوں کے دوران ایران سے ہجرت کر ہندوستان کا رخ کر رہے تھے۔ قباچہ علم دوست حکمران تھا اور عالموں اور اہل فن حضرات کی فیاضانہ سرپرستی کر رہا تھا۔ ان حالات میں عوفی کا ہندوستان کی طرف کوچ کرنا کوئی حیرت کی بات نہ تھی۔

عوفی کا دربار قباچہ سے منسلک ہونا ان کی زندگی کا ایک اہم موڑ قرار دیا جا سکتا ہے۔ کیونکہ قباچہ کے دربار میں ہی انہیں اپنی شاہکار تصنیف لباب الباب کو مکمل کرنے کے لئے وہ تمام تر سہولتیں میسر ہوئیں جس کی انہیں ضرورت تھی۔ وہ سکون و اطمینان کے ساتھ اپنی تصنیف میں لگ گئے اور دو سال کی شدید محنت کے نتیجے میں تذکرہ لباب الباب وجود میں آیا۔

ناصر الدین قباچہ کے دربار میں وہ قدر و منزلت کی نگاہوں سے دیکھے گئے۔ شہر اچھ کے شاہی امام کے عہدے سے سرفراز کئے گئے[۳۱]۔ کھمبایت کے قیام کے دوران سلطان قباچہ کی ایما پر قاضی تنوخی کی مشہور تصنیف الفرج بعد الشدہ کا فارسی زبان میں ترجمہ کیا۔ پروفیسر نذیر احمد نے اس ترجمہ کو گجرات کی سرزمین پر فارسی کی پہلی تصنیف قرار دی ہے[۳۲]۔ ۶۲۵ھ/۱۲۲۸ء میں اچانک دہلی کے سلطان التمش نے ناصر الدین قباچہ کے خلاف فوج کشی کر دی اور اچھ پر قابض ہو گیا۔ قباچہ اس ذلت آمیز شکست کو برداشت نہ کر سکا اور

دریائے سندھ میں ڈوب کر اپنی جان دیدی۔ نتیجہ کے طور پر دربار شاہی سے منسلک بیشتر علما و فضلا و امرا و شعرا سلطان التمش کے دربار سے وابستہ ہو گئے۔ عوفی نے بھی ''با زمانہ بساز'' کی حکمت عملی اپنائی اور التمش کے دربار سے منسلک ہو گئے۔ جلد ہی انہیں التمش کے وزیر نظام الملک محمد بن ابی سعید الجنیدی کا قرب حاصل ہوا۔ دہلی میں قیام کے دوران ہی جوامع الحکایت ولوامع الروایات جیسی ضخیم اور عدیم المثال کتاب کی تصنیف پایہ تکمیل کو پہنچی جس کا آغاز انہوں نے قباچہ کے ایما پر قیام اچھ کے دوران کیا تھا۔

عوفی نے دہلی میں ایک طویل مدت گذاری اور وہیں سپرد خاک ہوئے۔ افسوس کی بات یہ ہے یہ ایام انہوں نے کیسے گذارے؟ یہاں کن علما و ادبا و شعرا کے مصاحبت اختیار کی؟ ارباب اقتدار کے ساتھ ان کے م معاملات کیا تھے؟ یہ تمام حالات اب تک پردہ خفا میں ہیں۔ گلزار ابرار کے مؤلف محمد غوثی رقمطراز ہیں کہ وہ سلطان التمش کے بیٹے سلطان ناصر الدین کے عہد حکومت میں زندہ تھے[۳۳]۔ اس بیان کی روشنی میں ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ وہ ۶۵۰ھ/۱۲۵۲ء تک زندہ رہے ہوں گے۔

**عوفی کی تصنیفات:**

عوفی بڑا ہی ذہین اور طباع واقع ہوا تھا۔ اس کی ہر تصنیف اپنی مثال آپ ہے اور قاری سے اپنا لوہا منوالیتی ہے۔ عوفی کی چار معرکۃ الآرا تصانیف درج ذیل ہیں:

۱- لباب الالباب: فارسی شعرا و ادبا کا اولین تذکرہ ہے جس پر سیر حاصل بحث اس مقالہ کا موضوع ہے۔

۲- الفرج بعد الشدۃ: قاضی تنوخی کی تصنیف الفرج بعد الشدہ کا ترجمہ ہے۔

۳- جوامع الحکایت: جوامع الحکایت ولوامع الروایات حکایتوں کا مجموعہ ہے۔ یہ کتاب چار قسموں پر مشتمل ہے اور ہر قسم ۲۵ پچیس ابواب پر محیط ہے۔ یعنی کل ۱۰۰ اباب اور دو ہزار ایک سو تیرہ حکایات پر مشتمل یہ کتاب اپنی مثال آپ ہے۔

**لباب الالباب کی اشاعت وطباعت:**

لباب الالباب کی اشاعت وطباعت کی داستان بھی بڑی عجیب وغریب اور دلچسپ ہے۔ لباب الالباب کا ذکر یوں تو مختلف دور میں مختلف انداز سے ہوتا رہا ہے لیکن تذکرہ نگاری کے میدان میں یہ کتاب بے توجہی کا شکار رہی ہے۔ دولت شاہ سمرقندی نے جب تذکرۃ الشعرا کی تالیف کی تو اسے لباب الالباب کے وجود کا کوئی علم نہیں تھا۔ تذکرہ نویسی در ہند و پاکستان کے مؤلف سید علی رضا نقوی کے مطابق اکبری عہد میں جب علی بن محمود الحسینی نے ۱۰۰۰ء میں بزم آرا تصنیف کی تو لباب الالباب کی نقل تو اتاری لیکن اس کا ذکر ضروری نہیں سمجھا۔ اگر لباب الالباب کو قبولیت عام کا درجہ حاصل ہوتا تو شاید علی بن محمود الحسینی اس طرح کی جرأت نہ کرتے۔ پہلی بار لباب الالباب کا ذکر ہفت اقلیم کے مصنف امین احمد رازی نے کیا اور بیشتر مواد بھی نقل کیے[۳۴]۔

حیرت کی بات یہ ہے کہ نول کشور، ایشیاٹک سوسائٹی، اور دوسرے مؤقر اداروں کی موجودگی کے وجود لباب الالباب کا کوئی ایڈیشن ہندوستان تادم گفتگو شائع نہیں ہوا۔ ایران بھی اس معاملے میں پیچھے ہی رہا۔ لباب الالباب کی اولین بازیافت اور شناخت کا سہرا مشہور ومعروف مستشرق نتانیل بلند کے سر جاتا ہے جس نے پہلی بار لباب الالباب کا مطالعہ کیا اور اس پر ایک تحقیقی مقالہ قلمبند کیا۔ یہ مقالہ مجلّہ رائل ایشیاٹک سوسائٹی، جلد نہم، سال ۱۸۴۸ء میں شائع ہوا۔ اس سلسلے میں یہ عرض کرنا لازمی سمجھتا ہوں کہ لباب الالباب کے نسخہ کو صدر اسٹریٹ شہر کلکتہ میں مقیم جان باردو ایلیٹ (John Bardoe Elliot) نے کلکتہ سے بھیجا تھا[۳۵]۔ محمد بن عبدالوہاب قزوینی رقمطراز ہیں:

"اول کسی کہ نظر مستشرقین اروپا را بجانب این کتاب نفیس عزیزالوجود جلب نمود مستر نتانیل بلند بود[۳۶]۔

نتانیال بلاند Nathanniel Bland نے لباب الالباب کا بالاستعاب مطالعہ کیا اور اس نتیجہ پر پہنچا کہ عوفی دراصل بابائے تذکرۂ فارسی تھا جو پہلی بار اس میدان میں داخل ہوا اور تذکرے کے لئے راہیں ہموار کی اور ہم ممنون ہیں ان تمام دانشوروں کے جنہوں نے اس کی پیروی میں تذکرے لکھے:

"Al-Aufi stands forth as father of his country's literary biography to whom we are equally indebted also for the researches of all those who followed him in the district of literature in which he had first made an entrance and prepared a path"[۳۷].

غالباً اڈوارڈ براؤن کو نتانیال بلند سے ہی یہ عندیہ ملا کہ اس نام کا کوئی تذکرہ فارسی زبان میں موجود ہے۔ لہٰذا وہ اس کام میں یکسوئی کے ساتھ مشغول ہو گئے اور فارسی ادب پر ایک عظیم احسان کیا۔

لباب الالباب کی دوسری جلد کو پہلی بار پروفیسر اڈوارڈ براؤن نے کیمرج یونیورسٹی سے ۱۹۰۳ء میں شائع کیا اور اس پر اپنا عالمانہ مقدمہ بھی لکھا۔ پہلی جلد کے مؤخر ہونے کی اڈوارڈ براؤن نے دو وجہیں بتائی ہیں۔ اول یہ کہ جلد دوم میں رودکی، فردوسی، انوری، خاقانی اور نظامی وغیرہ کا ذکر ہے اس لئے یہ قبول خاطر عام ہوگا اور دوسری اہم وجہ جلد اول کے نسخہ کا ان کے پاس نہ ہونا بتایا ہے[۳۸]۔

دوسری جلد کیمرج یونیورسٹی سے ۱۹۰۶ء میں شائع ہوئی۔ اس جلد کی خصوصیت یہ ہے کہ اس کا مقدمہ محمد بن علی قزوینی نے لکھا ہے اور کتاب کے آخر میں تقریباً ۱۴۶ صفحات پر مشتمل اپنی تعلیقات بھی شامل کر دی ہے۔ قزوینی نے ایک دوسرے مخطوطہ سے مقایسہ کیا اور مختلف تاریخی اور ادبی منابع کے حوالے سے اپنی تعلیقات کو اور بھی مدلل، مؤقر اور معلوماتی بنا دیا ہے۔ کتاب کے آخری صفحات میں غلط نامہ اور اس کے بعد اسماء الرجال، الاماکن والقبایل، اسماء الکتب نے تو ایڈیشن کی وقعت میں چار چاند لگا دئے ہیں۔

ملک الشعراء بہار نے اس کا ایک حصہ تدوین کیا تھا جسے وزارت تعلیم نے ۱۳۲۴ھ ش میں شائع کیا۔ ڈاکٹر محمد معین نے دو جلدوں پر مشتمل پہلے باب کے تین سیکشن کو تہران یونیورسٹی سے ۱۳۳۵ھ ش میں شائع کروایا ہے۔ سعید نفیسی نے بھی لباب الالباب کی تدوین کی اور تہران سے ایک جلد میں ۱۳۳۵ش/۱۹۵۶ء میں تہران سے شائع کیا۔

**لباب الالباب: فارسی کا اولین تذکرہ:**

بعض محققین نے لباب الالباب کو فارسی شاعروں اور دانشوروں کا اولین تذکرہ تسلیم کرنے سے انکار کیا ہے کیونکہ ان کی رائے میں اس سے قبل ابو طاہر خاتونی نے مناقب الشعرا کے نام سے ایک تذکرہ تیار کیا تھا۔ حیرت کی بات تو یہ ہے کہ مناقب الشعرا کا ذکر صرف دولت شاہ سمرقندی نے اپنی تصنیف تذکرۃ الشعرا مؤلفہ ۸۹۲ھ میں ایک جگہ کیا ہے۔ دوسرا کوئی تذکرہ نگار اس تصنیف کا حوالہ نہیں دیتا۔ مناقب الشعرا صرف یہی نہیں کہ اب تک نایاب ہے بلکہ محققین کے نزدیک اس کا وجود مشتبہ ہے۔ محمد بن عبدالوہاب قزوینی جنہوں نے اس سلسلے میں دقت طلب تحقیق سے کام کیا ہے اس کے وجود کے دلیل کو ہی ناکافی قرار دیا ہے۔ لباب الالباب کے جلد اول کے مقدمہ میں اپنے خیالات کا اظہار یوں کرتے ہیں:

> "فقط دلیلی کہ ما بدست داریم برای صحت وجود چنین کتابی از تالیف ابوطاہر خاتونی منحصر است باین کہ یک مرتبہ ذکر او در تذکرۂ دولت شاہ سمرقندی شدہ است و گمان نمی کنم کہ این دلیل کافی باشد برای یقین بہ صحت نسبت و عدم تعلق و قلت تحقیق و مسامحہ در نقل دولت شاہ زیادہ از آن است کہ محتاج بیان باشد"[۳۹]

فرمان فتحپوری نے تو مناقب الشعرا کے موضوع کو بھی مشکوک قرار دیا ہے کیونکہ ان کی نظر میں یہ تذکرہ شعر و شاعری نہیں بلکہ کچھ اور ہے[۴۰]۔

تذکرہ نویسی در ہند و پاکستان کے مؤلف بھی مناقب الشعرا کی استناد پر شکوک و شبہات کا اظہار کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

> "اما باید اذعان کرد کہ مناقب الشعرا تذکرہ الشعرا نبودہ است و تا آنجا کہ ما اطلاع داریم ہیچ کتاب قبل از لباب الالباب در این موضوع یعنی شرح حال و نمونۂ اشعار شعرا نوشتہ نشدہ است"[۴۱]

بعض دانشوروں نے نظامی عروضی سمرقندی کو بھی تذکرہ نگار قرار دیا ہے جس کی تصنیف چھٹی ہجری میں لباب الالباب سے قبل ہی ہو چکی تھی۔ اگر بغور جائزہ لیا جائے تو تذکرہ کی کتاب نہیں بلکہ چار مختلف

مقالات کا مجموعہ ہے۔ اس میں مصنف نے اپنے عہد کے بادشاہوں کے چار مصاحبین یعنی دبیر، شاعر، منجم اور طبیب کے دستور العمل سے بحث کی ہے۔ مقالۂ دوئم میں جو شعر و شاعری سے متعلق ہے بعض شاعروں کا تذکرہ آیا ہے لیکن یہ تذکرہ ضمناً ہے۔ لہٰذا ہم چہار مقالے کو باضابطہ طور پر تذکرہ نگاری کے خانے میں نہیں ڈال سکتے، ہاں اسے فارسی شعر و ادب کا ایک قدیم مأخذ اور شاہکار تصنیف قرار دے سکتے ہیں۔ بعض محققین کی نظر میں ابوبکر نجم الدین محمد بن علی راوندی کی تصنیف راحۃ الصدور و آیۃ السرور میں بھی فارسی شاعروں کا تذکرہ ملتا ہے لیکن یہ بات ذہن نشین کرنے کی ضرورت ہے کہ یہ تصنیف دراصل آل سلجوق کی تاریخ ہے اور شاعروں کا تذکرہ ضمناً آ گیا ہے۔ لہٰذا اسے بھی ہم کسی طور پر تذکرہ قرار نہیں دے سکتے۔

بیسویں صدی کے ممتاز مستشرق اور نامور محقق اڈوارڈ براؤن جس نے لباب الالباب کی پہلی بار تدوین کی اور اس کو اشاعت کی منزلوں سے گذرا اپنی تقریظ میں اس کتاب کو ''یادگار وحید'' سے تعبیر کرتے ہیں:

> ''عزت این کتاب لباب الالباب درین است که درین فن تقریباً یادگار وحید است. اگرچه قبل ازین چند تذکره های دیگر در احوال مآثر شعرای فرس نوشته شده است ولی اکثر آنها دستخوش حوادث و پائمال مرور زمان گشته الا چهار مقالۂ نظامی عروضی سمرقندی که در اوایل قرن سادس نوشته شده ... در آن کتاب هم اگرچه ضمناً از گروهی از مشاهیر شعرای متقدمین ذکر رفته ولی متصور اصلی مؤلف غیر از آن بوده است بخلاف این کتاب لباب الالباب که اصل مرام مؤلف همین بوده است که حتی المقدور از عامۂ شعرای مشهور ذکر می کند و از افکار ابکار و منتخب اشعار ایشان بر سبیل نمونه یادگار در صحائف کتاب خود گذارد''[۴۲]

لہٰذا ہم اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ لباب الالباب نہ صرف تذکرہ کی اولین دستاویز ہے بلکہ فارسی تذکرہ نگاری کا سنگ بنیاد ہے کیونکہ اس کے بعد جتنے بھی تذکرے لکھے گئے اس کی خد و خال اور چہار چوب اسی تذکرے سے ماخوذ ہیں۔ اس سلسلے میں فرمان فتحپوری رقمطراز ہیں:

> ''بعد کے فارسی تذکرہ نگاروں نے عموماً لباب الالباب ہی کو سامنے رکھ کر اپنے تذکرے مرتب کئے ہیں یہ الگ بات ہے کہ بعض نے اس کا حوالہ دیا ہے اور بعض نے نہیں دیا ہے''[۴۳]۔

خزانہ عامرہ کے مؤلف غلام علی آزاد بلگرامی کا یہ خیال اپنی جگہ بالکل صحیح ہے:

> ''جمله تذکره نویسان متاخر در تحریر احوال شعرای اقدم القد ما عیال او اند''[۴۴]۔

ملک الشعراء بہار نے اس کا ایک حصہ تدوین کیا تھا جسے وزارت تعلیم نے ۱۳۲۴ھ ش میں شائع کیا۔ ڈاکٹر محمد معین نے دو جلدوں پر مشتمل پہلے باب کے تین سیکشن کو تہران یونیورسٹی سے ۱۳۳۵ھ ش میں شائع کروایا ہے۔ سعید نفیسی نے بھی لباب الالباب کی تدوین کی اور تہران سے ایک جلد میں ۱۳۳۵ش/۱۹۵۶ء میں تہران سے شائع کیا۔

**لباب الالباب: فارسی کا اولین تذکرہ:**

بعض محققین نے لباب الالباب کو فارسی شاعروں اور دانشوروں کا اولین تذکرہ تسلیم کرنے سے انکار کیا ہے کیونکہ ان کی رائے میں اس سے قبل ابو طاہر خاتونی نے مناقب الشعرا کے نام سے ایک تذکرہ تیار کیا تھا۔ حیرت کی بات تو یہ ہے کہ مناقب الشعرا کا ذکر صرف دولت شاہ سمرقندی نے اپنی تصنیف تذکرۃ الشعرا مؤلفہ ۸۹۲ھ میں ایک جگہ کیا ہے۔ دوسرا کوئی تذکرہ نگار اس تصنیف کا حوالہ نہیں دیتا۔ مناقب الشعرا صرف یہی نہیں کہ اب تک نایاب ہے بلکہ محققین کے نزدیک اس کا وجود مشتبہ ہے۔ محمد بن عبد الوہاب قزوینی جنہوں نے اس سلسلے میں دقت طلب تحقیق سے کام کیا ہے اس کے وجود کے دلیل کو ہی ناکافی قرار دیا ہے۔ لباب الالباب کے جلد اول کے مقدمہ میں اپنے خیالات کا اظہار یوں کرتے ہیں:

> "فقط دلیلی که ما بدست داریم برای صحت وجود چنین کتابی از تالیف ابوطاهر خاتونی منحصر است باین که یك مرتبه ذکر او در تذکرۂ دولت شاه سمرقندی شده است و گمان نمی کنم که این دلیل کافی باشد برای یقین به صحتِ نسبت و عدم تعلق و قلتِ تحقیق و مسامحه در نقل دولت شاه زیاده از آن است که محتاج بیان باشد"[۳۹]

فرمان فتحپوری نے تو مناقب الشعرا کے موضوع کو بھی مشکوک قرار دیا ہے کیونکہ ان کی نظر میں یہ تذکرہ شعر و شاعری نہیں بلکہ کچھ اور ہے[۴۰]۔

تذکرہ نویسی در ہند و پاکستان کے مؤلف بھی مناقب الشعرا کی استناد پر شکوک و شبہات کا اظہار کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

> "اما باید اذعان کرد که مناقب الشعرا تذکرہ الشعرا نبوده است و تا آنجا که ما اطلاع داریم هیچ کتاب قبل از لباب الالباب در این موضوع یعنی شرح حال و نمونۂ اشعار شعرا نوشته نشده است"[۴۱]

بعض دانشوروں نے نظامی عروضی سمرقندی کو بھی تذکرہ نگار قرار دیا ہے جس کی تصنیف چھٹی ہجری میں لباب الالباب سے قبل ہی ہو چکی تھی۔ اگر بغور جائزہ لیا جائے تو تذکرہ کی کتاب نہیں بلکہ چار مختلف

مقالات کا مجموعہ ہے۔ اس میں مصنف نے اپنے عہد کے بادشاہوں کے چار مصاحبین یعنی دبیر، شاعر، منجم اور طبیب کے دستور العمل سے بحث کی ہے۔ مقالۂ دوئم میں جو شعر و شاعری سے متعلق ہے بعض شاعروں کا تذکرہ آیا ہے لیکن یہ تذکرہ ضمناً ہے۔ لہٰذا ہم چہار مقالے کو باضابطہ طور پر تذکرہ نگاری کے خانے میں نہیں ڈال سکتے، ہاں اسے فارسی شعر و ادب کا ایک قدیم مأخذ اور شاہکار تصنیف قرار دے سکتے ہیں۔ بعض محققین کی نظر میں ابوبکر نجم الدین محمد بن علی راوندی کی تصنیف راحۃ الصدور و آیۃ السرور میں بھی فارسی شاعروں کا تذکرہ ملتا ہے لیکن یہ بات ذہن نشین کرنے کی ضرورت ہے کہ یہ تصنیف دراصل آل سلجوق کی تاریخ ہے اور شاعروں کا تذکرہ ضمناً آ گیا ہے۔ لہٰذا اسے بھی ہم کسی طور پر تذکرہ قرار نہیں دے سکتے۔

بیسویں صدی کے ممتاز مستشرق اور نامور محقق اڈوارڈ براؤن جس نے لباب الالباب کی پہلی بار تدوین کی اور اس کو اشاعت کی منزلوں سے گذرا اپنی تقریظ میں اس کتاب کو ''یادگار وحید'' سے تعبیر کرتے ہیں:

''عزت این کتاب لباب الالباب درین است که درین فن تقریباً یاد گار وحید است. اگر چه قبل ازین چند تذکره های دیگر در احوال مآثر شعرای فرس نوشته شده است ولی اکثر آنها دستخوش حوادث و پائمال مرور زمان گشته الا چهار مقالهٔ نظامی عروضی سمرقندی که در اوایل قرن سادس نوشته شده ... در آن کتاب هم اگرچه ضمناً از گروهی از مشاهیر شعرای متقدمین ذکر رفته ولی متصور اصلی مؤلف غیر از آن بوده است بخلاف این کتاب لباب الالباب که اصل مرام مؤلف همین بوده است که حتی المقدور از عامهٔ شعرای مشهور ذکر می کند و از افکار ابکار و منتخب اشعار ایشان بر سبیل نمونه یاد گار در صحائف کتاب خود گذارد''[۴۲]

لہٰذا ہم اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ لباب الالباب نہ صرف تذکرہ کی اولین دستاویز ہے بلکہ فارسی تذکرہ نگاری کا سنگ بنیاد ہے کیونکہ اس کے بعد جتنے بھی تذکرے لکھے گئے اس کی خد و خال اور چہار چوب اسی تذکرے سے ماخوذ ہیں۔ اس سلسلے میں فرمان فتحپوری رقمطراز ہیں:

''بعد کے فارسی تذکرہ نگاروں نے عموماً لباب الالباب ہی کو سامنے رکھ کر اپنے تذکرے مرتب کئے ہیں یہ الگ بات ہے کہ بعض نے اس کا حوالہ دیا ہے اور بعض نے نہیں دیا ہے''[۴۳]

خزانہ عامرہ کے مؤلف غلام علی آزاد بلگرامی کا یہ خیال اپنی جگہ بالکل صحیح ہے:

''جمله تذکره نویسان متاخر در تحریر احوال شعرای اقدم القد ما عیال او اند''[۴۴]

فارسی کے بیشتر تذکرہ نگاروں نے بطور خاص لباب الالباب کا ذکر کیا ہے۔ ان میں فردوس خیال اور عرفات العاشقین کے مصنف تقی الدین اوحدی، میخانہ کے مؤلف حسن بن لطف اللہ رازی، ہفت اقلیم کے مصنف امین احمد رازی، ریاض الشعرا کے مؤلف علی خان داغستانی، وغیرہ کے نام قابل ذکر ہیں۔ ان کے برخلاف دولت شاہ سمرقندی نے تذکرۃ الشعرا اور سام مرزا نے تحفہ سامی میں لباب الالباب سے استفادہ تو کیا ہے لیکن حوالہ دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی [۴۵]۔ بزم آرا کے مؤلف سید بن محمود الحسینی نے تو حد کر دی ہے۔ اس نے اس تذکرے کو اکبری عہد میں ۱۰۰۰ھ میں تالیف کی تھی۔ اس نے لباب الالباب کی نقل اتاری ہے یہاں تک کہ دیباچہ و مقدمہ کو بھی نقل کیا ہے لیکن عوفی کے لباب الالباب کا حوالہ دینے سے یکسر گریز کیا ہے [۴۶]۔

**لباب الباب پر ایک مختصر تبصرہ:**

لباب الالباب پر سیر حاصل بحث کرنا واقعی ایک دشوار امر ہے پھر بھی موضوع کی غیر معمولی اہمیت کے پیش نظر اس تذکرہ کی قدر و منزلت، افادیت اور محاسن و معائب پر گفتگو کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔

لباب الالباب دو جلدوں میں منقسم ہے۔ مقدمہ کے علاوہ دو فصلیں اور بارہ ابواب پر مشتمل یہ تذکرہ کئی معنوں میں بڑی اہمیت کی حامل ہے۔ خداوند قدوس کی حمد و ثنا اور پیغمبر آخر الزماں کی مدح خوانی کے بعد مؤلف نے اپنے مربی عین الملک العشری کی بڑی تعریف و توصیف کی ہے۔ پہلی فصل میں عوفی نے زبان کی ابتدا کے حوالے سے گفتگو کی ہے اور پھر شعر و نثر پر روشنی ڈالی ہے۔ دوسری فصل دراصل مقدمہ کی حیثیت رکھتی ہے جس میں مؤلف نے لباب الالباب کو فارسی شعرا کا اولین تذکرہ قرار دیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

> "شک نیست کہ درین شیوہ در طبقات شعرای عرب چند تالیف ساختہ اند و چند تصنیف پرداختہ چون طبقات ابن سلام و طبقات ابن قتیبہ و طبقات ابن المعتز و یتیمہ الدھر کہ ابو منصور ثعالبی ساختہ است و دمیتہ القصر کہ تاج الروسا کہ علی بن الحسن الباخرزی پرداختہ و زینۃ الزمان کہ شمس الدین محمود اندخودی تالیف کرد و لکن در طبقات شعرای عجم ھیچ تالیف مشاھدہ نیافتادہ است و ھیچ مجموعہ در نظر نیامدہ" [۴۷]۔

بارہ ابواب میں سے چار ابواب میں عوفی نے تذکرہ کے لغوی معنی اور فارسی زبان میں شعر کی ابتدائی مراحل کا احاطہ کیا ہے۔ پانچویں اور چھٹے باب میں سلاطین و وزرا و صدور کا تذکرہ ہے جو محض تفنن طبع کی خاطر شعر کہتے تھے۔ ساتویں باب میں ماوراء النھر، خراسان، مرو، نیشاپور، غزنہ، سیستان، غزنی اور لاہور کے

علما و فضلا و شعرا و صوفیا کا ذکر ہے اور ان میں بعضوں کے اشعار بھی نقل کئے گئے ہیں۔ بقیہ پانچ ابواب میں ایسے شاعروں کا ذکر ہے جن کا شغل ہی سخن پردازی تھا اور شعر و شاعری ہی ان کی زندگی تھی۔ عوفی نے جن شعرا کا ذکر کیا ہے ان کا تعلق حکمرانوں کے عہد سے تھا۔

پہلی جلد میں کل ۱۳۰ اشخاص کا تذکرہ ہے جن میں سلاطین، امرا، علما، وزرا وغیرہ کا ذکر ملتا ہے جو محض تفنن طبع کے لئے گاہے گاہے شعر کہتے تھے۔ ان میں سلاطین، امرا، وزرا اور صدور وغیرہ شامل ہیں۔ اگر عوفی نے ان کا تذکرہ نہ کیا ہوتا اور ان کے اشعار نقل نہ کئے ہوتے تو شاید ہم ان کے کلام سے محروم رہ جاتے۔ سلاطین میں آل سامان کے منصور بن نوح، شمس المعالی قابوس بن وشمگیر، سلطان علاؤالدین بن العباسی الغوری، سلطان الشہید طغرل، جلال الدین قلج طمغاج خان ابراہیم بن الحسین، نصر الدین قلج ارسلان عثمان بن ابراہیم، ملک طغان شاہ، ملک علیشاہ، تاج الدین تمران شاہ، نصرۃ الدین کبود جامہ کا ذکر مع کلام مندرج ہے۔ اس کے علاوہ بہت سارے امرا و صدور کا ذکر ہے جو اس تذکرے کو اور بھی مؤقر و ممتاز بناتا ہے۔

دوسری جلد میں کل ۱۶۹ شعرا و ادبا کا ذکر ہے جو شعر گوئی کے لئے مشہور و معروف تھے۔ ان میں رودکی، فردوسی، عنصری، معزی، نظامی، سعدی وغیرہ کا ذکر ہے اور ان کے کلام بھی موجود ہیں۔ اگر ہم پوری کتاب کا جائزہ لیں تو ہمیں تقریباً ۳۰۰ شعرا و ادبا کا ذکر ملتا ہے جو ہمارے لئے نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں۔

**لباب الالباب کی لسانی اور ادبی اہمیت:**

لباب الالباب کئی معنوں میں ادبی و لسانی اہمیت کا حامل ہے۔ لباب الالباب کے مطالعے سے اس امر کا اندازہ ہوتا ہے کہ عوفی نہ صرف ایک ممتاز و معروف نثر نگار تھے بلکہ شعر گوئی میں بھی انہیں ملکہ حاصل تھا۔ یہ شعر و سخن کا شغف ہی تھا جس نے انہیں شعرا و ادبا و علما و فضلا یہاں تک کہ سلاطین و وزرا و امرا کے کلام کو یکجا کرنے کی طرف راغب کیا اور یہی کوشش بعد میں ایک مبسوط اور پر از معلومات تذکرے کی صورت میں جلوہ گر ہوئی۔ لباب الالباب میں جا بجا عوفی نے اپنے اشعار بھی قلمبند کئے جو قطعات اور قصیدے کی شکل میں زینت تذکرہ ہیں۔

ممتاز علی خان کی رائے میں جہاں تک زبان کی بلاغت اور بیان کی فصاحت کا تعلق ہے یہ عوفی کی اولین اور بہترین تصنیف ہے[۴۸]۔ یہ تذکرہ کئی معنوں میں اہم ہے۔ اول یہ فارسی کا اولین تذکرہ ہے، دوم یہ کہ اس تذکرے نے صرف فارسی تذکرہ کی بنا نہیں ڈالی بلکہ جب ہندوستان میں اردو زبان کے تذکرے لکھے گئے تو تذکرہ کا خدوخال جسے عوفی نے درست کیا تھا ہمارے کام آیا اور اردو کے بیشتر تذکرے فارسی کی تقلید میں لکھے گئے اور تو اور ان تذکروں کی زبان بھی فارسی رہی[۴۹]۔ سوم یہ کہ اس تذکرے کے مطالعہ سے ہم اس عہد کی لسانی خصوصیات اور تحریکات کا بھی کما حقہ اندازہ لگا سکتے ہیں۔

لباب الالباب کے مطالعے سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ عوفی نے کسی دوسرے صاحب قلم کی تقلید نہیں بلکہ اپنی ذہانت سے ایک منفرد انداز بیان اور اسلوب کا اختراع کیا ہے۔ ملک الشعراء بہار نے عوفی کو درجۂ اول کے نثر نگاروں میں شمار کیا ہے اور ان کی اس تحریر پر اپنی رائے کا اظہار یوں کیا ہے:

"از یک جهت می توان اورا از جمله' نویسندگان مرتبه اول قرار داد و آن حسن انتخابی است که در تالیف مفید و مرغوب خود به عمل آورده است و حسن انتخاب خود از مزایای بسیار عمده' هر تالیف و تصنیفی است" [۵۰]۔

عوفی پر عام طور پر یہ اعتراض ہے کہ اس نے اپنے بیان میں سجع موازنہ، اشتقاق اور تجنیس وغیرہ کا خوب التزام کیا ہے، جس کی وجہ سے ان کی زبان گنجلک اور دور از فہم ہو گئی ہے۔ چونکہ عوفی کو عبارت آرائی اور رنگین بیانی میں دستگاہ حاصل تھی اور وقت کا تقاضہ بھی کچھ ایسا تھا کہ تذکرہ کی زبان مقفی و مسجع عبارتوں سے مملو ہو انھوں نے یہی انداز تحریر اپنایا ہے ورنہ وہ سلیس و سادہ انداز نگارش سے خوب آشنا تھے جس کا مظاہرہ جوامع الحکایت کی نثر سے خوب ملتا ہے۔ اگر میں یوں کہوں کہ لباب الالباب میں انھوں نے اپنی نثری تحریر کو شعری محاسن عطا کئے ہیں تو بیجا نہ ہوگا۔

اس امر میں کوئی شک نہیں کہ لباب الالباب ایک مستند اور کم نظیر تذکرہ ہے لیکن بعض معاملات میں مصنف نے خساست سے کام لیا ہے۔ بعض شعرا کا ذکر بہت مختصر انداز میں کرتے ہیں۔ کہیں کہیں تو فقط چند اشعار نقل کر کے آگے نکل جاتے ہیں اور ہماری تشنگی اور بڑھا جاتے ہیں۔ اگر وہ ذرا فیاضی سے کام لیتے اور ان کے متعلق ضروری معلومات فراہم کر دیتے تو فارسی شعرا کا یہ تذکرہ اور بھی شاندار، وقیع اور معلومات افزا ہو سکتا تھا۔

ہر چند کہ شعرا کے حالات زندگی بہت مختصر طور پر درج ہیں پھر بھی شعرائے کرام کے اسمائے گرامی اور فارسی اشعار کا گرانقدر مرقع ہمیں اس تذکرہ میں مل جاتا ہے جو واقعی قابل قدر اور پر ارزش ہے۔ نتانیال بلاند کی رائے میں شعرا کے تذکرے سے زیادہ قصیدہ، غزل اور دوسری صنف شاعری پر مشتمل اس شعری اثاثہ کی اہمیت ہے جو مؤلف نے جمع کر دیے ہیں [۵۱]۔

بیشتر مستشرقین اور محققین اس بات پر متفق ہیں کہ عوفی نے لباب الالباب کی تصنیف کے ذریعہ فارسی زبان و ادب کی بڑی خدمت کی اور فارسی تذکرہ نگاری کی بنا ڈالی۔ دوسرے لفظوں میں عوفی نے دراصل فارسی زبان و ادب میں تذکرہ نگاری کے خدوخال مرتب کر دئے اور یہی خدوخال بعد کے تذکرہ نگاروں کے لئے مشعل راہ بنے اور فارسی شعرا کے بیشمار تذکرے وجود میں آگئے۔ اگر یہ تذکرہ ہمارے سامنے نہ ہوتا تو ہم فارسی کے بہت سارے شعرا و ادبا کے نام سے بھی نا آشنا ہوتے چہ جائیکہ ہم ان کے کلام کی چاشنی کو سمجھ سکتے۔ عوفی نے

نہ صرف ان شعرا کے حالات بیان کئے ہیں بلکہ بعضوں کے کلام جو قصیدہ، غزل، قطعات، رباعیات، ترجیع بند پر مشتمل تھے ہم تک پہنچایا ہے اور واقعی فارسی ادب میں یہ عوفی کا ایک عظیم کارنامہ ہے۔

لباب الالباب کی اہمیت پر مزید روشنی ڈالتے ہوئے تاریخ ادبیات در ایران کے مصنف ڈاکٹر ذبیح اللہ صفا یوں رقمطراز ہیں:

"اهمیت لباب الالباب تنها از آن جهت نیست که قدیم ترین تذکرهٔ موجود از احوال شاعران پارسی گوی ایران است بلکه از باب آنکه نویسنده بر اثر سیر در بلاد و نواحی مختلف با بسیاری از شاعران هم عهد خود که هنوز دیوان آنان انتشار کامل نیافته دچار حملهٔ مغول شدند و از بین رفتند، آشنایی یافت و احوال و نمونهٔ آثار آنان را در کتاب خود حفظ نمود و بدین طریق دور نمای روشن از وضع شعر پارسی مقارن حملهٔ مغول به ماداد" ۵۲؎

**لباب الالباب کی تاریخی حیثیت:**

لباب الالباب صرف علما و فضلا و شعرا و ادبا کا ایک تذکرہ نہیں بلکہ اپنے عہد کا ایک اہم ماخذ بھی ہے۔ چونکہ عوفی کسی ایک شہر میں مقیم نہیں رہے اور شہر شہر، قریہ قریہ گھومتے پھرے، علما و فضلا سے ملاقاتیں کی اور اکتساب فیض کیا، بادشاہوں، امیروں اور وزیروں کی صحبت بھی اختیار کی اور اس عہد کے نشیب و فراز کو اپنی آنکھوں سے دیکھا اور پھر جب قلم و قرطاس ہاتھوں میں آیا تو اس عہد کے سیاسی، سماجی، ثقافتی ماحول کی جھلکیاں بھی پیش کیں۔ طویل سیر و سیاحت نے انہیں وسیع النظر اور وسیع المشرب بنا دیا اور وہ جہاں بھی گئے ہاتھوں ہاتھ لئے گئے۔ نتیجے کے طور پر ان کا تذکرہ سنی سنائی باتوں سے زیادہ ذاتی مشاہدے پر مبنی ہے اور یہ بات ان کے تذکرہ کو مستند و معتمد بناتی ہے۔

لباب الالباب اور جوامع الحکایات کے مطالعہ سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ وہ تاریخ پر گہری نظر رکھتے تھے۔ برنی نے عوفی کو ہند ایرانی تاریخ داں کی حیثیت سے شمار کیا ہے ۵۳؎۔

مشہور تاریخ داں ڈبلو بارتھولڈ W.Barthold اپنی کتاب Turkestan down to the Mongol Invasion میں عوفی کی تاریخ دانی پر اپنی رائے کا اظہار کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ آل سامان اور آل سلجوق کے درمیان جنگ و جدال کی تصویر کشی جو عوفی نے کی ہے عتبی بھی وہاں تک نہیں پہنچ سکے۔

لباب الالباب کو آج بھی وہی شہرت حاصل ہے جو آٹھ سو سال قبل حاصل تھی۔ آج جب بھی کوئی

مؤرخ یا دانشور فارسی وعربی ادب یا عہد وسطی میں ایران، ہندوستان اور وسط ایشیائی ممالک کی سیاسی وثقافتی سرگرمیوں پر قلم اٹھاتا ہے تو اس تذکرے کی ورق گردانی کے بغیر اس کی تحریر مکمل نہیں ہوتی۔

جان ریپکا نے لباب الالباب کو فارسی کی ایک قدیم ترین تصنیف قرار دی ہے اور اسے ایک تاریخی ماٰخذ بتایا ہے[۵۴]۔ ڈاکٹر رضا زادہ شفق نے اسے فارسی کا مہم ترین تذکرہ قرار دیا ہے[۵۵]۔

ملک الشعرا بہار نے بڑے خوبصورت الفاظ میں عوفی کو اپنی خراج عقیدت پیش کی ہے۔

"لباب الالباب و جوامع الحکایات مانند دو ستارۂ تابان از مشرق ادبیات ایران همواره می درخشند و تا زبان فارسی زنده است علمای فن ادبیات و تاریخ رهین این دو کتاب گران بها خواهند بود"[۵۶]۔

(لباب الالباب اور جوامع الحکایات ادبیات ایران کے افق پر دو چمکتے ہوئے ستاروں کے مانند ہیں جو ہمیشہ تابان و درخشاں رہیں گے اور جب تک فارسی زبان زندہ ہے فن ادبیات و تاریخ کے علما و دانشور ان دو تصنیفات کے رہین منت رہیں گے۔)

میری رائے میں یہ فارسی ادب کا ہی نہیں بلکہ عالمی ادب کا ایک شاہکار ہے جس پر بنی نوع انسان تا روز قیامت بجا طور فخر کرتے رہیں گے۔

## حواشی:

۱- محمد بن عبدالوہاب قزوینی، ترجمۂ مصنف، لباب الالباب، جلد اول، کیمبرج یونیورسٹی، لندن، ص: یب

۲- ایضاً، ص: یج

۳- عوفی کے لقب کے سلسلے میں محققین کے درمیان کافی اختلافات ہیں۔ کشف الظنون کے مؤلف نے ان کا اصل لقب جمال الدین بتایا ہے۔ لیکن ضیاء الدین برنی انھیں صدر الدین کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ لیکن زیادہ تذکروں اور کتب تاریخ میں عوفی کو نور الدین کے لقب سے یاد کیا گیا ہے۔ ڈاکٹر نظام الدین نے بڑی تحقیق کے بعد ان کا لقب سدید الدین بتایا ہے۔ ایران کے مشہور و معروف محقق محمد معین نے سدید الدین پر اتفاق کیا ہے۔ لیکن سعید نفیسی اپنی تدوین کردہ لباب الالباب کے مقدمہ میں عوفی کے دو القاب بتائے ہیں۔ ان کے مطابق عوفی کے دو القاب تھے: سدید الدین اور جمال الدین۔ قزوینی نے بھی سدید الدین پر اتفاق کیا ہے۔ ہرمن اتھے نے انڈیا آفس لائبریری لندن کی فہرست میں بھی سدید الدین رقم کیا ہے۔ (سید علی رضا نقوی، تذکرہ نویسی در ہندو پاکستان، تہران ھ.ش/۱۹۶۴ء؛

M.A. Khan, Some Important Persian Prose Writings of the Thirteenth Century A.D. in India, Aligarh, 1970, p.87

۴-علامہ قزوینی، ص یج

۵-W. Barthold, Turkestan Down to the Mongol Invasion, London, 1928, p.17

۶-لباب الالباب، اول، ۱۷۸

۷-M. Nizamuddin, An Introduction to Jawami ul-Hikayat, London, 1928, pp.5-6

۸-دکتر بانو مصفا، مقدمۂ جوامع الحکایات ولوامع الروایات، بنیاد فرہنگ ایران، ۱۳۵۲ش، ص: دوازدہ

۹-علامہ قزوینی، ص یہ: دکتر بانو مصفا، ص: دوازدہ۔

۱۰-لباب الالباب، جلد اول، ص ۱۷۸۔

۱۱-دکتر بانو مصفا، ص: دوازدہ۔

۱۲-ایضاً: دوازدہ۔

۱۳-لباب، اول، ص ۱۶۵-۱۶۴۔

۱۴-ایضاً-۲۰۱۔

۱۵-ایضاً-۲۳۰۔

۱۶-ایضاً-، ص ۲۰۹۔

۱۷-ایضاً-۵۱-۵۲۔

۱۸- لباب، جلد اول، ص ۲۴۰۔

۱۹-ایضاً، ص ۱۴۷

۲۰-ایضاً، ص ۱۴۲-۱۴۳

۲۱-ایضاً، ص ۱۲۱

۲۲-لباب، جلد دوم، ص ۳۴۶

۲۳-ایضاً، ص ۳۵۷۔

۲۴-لباب، جلد اول، ص ۱۱۳-۱۱۷۔

۲۵-ایضاً، جلد اول، ۱۵۹، اس شعر سے عوفی کے لقب سدیدالدین کی توثیق ہوتی ہے۔

۲۶-لباب، جلد اول، ص ۱۱۔

۲۷-ایضاً، ص ۲۵۹۔

۲۸-لباب، جلد دوم، ص ۴۷۴۔

۲۹-لباب، اول، ص ۱۷۶۔

۳۰-ایضاً، ص ۲۸۴۔۲۸۵۔

۳۱-لباب، جلد اول، ص ۱۱۵۔۱۱۶۔

۳۲- NazirAhmad, Essays on Persian Literature, Delhi 2005, p.48.

۳۳-محمد غوثی شطاری، گلزار ابرار، مرتب: محمد ذکی، خدا بخش لائبریری پٹنہ، ۱۹۹۴ء، ص ۵۷۔

۳۴-تذکرہ نویسی درہندو پاکستان، ص ۵۹ حاشیہ۔

۳۵- Nataniel Bland, Journal Royal Asiatic Society, 1848, Vol.IX.p.113f.n.

۳۶-علامہ قزوینی، مقدمہ، جلد اول، ص: ج۔

۳۷- Nataniel Bland, Journal Royal Asiatic Society. 1848, vol.IX., p111-113

۳۸-اڈوارڈ براؤن، مقدمہ، لباب الالباب، جلد دوم، ص۔

۳۹-محمد عبدالوہاب قزوینی، مقدمہٗ لباب الالباب، جلد اول، تدوین: اڈوارڈ براؤن، کیمرج یونیورسٹی، ۱۹۰۶ء، ص: ج

۴۰-تذکروں کا تذکرہ نمبر، نگار، سالنامہ، ۱۹۶۴ء، ص: ۹۔

۴۱-سید علی رضا نقوی، تذکرہ نویسی درہندو پاکستان، ص ۱۶۔

۴۲-اڈوارڈ براؤن، مقدمہ، لباب الالباب، جلد دوم، دارالفنون کیمبرج، ۱۹۰۳ء، ص: د۔

۴۳-تذکروں کا تذکرہ نمبر، نگار، ۱۹۶۴ء، ص ۱۰۔

۴۴-خزانہ عامرہ نولکشور ایڈیشن، کانپور۔۱۹۰۰ء، ص ۶۔

۴۵-محمد عبدالوہاب قزوینی، مقدمہٗ لباب الالباب، جلد اول، ص: ہ: تذکروں کا تذکرہ نمبر، ص ۱۰۔

۴۶-ایضاً۔

۴۷-اڈوارڈ براؤن، مقدمہ لباب الالباب، جلد دوم، دارالفنون کیمبرج، ۱۹۰۳ء، ص: د ؛ تذکروں کا تذکرہ نمبر، نگار ۱۹۶۴، ص ۱۰

۴۸- Mumtaz Ali Khan, Some Important Persian Prose Writings, p.99.1.

۴۹-سید عبداللہ، شعرائے اردو کے تذکرے، لاہور، ۱۹۵۶، ص ۱

۵۰-سبک شناسی، جلد سوم، تہران، ۱۳۷۰، ص ۳۸۔

۵۱- Nataniel Bland, Journal Royal Asiatic Society, 1848, p.114.

۵۲-ڈاکٹر ذبیح اللہ صفا، تاریخ ادبیات درایران۔ جلد دوم ۱۳۷۳ش، ص ۱۰۲۹۔۱۰۳۰۔

۵۳- ضیاءالدین برنی، تاریخ فیروز شاہی، کلکتہ، ۱۹۶۲، ص ۱۴۔

۵۴- W.Barthold-Turkestan down to the Mongol Invasion,p.50.

۵۵- جان ریپکا، ادبیات درزمان سلجوقیان ومغولان، ترجمہ یعقوب آژند، تہران ۱۳۶۳ش۔ ص: ۱۳۷۔

۵۶- تاریخ ادبیات ایران، تہران ۱۳۱۳ھ۔ش، ص، ۱۷۰۔

۵۷- ملک الشعرا بہار، سبک شناسی، جلد دوم، ص ۳۸۔



# مصحفی اور عقد ثریا

ڈاکٹر محمد تقی علی عابدی *

فارسی اور اردو کے بیک وقت شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ نقاد اور تذکرہ نویس غلام ہمدانی مصحفی محتاج تعارف نہیں۔ انکا آبائی وطن امروہہ اور جائے پیدائش اکبر پور ہے۔ ان کے والد ولی محمد اور دادا درویش محمد تھے، جو بادشاہوں کے دربار سے منسلک رہے۔

مولوی عبدالحق نے مصحفی کا سنہ پیدائش ۱۱۴۱ھ سے ۱۱۵۶ھ کے درمیان ان کے تذکرے 'ریاض الفصحا' کے حوالے سے تحریر کیا ہے جس میں مصحفی نے اپنی عمر تقریباً ۸۰ سال بتائی ہے۔ اس میں دو چار سال کم وبیش بھی ہو سکتے ہیں۔ اس لئے مولانا حسرت موہانی نے مصحفی کا جو سنہ پیدائش تحریر کیا ہے اس میں اور ۱۱۵۶ھ میں زیادہ فرق نہیں رہ جاتا۔ اس لئے مولانا حسرت موہانی کا تحریر کردہ سنہ پیدائش ۱۱۶۴ھ ہی زیادہ درست اور قرین قیاس مانا جاسکتا ہے۔ مولوی عبدالحق نے ان کا سنہ وفات ۱۲۵۰ھ تسلیم کیا ہے۔[۱]

مصحفی کی ابتدائی تعلیم وتربیت امروہہ میں ہوئی۔ جہاں انہوں نے اوائل عمری میں موزونی طبع کی وجہ سے ازخود تعلیم حاصل کرنا شروع کی اور بزرگوں کی صحبت میں بیٹھ کر بہت جلد فارسی نظم ونثر، تحقیق، محاورہ اور اصطلاحات کی تعلیم حاصل کی اور زمانہ کے تقاضہ کے مطابق ریختہ میں شعر گوئی شروع کر دی۔ کیونکہ اس زمانہ میں فارسی شاعری کا رواج ہندوستان میں کم تھا۔ مصحفی نے امروہہ کے ایک استاد کا بغیر نام لئے اپنے اردو تذکرہ ''تذکرۂ ہندی گویان'' میں سید محمد زمان زمان کے تذکرہ میں اس طرح کیا ہے:

''فقیر همراه استاد خود روزی در عالم مکتب نشینی و ابتدای شوق موزونی به صحبت ایشان رسیده بود''[۲]

یعنی یہ ناچیز اپنے ابتدائی دور شاعری میں اپنے استاد کے ہمراہ ایک روز میر محمد زمان زمان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اس سے ان کے استاد کا حوالہ ملتا ہے، لیکن نام نہیں۔

مولوی عبدالحق نے ''سراپا سخن'' کے حوالے سے مصحفی کے ایک استاد امانی کا ذکر کیا ہے اور یہ لکھا ہے کہ:

''لیکن یہ نہ معلوم ہوا کہ یہ کون تھے، کہاں کے رہنے والے تھے اور کس قماش کے شخص تھے''[۳]

---

* شعبہ علوم مشرقیہ (عربی وفارسی)، لکھنؤ یونیورسٹی، لکھنؤ

جب کہ ڈاکٹر عین خیام پور نے[۴] ''فرہنگ سخنوران'' میں اماتی ہروی (متوفی ۹۸۱ھ)، اماتی اصفہانی متوفی دہم ہجری)، اماتی بابیورتی (متوفی دہم ہجری)، اماتی ہمدانی (متوفی دہم ہجری)، اماتی دہلوی، اماتی زندارانی (متوفی ۱۰۱٦ھ)، اماتی ہندوستانی (متوفی ۱۰۴٦ھ)، اماتی کابلی (متوفی ۱۰۴۷ھ)، اماتی کرمانی زیست ۱۰۵۲ھ) اور اماتی سندھی (متوفی ۱۲۴۰ھ) کے نام گنائے گئے ہیں۔ ممکن ہے ان لوگوں میں اماتی دہلوی ہی مصحفی کے استاد رہے ہوں جن کی تاریخ وفات عین خیام پور نے تحریر نہیں کی ہے اور اماتی سندھی کے علاوہ باقی سبھی لوگ مصحفی کی پیدائش سے قبل ہی مر چکے تھے اور امانی سندھی کا انتقال، مصحفی کے ممکنہ سنہ وفات سے صرف دس سال قبل ہوا۔ گویا مصحفی اور اماتی سندھی ہم عمر تھے۔ اس لئے قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اماتی دہلوی ہی مصحفی کے استاد رہے ہوں۔ کیونکہ مصحفی کو دہلی سے خاص لگاؤ تھا۔ وہ کہتے ہیں:

دہلی کہیں ہیں جس کو زمانے میں مصحفی　　　میں رہنے والا ہوں اسی اجڑے دیار کا[۵]

اس لئے یہ امید کی جا سکتی ہے کہ دہلی کے ہی کسی شاعر کو مصحفی نے اپنا استاد بنایا ہوگا۔

مذکورہ اماتی نام کے شعراء کے علاوہ ایک شاعر میر امانی اسد[٦] نام کے شاہجہاں آباد میں گذرے ہیں جن سے مصحفی کے دوستانہ تعلقات تھے۔ ان کا ذکر مصحفی نے اپنے تذکرۂ ہندی گویان (تصنیف ۱۲۰۹ھ) میں کیا ہے اور لکھا ہے کہ ان سے اکثر شاہجہاں آباد کے مشاعروں میں ملاقات ہوتی تھی۔ ان کا انتقال بھی مصحفی کی زندگی میں اس وقت ہو گیا تھا، جب میر امانی اسد شاہجہاں آباد سے لکھنؤ (پورب) جا کر بسنا چاہتے تھے۔ لیکن اتفاق سے ان کو اثنائے راہ میں چوروں نے لوٹا اور مار ڈالا۔ اس وقت ان کی عمر پچاس سال تھی۔ اگر دہلی کے ہنگامے، مغل سلطنت کے زوال اور شعراء کی دہلی چھوڑ کر دوسرے شہر کی طرف حرکت (۱۱۸۰ھ سے ۱۱۹۰ھ کے درمیان) کو مدنظر رکھا جائے، تو اس وقت مصحفی کی عمر ۲۰-۲۵ سال ہوگی۔ جس سے گمان کیا جا سکتا ہے کہ میر امانی اسد اور مصحفی کے درمیان استاد شاگرد کا رشتہ ہو سکتا ہے۔ لیکن مصحفی کی تحریر سے یہ انکشاف نہیں ہوتا کہ میر امانی اسد کے مصحفی شاگرد رہے ہوں۔ جب کہ مصحفی نے اسد کے ایک شاگرد مست[۷] کا ذکر ضرور کیا ہے جو مصحفی کے مکان پر منعقد ہونے والے مشاعروں میں اپنے استاد میر امانی اسد کے ساتھ شریک ہوتے تھے۔ اس کے علاوہ مصحفی کی تصنیف ''ریاض الفصحا'' سے اطلاع ملتی ہے کہ ان کی اصل تعلیم و تربیت دہلی میں ہوئی جہاں وہ اپنے ابتدائے شباب میں پہنچ گئے تھے۔ نیز وہیں پر فارسی سیکھی۔ اس لئے یہ قیاس اور قوی ہو جاتا ہے کہ اماتی دہلوی ہی مصحفی کے استاد رہے ہوں گے۔

''ریاض الفصحا'' سے یہ بھی اطلاع ملتی ہے کہ مصحفی نے تیس سال کی عمر میں شاہجہاں آباد میں طبیعیات، الٰہیات اور ریاضی کا علم مولوی مستقیم ساکن گوپامئو شاگرد مولوی حسن خواجہ تاش مبین عالم العلماء سے

حاصل کیا۔ قانونچہ کا درس مولوی مظہر علی سے لیا جو صرف ونحو میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے [۸]۔ لیکن یہیں نواب نجف خاں کے دور میں بارہ سال گوشۂ تنہائی میں گذارے اور تصنیف و تالیف میں مشغول رہے۔ [۹]

بارہ سال گوشۂ تنہائی میں رہنے کے بعد اچانک دہلی کے حالات بگڑے اور مغلیہ سلطنت زوال پذیر ہونے لگی، تو بہت سے شعراء وغیرہ دہلی کو چھوڑ کر اودھ، روہیل کھنڈ، فرخ آباد، مرشد آباد وغیرہ پہونچے۔ جن میں مصحفی نے بھی غالباً ۱۱۸۰ھ میں دہلی چھوڑا اور آنولہ پہنچے [۱۰]۔ جہاں عزیز خاں بیجاں، میرزا مراد علی حیرت، عشقی مرادآبادی، عظیم اور نعیم اللہ خاں نعیمؔ وغیرہ سے ملاقات ہوئی۔ بعد میں مصحفی آنولہ سے ٹانڈہ گئے۔ ٹانڈہ میں میاں محمد قائم، فدوی لاہوری، میر محمد نعیم نعیم، پروانہ علی شاہ پروانہ مرادآبادی، میاں عشرت ہزال، حکیم کبیر سنبھلی، شیخ انصاری اور مصحفی وغیرہ نواب محمد یار خان کی ملازمت میں آگئے۔ جہاں طرحی غزلیں کہتے اور نواب محمد یار خان امیر سے داد و دہش حاصل کرتے تھے۔ یہ محفلیں جمع ہی کرتی تھیں کہ مرہٹوں کی کمک کے بعد ۱۱۸۵ھ میں نواب محمد یار خان امیر اپنے بھائی نواب فیض اللہ خان کے ساتھ رامپور [۱۱] گئے۔ ان کے جاتے ہی ٹانڈہ میں شعراء کی مجلس درہم برہم ہوگئی۔ مجبوراً مصحفی کو لکھنؤ آنا پڑا۔ یہ نواب شجاع الدولہ کا زمانہ تھا۔ [۱۲] اس سفر میں مصحفی کے ساتھ محمد پناہ خان حکیم [۱۳] بھی تھے۔ مصحفی کے لکھنؤ پہونچنے پر ان سے راجہ جسونت سنگھ پروانہ بہت ہی گرم جوشی سے ملے جن کا تذکرہ مصحفی نے مرزا قتیل سے ملنے والے ان کے فارسی اشعار کی بنیاد پر اپنے فارسی تذکرہ میں پہلے ہی کر دیا تھا [۱۴]۔ مصحفی کے لکھنؤ پہونچنے پر مرزا ضیا قلی آشفتہ نے پہلا طرحی مشاعرہ [۱۵] منعقد کیا جس میں مصحفی نے شرکت کی۔ مصحفی نے لکھنؤ میں لالہ کانجی مل صبا کے مکان پر قیام کیا [۱۶]۔ مصحفی کی لکھنؤ میں مرزا احسن علی، مرزا محمد رفیع سودا، مرزا مغل سبقت، مرزا غلام حیدر مجذوب، نواب محبت خاں محبت، موہن لعل انیس، لکھمن لال بہجت، لالہ ٹیکارام ظفر وغیرہ سے ملاقات ہوئی۔ انھوں نے لکھنؤ میں میر شرف الدین علی پیام اور مرزا محمد سمیع ذرہ کے دیوان دیکھے [۱۷]۔ لیکن مصحفی کا لکھنؤ میں دل نہ لگا اور وہ ایک سال بعد ہی شاہجہاں آباد واپس چلے گئے۔ [۱۸]

شاہجہاں آباد میں مصحفی کے ملنے والے لوگوں میں امین الدین خان امین، شیخ ظہور الدین حاتم، محمد پناہ حکیم، خواجہ میر درد، میاں نصیر نصیر، میر محمد جواد ہادی، ثناء اللہ خاں فراق، عنایت اللہ مشتاق، مرزا علی نقی محشر، عاقل شاہ عاقل، مرزا محسن فدوی وغیرہ تھے۔ شاہجہاں آباد میں ہی ان کے شاگردوں میں میاں عسکری نالاں، رحیم اللہ جوش، اکبر عرف بھیجو، میر علی اختر، میاں شاہ جیو وغیرہ کا ذکر مصحفی نے اپنے اردو تذکرہ ''تذکرہ ہندی گویان'' میں کیا ہے۔

دہلی میں کچھ سال قیام کے بعد مصحفی ۸-۱۲۰۷ھ میں میر انشاء اللہ خاں انشاء کے کہنے پر لکھنؤ آئے اور ان ہی کی توسط سے مرزا محمد سلیمان شکوہ کے دربار سے وابستہ ہو گئے [۱۹]۔ مصحفی کے مدحیہ قصائد کی وجہ سے

انشاء اللہ کو ان پر رشک ہونے لگا اور مصحفی اور انشاء کے درمیان ایک زبردست معرکہ چھڑ گیا جس میں مرزا محمد سلیمان شکوہ نے انشاء کا ساتھ دیا اور مصحفی کی تنخواہ میں کافی کمی کر دی۔ جس کی طرف مصحفی نے یوں اشارہ کیا ہے:

اے وائے کہ پچیس سے اب پانچ ہیں اپنے      ہم بھی کبھی روزوں میں تھے پچیس کے لائق [۲۰]

بالآخر عاجز آکر مصحفی نے سلیمان شکوہ کے دربار کو ترک کر دیا۔ جس کی طرف یوں اشارہ کیا ہے:

جاتا ہوں ترے در سے کہ توقیر نہیں یاں      کچھ اس کے سوا اب میری تدبیر نہیں یاں [۲۱]

لکھنؤ میں قیام کے دوران جن لوگوں نے مصحفی کے ساتھ اچھا سلوک کیا ہے ان میں لالہ ٹیکا رام تسلی بھی ہیں۔ جن کو مصحفی نے اپنا ایک فارسی دیوان، دو ہندی (بہ معنی اردو) دیوان اور فارسی تذکرہ لکھ کر دیا [۲۲] اس کا ذکر خود مصحفی نے اپنے اردو تذکرہ ''تذکرۂ ہندی گویان'' میں کیا ہے۔ اسی تذکرہ میں بعض دوسرے [۲۳] شعراء کے ذکر میں مصحفی نے اپنے فارسی تذکرہ کا حوالہ دیا ہے۔ جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ فارسی تذکرہ ہی ان کا پہلا تذکرہ ہے۔ مصحفی نے ان اپنے اردو تذکرہ میں اپنی بعض دوسری تصنیفات کا بھی ذکر کیا ہے جن میں دو فارسی دیوان (ایک مولانا نظیری نیشاپوری کے جواب میں اور ایک میں اپنا کلام) تین اردو دیوان (ان تینوں دیوان سے ''تذکرۂ ہندی گویاں'' میں انتخاب موجود ہے)، دو تذکرے (ایک فارسی میں ''عقد ثریا'' اور ایک اردو میں ''تذکرۂ ہندی گویان'') اور شاہ عالم بہادر کے نسب نامہ تک دو ایک جز شاہنامہ کے تحریر کیے۔ [۲۴] اس کے علاوہ دوسری تصنیفات میں تذکرۂ ریاض الفصحا، مثنوی بحر المحبت، رسالہ خلاصۃ العروض، مفید الشعراء [۲۵] اور مجمع الفوائد بھی ہے۔ مجمع الفوائد میں مصحفی نے اپنی کبھی ناتمام عربی و فارسی نظم و نثر کی تحریروں کو جمع کر دیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''ہر چہ از تصنیفات من ناتمام مانده بود چہ نظم و چہ نثر چہ عربی و چہ فارسی درین جلد آخر درآورده این کتاب را بہ مجمع الفوائد موسوم ساختم.'' [۲۶]

بہر حال مصحفی نے کل تین تذکرے لکھے۔ پہلا فارسی تذکرہ ''عقد ثریا'' ہے۔ جس کی اطلاع خود مصحفی نے اپنے اردو تذکرہ ''تذکرۂ ہندی گویان'' کے مقدمے میں اس طرح دی ہے:

''چون این فقیر حقیر غلام همدانی مصحفی تخلص از تصنیف دیوان فارسی هندی و تالیف تذکرۂ فارسی فراغت حاصل کرده مهم تالیف تذکرۂ هندی در پیش آمد.'' [۲۷]

یعنی مصحفی فارسی اور ہندی بہ معنی اردو دیوان اور فارسی تذکرہ کی تصنیف و تالیف کے بعد اردو تذکرہ کی تالیف میں مشغول ہوئے۔ لہٰذا اردو تذکرہ ''تذکرۂ ہندی گویان'' مصحفی کا دوسرا تذکرہ ہے۔ جو ۱۲۰۹ھ

میں مکمل ہوا[۲۸] مصحفی کا تیسرا اور آخری تذکرہ "ریاض الفصحا" ہے۔ اس سے متعلق مولوی عبدالحق نے تحریر کیا ہے:

"اس تذکرے کی ضرورت یوں پیش آئی کہ جن لوگوں کے نام پہلے تذکرے میں لکھنے سے رہ گئے تھے، ان کا ذکر اس میں کیا گیا ہے۔ ان تینوں میں تذکرہ نمبر ۲ یعنی تذکرۂ ہندی اصل ہے، باقی دو کو اس کا تکملہ سمجھنا چاہئے۔"[۲۹]

یہ حقیقت ہے کیونکہ "تذکرۂ ہندی گویان" میں میر محمد علی بیدار، راجہ جسونت سنگھ عرف کاکاجی پروانہ، شیخ ظہورالدین حاتم، خواجہ میر درد، مرزا محمد رفیع سودا، مرزا ابراہیم بیگ شرر، اشرف علی خاں فغاں، میر قمرالدین منت، نواب عمادالملک نظام وغیرہ ان شعراء کا ذکر ہے، جن کا اس سے پہلے بہ حیثیت فارسی شاعر فارسی تذکرہ میں بھی مصحفی نے ذکر کیا ہے، لیکن قدرے کم۔

بہر حال مصحفی نے اپنے فارسی تذکرہ "عقد ثریا" میں کل ۱۴۷ شعراء کا ذکر کیا ہے جس کا اردو ترجمہ اردو والوں کے لئے "اتر پردیش اردو اکادمی"، حکومت اتر پردیش لکھنؤ کے مالی تعاون سے دس سال قبل ۲۰۰۲ء میں پیش کیا جا چکا ہے۔ کیونکہ اردو والے مصحفی کو اردو شاعر اور تذکرہ نویس کی حیثیت سے ہی جانتے ہیں۔ چہ جائے کہ انہوں نے اپنے سبھی تذکرے فارسی زبان میں ہی لکھے ہیں۔ (بلکہ یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ اردو کے اکثر تذکرے فارسی میں ہی لکھے گئے) یہاں ان کے دیگر تذکروں سے قطع نظر صرف فارسی تذکرہ "عقد ثریا" سے متعلق ایک تعارفی نوٹ پیش کیا جا رہا ہے۔

مصحفی نے "عقد ثریا" کے مقدمے میں حمد و نعت و منقبت کے بعد تحریر کیا ہے کہ انھوں نے مذکورہ تذکرہ مرزا محمد حسن قتیل کی تحریک پر ترتیب دینا اس وقت سے شروع کیا، جب قتیل نے اپنی بیاض میں درج بعض معاصرین کے احوال و آثار کو دکھایا، نیز کچھ نام مصحفی کے لئے تحریر کئے اور ان کے مختصر حالات لکھوائے۔ بس اسی وقت سے مصحفی اس بڑے اور اہم کام میں لگ گئے۔ اس تذکرہ میں مصحفی نے فردوس آرامگاہ (محمد شاہ بادشاہ) کے عہد سے لے کر شاہ عالم بادشاہ بہادر غازی کی حکومت کے آخر تک کے معاصر شعراء کا ذکر حروف تہجی کے حساب سے کیا ہے[۳۰] لیکن ہر حرف کے تحت الف بائی ترتیب کو باقی نہیں رکھا ہے۔

تذکرہ کا مطالعہ کرنے پر اندازہ ہوتا ہے مولوی محمد توفیق کشمیری، اشرف صفاہانی، مرزا محمد جعفر راہب، سید میر علی مشتاق صفاہانی وغیرہ ایسے شاعر ہیں جو ہندوستان آئے ہی نہیں۔ لہٰذا مصحفی کا تذکرہ کے مقدمے میں تحریر کرنا کہ اس میں فردوس آرامگاہ کے عہد سے لے کر شاہ عالم بادشاہ کی حکومت کے آخر تک کے معاصر شعرا کا ذکر ہے قابل غور ہے؟ اس لئے یہ ماننا قرین قیاس ہے کہ تذکرہ "عقد ثریا" میں کچھ ایسے ایرانی شعراء کا ذکر ہے جو ہندوستان میں کبھی آئے ہی نہیں۔ علاوہ بر این شیخ علی حزیں[۳۱] مرزا امام علی بیگ حشمت، الہ وردی خاں حیرت شاملو، مرزا صفی الدین محمد صفائی، صیاد صفاہانی، میر صدرالدین محمد صدر، مرزا ابو علی فدائی

مشہدی، مرزا محمد علی فروغ، ابوالقاسم بیگ گرامی صفاہانی، شیخ عبدالرضائے متین، مرزا باقر منیر، مرزا ابو علی ہاتف وغیرہ ایسے ایرانی شعراء کا ذکر ہے جو ہندوستان آئے اور یا تو یہیں رک گئے یا کچھ دن قیام کے بعد واپس ہو گئے۔ تذکرہ میں باقی ان شعراء کا ذکر ہے جو ہندوستانی ہیں۔ ان میں کچھ شعراء وہ ہیں جو دوسرے شہروں میں منتقل ہو کر شاہجہاں آباد پہونچے اور وہیں سکونت اختیار کر لی۔ ان میں مصحفی کے ہم وطن محتشم خاں محتشم بھی ہیں جنہیں مصحفی نے اپنے وطن امروہہ میں دیکھا تھا۔ تذکرہ میں کچھ ایسے شعراء کا بھی ذکر ہے جن کو مصحفی نے لکھنؤ میں دیکھا یا ملاقات ہوئی۔ [۳۲]

دستیاب مطبوعہ تذکرہ کا مطالعہ کرنے پر اندازہ ہوتا ہے کہ انہوں نے زیادہ تر شعراء کے نمونۂ کلام کو نقل کیا ہے جو ایک تذکرہ کی بڑی خامی ہے۔ لیکن بعض جگہ مندرجہ ذیل یا اس سے ملتی جلتی عبارت ضرور مل جاتی ہے:

"خیر چند شعر کہ پسند خاطر فقیر افتادہ بصفحہ ثبت می کند." [۳۳]

یا

"از نتائج طبع آن بزرگ است" [۳۴]

اور

"فقیر چند شعر برای یادگار بطریق ندرت ازو می نویسد" [۳۵]

جس سے اندازہ ہوتا کہ مصحفی نے نمونہ کے اشعار ضرور درج کئے ہوں گے لیکن مصحح تذکرہ نے ان اشعار کو حذف کر دیا ہوگا۔ بہر حال اگر قلمی نسخہ دیکھا جائے تو صحیح نتیجہ ضرور برآمد کیا جا سکتا ہے جو فی الحال راقم الحروف نے ضروری محسوس نہیں کیا۔

مصحفی نے مرزا صفی الدین محمد صفائی کو چھوڑ کر کسی بھی شاعر کا (حتیٰ کہ اپنا بھی) سنہ ولادت تحریر نہیں کیا ہے جو تذکرہ کی خامی میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ کیونکہ وہ تذکرہ زیادہ اہم سمجھا جاتا ہے جس میں نام، تخلص، لقب، سنہ ولادت، زندگی کا کوئی واقعہ، تصنیفات و تالیفات اور اگر ممکن ہو تو سنہ وفات بھی درج کیا جائے۔ جبکہ ''عقد ثریا'' میں کچھ ایسے شعراء کا ذکر ہے جن کا سوائے تخلص کے مصنف نام بھی نہیں جانتا اور صاف صاف تحریر کر دیتا ہے:

''سرور — صفاهانی اسمش بسمع نه رسیده'' [۳۶]

یا

''ذهین برادر برهان علی خاں رهین'' [۳۷]

مصحفی نے اپنے تذکرہ میں میر محمد افضل ثابت، شیخ ظہور الدین حاتم اور میر محمد علی راسخ سیالکوٹی کا سنہ وفات تحریر کیا اور سراج الدین علی خاں آرزو اور مرزا جان جاناں مظہر کا سنہ وفات کے ساتھ ماہ وفات بھی تحریر

کیا ہے اور اپنی نظم کردہ قطعۂ تاریخ نقل کی ہے جس سے مصحفی کے تاریخ گو شاعر ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔اس کے علاوہ مصحفی نے مرزا عبدالعلی تحسین، شیخ آیت اللہ ثنا، مرزا محمد جعفر راہب، مرزا خان بیگ سامی، میر مشتاق صفاہانی وغیرہ شعراء کے انتقال کا ذکر اس طرح کیا ہے:

"مدتیست که در لکھنؤ بجوار رحمت الٰهی پیوسته "[۳۸]

یا

"چند سال است که به عالم بقا شتافته "[۳۹]

اور

"چند سال پیش از وفات شیخ در گذشته "[۴۰]

مصحفی نے جہاں متعدد شعراء کے ذکر میں شعراء کے سفر، ان کے استاد یا بعض دوستوں کا ذکر کیا ہے وہیں مرزا ابوالحسن موالی[۴۱] کی زندگی کے ایک اہم اور عبرت انگیز واقعہ کو بھی درج کیا ہے جس میں موالی کا ایک تقصیر کے جرم میں توپ کے دہانے پر پہونچنا، اپنی زبان پر حضرت علیؑ کے نام کا ورد کرنا اور دفعتاً توپ کے دہانے کے پھٹنے پر دوسرے لوگوں کا مرنا، لیکن موالی کا محفوظ رہنا ایک دلچسپ و سبق آموز واقعہ ہے۔

اسی طرح کے اہم واقعات میں مرزا باقر منیر کا بھی ذکر کیا جا سکتا ہے جو املا بھی درست نہیں لکھ پاتے تھے۔علاوہ بر این عبدالمجید مجید اور مرزا صفی الدین محمد صفائی ان شعراء کا ذکر ہے جو بالترتیب خط شکستہ اور خط شفیعا کے موجد مانے جاتے ہیں۔اسی تذکرہ سے بعض شعراء کی تصنیفات کا بھی علم ہوتا ہے مثلاً میر غلام علی آزاد[۴۲] بلگرامی کے تذکرے ید بیضا، سرو آزاد اور خزانہ عامرہ، سراج الدین علی خاں آرزو کا تذکرہ تنبیہ الغافلین اور میر قمر الدین منت کی جواب خمسہ نظامی، قصہ ہیرورانجا، معجز الکمال در جواب سحر الحلال، شکرستان و چمنستان در جواب گلستان و بوستان، شیخ علی حزیں کی فتح السبل، مثنوی میخانہ، رسالہ در علم موسیقی، ترجمہ توریت و انجیل بزبان فارسی وغیرہ۔

تذکرہ "عقد ثریا" کی تیاری میں مصحفی نے جہاں مرزا محمد قتیل کی مہیا کردہ معلومات کو بنیاد بنایا ہے، وہیں خزانۂ عامرہ اور ریاض الشعراء سے بھی استفادہ کیا ہے، جو بالترتیب میر غلام علی آزاد بلگرامی اور علی قلی خاں والہ داغستانی کے تحریر کردہ ہیں۔جس سے تذکرۂ عقد ثریا کے مآخذ کی ایک نا تمام فہرست تیار کی جا سکتی ہے۔اس تذکرہ میں متعدد جگہ اردو والے کا استعمال کیا گیا ہے[۴۳] جو گراں گزرتا ہے۔

مصحفی نے اپنا مذکورہ تذکرہ ۱۱۹۹ھ میں مرتب کیا نیز اس کی تاریخ تالیف اس طرح نکالی:

| | |
|---|---|
| از صنع دستکاریٔ معمار طبع من | با صد هزار صورت رنگین و خوشنما |
| این روضه بهشت چون معمار ساخته | تاریخ یافت خانه 'زهی باغ باصفا'[۴۴] |

۱۱۹۹ھ

جبکہ تذکرہ میں ۱۱۹۹ھ کے بعد بھی اضافہ کیا گیا ہے۔اس سلسلے میں پنڈت بدھا دھر فصیح کا ذکر کیا جا سکتا ہے جو ۱۲۱۳ھ میں داخل تذکرہ ہوا۔

مجموعی اعتبار سے تذکرہ ''عقد ثریا'' فردوس آرامگاہ محمد شاہ بادشاہ کے عہد سے لے کر عالم باشاہ بہادر غازی کی حکومت کے آخر تک کے شعراء کی معلومات کے لحاظ سے اہم اور مفید ہے۔ جو صاف، سادہ اور آسان زبان میں لکھا گیا ہے۔جس میں کہیں تکلف، تصنع، عبارت آرائی یا بیجا طول نہیں ہے۔اس لحاظ سے ''تذکرۂ عقد ثریا'' قابل ذکر اور اہمیت کا حامل ہے۔

## مآخذ:

۱-تذکرۂ ہندی گویان، غلام ہمدانی مصحفی، مرتبہ مولوی عبدالحق، انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد، ۱۹۳۳ء، ص الف وص ۲۴۷۔

۲- تذکرۂ ہندی گویان، ص ۱۱۰، ص ب۔

۳- ایضاً۔

۴- دیکھیے فرہنگ سخنوران، دکتر عین خیام پور، تبریز، ایران، ۱۳۲۰ش ھ۔

۵- تذکرۂ ہندی گویان، ص ب، ص ۱۶، ص ۱۲۸، ص الف و مصحفی اور ان کا کلام ص ۹ - ۱۷ اور ص ۲۴۸۔

۶- ایضاً۔

۷- ایضاً۔

۸- ایضاً۔

۹- ایضاً۔

۱۰- مصحفی اور ان کا کلام، ڈاکٹر ابواللیث صدیقی، اعلیٰ پریس، دہلی، ۱۹۶۹ء، ص ۱۸ تا ۲۱۔

۱۱- ایضاً۔

۱۲- تذکرہ ہندی گویان، ص، و، ص ۸۴، ص ۴۶ و ۱۵، ص ۱۸ اور ص ۱۴۱۔

۱۳- ایضاً۔

۱۴- ایضاً۔

۱۵- ایضاً۔

۱۶- ایضاً۔

۱۷- عقد ثریا، غلام ہمدانی مصحفی، ص ۱۵، ۲۸۔

۱۸- تذکرۂ ہندی گویان، ص۴ اور ص ہ۔

۱۹- ایضاً۔

۲۰- مصحفی اور ان کا کلام، ص ۲۸، ۲۹۔

۲۱- ایضاً۔

۲۲- تذکرۂ ہندی گویان، ص ۵۶۔

۲۳- دیکھئے تذکرہ ہندی گویان میں میر قمر الدین منت، مرزا ابراہیم بیگ شرر، نواب عماد الملک نظام، شیخ ظہور الدین حاتم اور راجہ جسونت سنگھ پروانہ عرف کاکاجی کا ذکر بالترتیب ص ۲۳۰، ص ۱۳۶، ص ۵۹-۲۵۸، ص ۸۱-۸۰ اور ص ۴۶ پر۔

۲۴- تذکرۂ ہندی گویان، ص ۲۴۸، فارسی اور اردو کا ایک ایک شعر نمونہ کے لئے درج ہے:

اے مصحفی ز گوشۂ خلوت برون خرام      خالی است از برائے تو خود جائے شاعری

شاعر کو یہ لازم ہے کہ گر شعر بھی لکھے      جز مدح کے ہرگز نہ کہیں لائے طبیعت

(دیکھئے مصحفی اور ان کا کلام ص ۲۷، ص ۴۲)

۲۵- ریاض الفصحا، غلام ہمدانی مصحفی، انجمن ترقی اردو، ص ۸۸-۳۸۶ بہ حوالۂ مصحفی اور ان کا کلام، ص ۱۳-۱۲۔

۲۶- قلمی نسخہ کتب خانۂ پنجاب یونیورسٹی بہ حوالہ مصحفی اور ان کا کلام، ص ۳۹۔

۲۷- تذکرۂ ہندی گویان، ص ۳، ص ۸۳-۲۸۲ اور ص ز۔

۲۸- ایضاً۔

۲۹- ایضاً۔

۳۰- عقد ثریا، غلام ہمدانی مصحفی، مترجمین، ڈاکٹر احمد نسیم صدیقی و ڈاکٹر محمد علی تقی علی عابدی، کاکوری آفسیٹ پریس، قیصر باغ، لکھنؤ ۲۰۰۲ء، ص ۳-۱۔

۳۱- شیخ علی حزیں سے متعلق بعض تفصیلات کے لئے دیکھئے راقم الحروف کا مضمون ''حزیں اور ان کے تذکرے'' ''نیا دور''، لکھنؤ، حزیں نمبر جنوری ۱۹۹۲ء یا ''فارسی ادب کی شخصیات'' مؤلف راقم، نظامی پریس لکھنؤ ۱۹۹۲ء، ص ۳۰ تا ۵۳۔

۳۲- دیکھئے عقد ثریا میں موہن لعل انیس، لکھن لال بہجت اور ٹیکا رام ظفر کا ذکر بالترتیب ص ۱۲، ص ۱۳ اور ص ۴۱ پر۔

۳۳- عقد ثریا، ص ۴۴، ص ۵۵، ص ۳۳، ص ۲۸، ص ۱۸، ص ۱۹، ص ۵۲ اور ص ۵۰۔

۳۴- ایضاً۔

۳۵- ایضاً۔

۳۶- ایضاً۔

۳۷- ایضاً۔

۳۸-ایضاً۔

۳۹- ایضاً۔

۴۰- ایضاً۔

۴۱- ایضاً۔

۴۲- غلام علی آزاد بلگرامی کے تذکروں سے متعلق بعض تفصیلات کے لئے دیکھیے راقم الحروف کا مضمون ''آزاد بلگرامی اور ان کے تذکرے''، العلم، بمبئی، اکتوبر ۱۹۹۳، ص ۶۱ تا ۷۰۔

۴۳-دیکھیے عقد ثریا میں سرِ ہشتن، میرٹھ ص ۱۶، ٹھٹ ص ۲۲، پٹیالہ ص ۲۴، سیالکوٹی ص ۲۹، پنڈت ص ۳۱، وص ۴۵، ٹیکا رام ص ۴۱، امیٹھی ص ۴۲، بھنڈاری پٹیالی ص ۴۶، امام بارہ ص ۴۹ پر وغیرہ۔

۴۴- عقد ثریا، ص ۶، وص ۴۵۔

۴۵- ایضاً۔



# سخنوران ایران در عصر حاضر
## جدید شعرائے ایران کا اولین فارسی تذکرہ

ڈاکٹر منصور عالم *

ہندوستانی فارسی ادب میں جہاں شعروسخن کو شہرت حاصل ہوئی وہیں دیگر اصناف ادب نے بھی ترقی کے منازل طے کئے۔ لہذا شاعری کے علاوہ انشاء، تاریخ، جغرافیہ، طنزومزاح، لغت نویسی اور نجوم کے علاوہ تذکرہ نگاری اور طبقات نویسی کے میدان میں بھی ہندوستانی علماء اور دانشوران نے ان فنون کو معراج کمال تک پہنچانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ تذکروں کی ورق گردانی سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ادبی تنقید، تاریخی تنقید اور سوانح نگاری کو کسی حد تک اجاگر کرنا ہی تذکرہ نگاروں کا مقصد اولی رہا ہے۔ لہذا فارسی کے اصناف ادب میں تذکرہ کو بڑی اہمیت حاصل رہی ہے اور آج بھی ہے۔ اس لئے کہ ماضی میں پیدا شدہ ادب کی بازدید کے لئے تذکروں سے بہتر اور کوئی ذریعہ نہیں اور یہ کہا جا سکتا ہے کہ ''تذکرے تاریخ ادب کی ریڑھ اور پسلیاں ہیں اگر ان کا وجود عمل میں نہیں آتا تو تاریخ کے تسلسل کی کڑیاں گم ہو جاتیں بلکہ مشاہیر ادب کے خدوخال بھی نقش برآب ہو جاتے'' اور نہ جانے کتنے شعراء وادبا ومورخین اب تک قعر گمنامی میں پڑے ہوتے۔

ہندوستان میں فارسی شاعروں، ادیبوں، خوش نویسوں اور صوفیائے کرام کے حالات زندگی اور ان کی خدمات پر اتنے تذکرے لکھے گئے ہیں کہ ایران بھی ان پر رشک کرتا ہے۔ اس فن میں مسلمان دانشوروں کے دوش بدوش ہندو ادیبوں اور شاعروں نے بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور جم کر فارسی شعراء کے تذکرے لکھ ڈالے۔ اس سلسلے میں لچھمی نارائن شفیق، بندرابن داس خوشگو، بھگوان داس ھندی اور منشی بساون لال وغیرہ کے تذکرے فارسی ادب کے وہ انمول ہیرے ہیں جنہوں نے ہمارے اسلاف کی حیات وخدمات کو آج تک اپنی چمک دمک سے روشن رکھا ہے۔

ہم ہندوستانیوں کو اس بات کا فخر حاصل ہے کہ یہاں فارسی کا پہلا تذکرہ لکھا گیا۔ محمد عوفی نے تذکرہ لباب الالباب لکھ کر فارسی میں تذکرہ نگاری کی داغ بیل ڈالی، جو فارسی کا قدیم ترین تذکرہ ہے۔ اس کے بعد سیکڑوں تذکرے دھڑا دھڑ لکھے گئے۔ کسی نے صوفیائے کرام کا تذکرہ لکھا تو کسی نے شاعروں اور ادیبوں کو

---

* جنرل سکریٹری، ایران سوسائٹی، کولکاتہ

اپنے تذکرے کا موضوع بنایا۔ کسی نے خوش نویسوں کے حالات جمع کیے تو کسی نے بادشاہوں کا تذکرہ لکھا۔ غرضیکہ تذکرے میں جتنی وسعت پیدا ہوتی چلی گئی اتنی کسی اور صنف ادب کو میسر نہیں ہوئی۔ آج اس مختصر سے مقالے میں ایک ایسے تذکرہ نگار اور اس کی معرکۃ الآراء تذکرے کی کتاب بعنوان سخنوران ایران، در عصر حاضر کا تعارف مقصود ہے جس نے جدید فارسی کی لذتوں اور وسعتوں سے ہمیں آشنا کیا اور ہندوستان میں پہلی بار جدید شعرائے ایران اور ان کے کلام سے متعارف کرانے کے عوض حکومت ایران سے تمغہ نشان علمی حاصل کیا۔ میری مراد ایران سوسائٹی کے بانی ڈاکٹر محمد اسحاق سے ہے۔ ڈاکٹر محمد اسحاق نے تذکرے کی یہ کتاب اس وقت تالیف کی جب ایران زبردست سیاسی اور سماجی انقلاب سے نبرد آزما تھا۔ اس وقت ایران کی جو سیاسی فضا تھی اس کے بارے میں مختصراً ڈاکٹر رضیہ اکبر کا قول کرنا بہتر رہے گا:

> ''۲۰ویں صدی کے اوائل میں ایران ایسے حالات سے گذر رہا تھا جو بیان سے باہر ہے۔ اس صدی کے شروع میں ہی ایران کو ایک زبردست انقلاب سے دوچار ہونا پڑا۔ اس انقلاب نے ایک مطلق العنان شاہی نظام کو توڑا اور ایک آئینی نظام کی بنیاد ڈالی اور اس سے پیدا ہونے والے کشاکشوں کا ڈٹ کر سامنا کیا۔ انتخابی مجلس کا قیام، کابینہ کی تشکیل اس کے ساتھ شکست خوردہ شاہ کے جوڑ توڑ، بیرونی ریشہ دوانیاں، ظلم و استبداد، خانہ جنگی، پھر ایک کایا پلٹ، رضا شاہ کی اصلاحات اور عسکریت کا دور دورہ، دو عظیم جنگوں کی تباہ کاریاں، ایک مستقل مد و جزر پرانے اور نئے پیہم کشاکش۔ یہ تھی ۲۰ویں صدی کے ایران کی فضا ایک نئی دنیا کے جنم کا کرب'' اس کے ساتھ ملک کی سماجی اور ادبی فضا میں بھی تغیر آیا۔ نئے نئے خیالات، نئے تقاضے اور مطالبے اور نئے حوصلے نے بھی سر ابھارا، لازمی طور پر فارسی زبان و ادب نے بھی انگڑائی لی اور اپنے لئے نئی راہیں تلاش کیں''۔[۲]

ایران کے انہی حالات کے درمیان ڈاکٹر محمد اسحاق نے جدید فارسی کی شُد بُد حاصل کرنے کی غرض سے وہاں کا تین بار دورہ کیا اور اپنی کتاب ''سخنوران'' کے لئے مواد بھی فراہم کیا۔ اس کتاب پر تفصیلی گفتگو سے قبل یہاں بہتر معلوم ہوتا ہے کہ صاحب کتاب سے متعلق مختصراً معلومات فراہم کر دی جائے جس کے تناظر میں ''سخنوران'' کو سمجھنے میں آسانی پیدا ہو جائے۔

بیسویں صدی کے اوائل میں ہندوستان میں فارسی دانشوروں اور محققوں کی ایسی جماعت تیار ہو گئی تھی جس نے ہندوستان کے فارسی شعراء کے کلام کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ لے کر ان کی عظمت و شہرت کو چار چاند لگا دیا۔ ان دانشوروں نے اپنے اسلاف کے کارناموں کو پھر سے زندہ کر دیا۔ ایسی جماعت میں شامل

لوگوں نے جن میں پروفیسر محمد شفیع، پروفیسر محمد عبداللہ، پروفیسر نذیر احمد، پروفیسر ہادی حسن، پروفیسر امیر حسن عابدی، پروفیسر محفوظ الحق اور ڈاکٹر محمد اسحاق کے اسمائے گرامی خاص ہیں، نے فارسی ادب کے میدان میں ایسے گل بوٹے کھلائے جن کی خوشبو سے ہندوستان کی ادبی فضاء، ہمیشہ معطر رہی۔ ان بزرگان علم وادب میں ڈاکٹر اسحاق کی حیثیت ہراول دستہ کی تھی ان کا شمار فارسی کے سپہ سالاروں میں ہوتا ہے۔ انھوں نے فارسی زبان وادب کی خدمت صرف علمی ہی نہیں بلکہ عملی طور پر بھی کی۔ ایران سوسائٹی کا قیام اور انڈو ایرانیکا جیسے بین الاقوامی مجلّہ کی اشاعت اس کا جیتا جاگتا نمونہ ہے۔

ڈاکٹر محمد اسحٰق ایک عبقری شخصیت کا نام ہے جن کا شمار عہد ساز شخصیتوں میں ہوتا ہے۔ وہ ایک تجربہ کار معلم ہونے کے علاوہ ایک سلجھے ہوئے ادیب، نقاد، نکتہ سنج اور نکتہ شناس، مفکر، مبصر، مدبر اور مدوّن بھی تھے۔ ان سب خصوصیات کے علاوہ وہ ایک بہترین منتظم اور ایک اچھے انسان بھی تھے۔ ان کا تعلق عالموں، دانشوروں اور محققوں کے اس گروہ سے تھا جن کی نگاہ قدیم وجدید دونوں علوم پر ہوتی ہے۔ ہند و ایران میں ایسی نابغۂ روزگار شخصیت کی تعداد انگلیوں پر گنی جاسکتی ہے۔

ڈاکٹر موصوف بنیادی طور پر سائنس کے طالب علم تھے، لیکن بعد میں انہوں نے فارسی زبان وادب کو اپنے مطالعہ کا مرکز بنایا اور تحقیق وتنقید کو اپنے مطالعے کا محور۔ اس لئے وہ ہر چیز کو تحقیق وتنقید کے نقطۂ نظر سے دیکھنے اور پرکھنے میں یقین رکھتے تھے۔ وہ مشرقی شعریات سے بھی واقفیت رکھتے تھے اور فارسی زبان وادب کی تحقیق وتنقید کے حوالے سے بھی انہوں نے جو رائے قائم کی ہے اس میں خاص اعتماد اور وثوق پایا جاتا ہے و غرض کہ تحقیق وتاریخ کی بنیاد میں انہوں نے اپنے لئے ایک خاص جگہ بنالی تھی۔ ان کی ادبی بصیرت اور تحقیقی کارناموں کی فہرست اتنی طویل ہے کہ ایک چھوٹے سے مضمون میں انہیں سمیٹنا مشکل ہے۔ پھر بھی ان کی حیات، ادبی وعلمی خدمات مختصر میں بیان کی جارہی ہیں۔

ڈاکٹر محمد اسحاق کا تعلق بہار کے ضلع آرہ کے ایک شائستہ اور مہذب مسلم گھرانے سے تھا۔ ان کے والد مرحوم عبدالرحیم انیسویں صدی کے آخری نصف حصے میں بغرض تجارت کلکتہ آئے اور یہیں کے ہو کر رہ گئے۔ ڈاکٹر محمد اسحاق کی پیدائش کلکتہ میں ہی یکم نومبر ۱۸۹۸ء کو ہوئی۔ ابھی وہ عہد طفولیت سے گزر ہی رہے تھے کہ ان کی والدہ محترمہ اس جہان فانی سے رخصت ہوگئیں۔ ان کے پیارے چچا یعنی جناب ہاشم عبدالحلیم کے والد محترم جناب عبدالحلیم نے اپنے بھتیجے کو اپنے سایۂ عاطفت میں لے لیا اور اپنی اولاد کی طرح ان کی پرورش و پرداخت شروع کردی۔ موصوف نے اپنے بھائی کی اس نشانی کی دیکھ بھال کے لئے اپنی ایک پڑوسن کی خدمات حاصل کیں جس نے ڈاکٹر اسحاق کی پرورش وپرداخت میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔

ایک مقامی مکتب میں ابتدائی تعلیم حاصل کرنے کے بعد ڈاکٹر محمد اسحاق کی تعلیم وتربیت کے لئے

انہیں مدرسہ عالیہ (کلکتہ) کے شعبہ عربی میں داخل کرادیا گیا۔ خاندان کے لوگ چاہتے تھے کہ حصول تعلیم کے بعد وہ خاندانی تجارت کے کاموں میں دلچسپی لیں لیکن قدرت کو ان سے کچھ اور ہی کام لینا تھا۔ لہذا اسائنس کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے وہ مدرسہ سے نکل کر اسکول کی تعلیم حاصل کرنے لگے اور کلکتہ کے مشہور اسکول سے امتیازی نمبروں سے میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ اس کے بعد Scotish Church سے بی ایس سی کی ڈگری حاصل کی۔ وہ انجینیر نگ میں داخلہ لینا چاہتے تھے لیکن ان کے گھر والے اس خواہش کی تکمیل میں مددگار اور سازگار ثابت نہیں ہوئے۔ آخر کار وہ اپنی پرانی تعلیم یعنی عربی کی طرف رجوع ہوئے اور ۱۹۲۳ء میں کلکتہ یونیورسٹی سے عربی میں ایم۔اے کی ڈگری لی۔ اس کے بعد معاشی حالات کے تحت انہوں نے کلکتہ کارپوریشن میں Licence Inspector کی ملازمت اختیار کرلی۔ لیکن یہ ملازمت انہیں راس نہیں آئی لہذا محض سترہ دنوں کے بعد انہوں نے اس عہدہ سے استعفیٰ دے دیا۔ قسمت انہیں کلکتہ سے ڈھاکہ لے گئی جہاں ڈھاکہ یونیورسٹی کے شعبۂ عربی و اسلامیات میں انہیں لکچرار کی جگہ مل گئی جہاں وہ نہایت محنت اور لگن کے ساتھ درس و تدریس کے فرائض انجام دینے لگے، چونکہ ڈھاکہ کی آب وہوا انہیں راس نہیں آرہی تھی اور وہ بار بار بیمار پڑنے لگے تھے اس لئے انہوں نے ڈھاکہ کو خیر باد کہا اور اپنے شہر کلکتہ لوٹ آئے جہاں انھیں اسلامیہ کالج (موجودہ مولانا آزاد کالج) کے شعبۂ عربی میں عارضی لکچرار کی حیثیت سے جگہ مل گئی۔ تقریباً ایک سال تک وہ اس کالج سے منسلک رہے۔ اس کے بعد ۱۹۲۷ء میں کلکتہ یونیورسٹی کے شعبہ عربی و فارسی میں جب عربی لکچرار کی جگہ خالی ہوئی تو وہ اس عہدے کے لئے منتخب کر لئے گئے۔ حالانکہ اس وقت کے صدر شعبۂ نے ان کی تقرری کی زبردست مخالفت کی تھی۔ لیکن ڈاکٹر اسحاق باوجود سخت مخالفت کے لکچرار کے عہدے پر مقرر کر دیئے گئے۔ چونکہ صدر شعبہ کو اپنے مقصد میں ناکامیابی ہوئی اس لئے انہوں نے ڈاکٹر اسحٰق کو طرح طرح سے پریشان کرنا شروع کردیا۔ مثلاً یہ جانتے ہوئے کہ وہ بنیادی طور پر عربی کے استاد ہیں، انہیں فارسی کے کلاسیز بھی لینے کو کہا گیا۔ چونکہ عربی و فارسی کا شعبہ ایک ساتھ تھا اور آج بھی ہے اس لے ڈاکٹر محمد اسحاق فارسی کلاسیز لینے پر مجبور تھے۔ انہوں نے اس چیلنج کو قبول کیا اور فارسی زبان وادب میں صلاحیت پیدا کرنے کے لئے ایک ایرانی استاد کی خدمت حاصل کرلیں، جن سے انہوں نے فارسی سیکھی اور اتنی صلاحت پیدا کرلی کہ طلبہ کو آسانی اور کامیابی کے ساتھ پڑھانے لگے۔ درس وتدریس کے درمیان فارسی میں ان کی صلاحیت اور قابلیت اتنی بڑھ گئی کہ وہ دنیائے فارسی میں احترام کی نظر سے دیکھے جانے لگے۔ اس شعبہ میں دو سالوں تک کام کرنے کے بعد انہیں اعلی تعلیم کے لئے ایران جانے کا موقع مل گیا۔ چنانچہ ۱۹۳۰ء میں وہ ایران تشریف لے گئے جہاں انہوں نے ہم عصر شعراء، ادبا اور دانشوران فارسی سے ملاقاتیں بھی کیں۔ ان کے حالات زندگی اور کلام جمع کئے جو بعد میں ان کی شہرہ آفاق کتاب، ''سخنوران ایران درعصر حاضر'' کی تیاری میں معاون ثابت ہوئے۔ ایران میں

چھ ماہ کے قیام کے بعد ڈاکٹر محمد اسحٰق کلکتہ لوٹ آئے۔ کلکتہ یونیورسٹی میں ۳۳ سال درس وتدریس کے فرائض انجام دینے کے دوران وہ ترقی پا کر ریڈر بنے اور پھر ۱۹۶۰ء میں ملازمت سے سبکدوش ہونے تک صدر شعبۂ عربی وفارسی کے عہدے پر فائز رہے۔ لیکن ان کی خدمات کا لحاظ رکھتے ہوئے یونیورسٹی نے انہیں ۳ سال کے لئے یو. جی. سی پروفیسر مقرر کر دیا۔ ڈاکٹر موصوف نے ساری زندگی درس وتدریس میں گزاری۔ اس دوران ان کی ملاقات دنیائے علم وادب کے آفتاب وماہتاب سے ہوتی رہی جنھوں نے ان کی علمی وادبی زندگی پر گہرا اثر مرتب کیا۔ مشاہیر مستشرقین جیسے آرنکلسن (R.Nicholson) لوک ہارٹ (Lock Hert)، وی منور سکی (V.Minorsky) اور ایرانی شاعروں اور دانشوروں مثلاً ملک الشعرا بہار، پروفیسر پور داؤد، پروفیسر عبدالعظیم قریب، پروفیسر بدیع الزمان فروزانفر، ڈاکٹر لطف علی صورت گر، ڈاکٹر علی اصغر حکمت، ڈاکٹر مجتبیٰ مینوی اور پروفیسر حبیب یغمائی نے ڈاکٹر اسحاق کی علمی وادبی زندگی میں ایک انقلاب برپا کر دیا۔ فارسی سے ان کی دلچسپی اتنی بڑھی کہ وہ ان کا اوڑھنا بچھونا بن گئی اور اس زبان کی ترقی وترویج کی خاطر انہوں نے اپنی ساری زندگی وقف کر دی۔ ایرانی شعراء وادباء نے ہندوستان میں جدید فارسی کو متعارف کرانے اور اسے مقبول بنانے میں موصوف کو کافی مدد بہم پہنچائی۔

**سخنوران ایران درعصر حاضر** (دو جلدوں میں)

دو جلدوں میں سخنوران ایران درعصر حاضر ڈاکٹر محمد اسحٰق کا وہ علمی کارنامہ ہے جس نے انہیں تمام دنیا میں عزت وشہرت سے سرفراز کیا۔ ۱۹۳۳ اور ۱۹۳۷ میں شائع ہونے والی اس کتاب کی دونوں جلدوں نے فارسی کی ادبی دنیا میں تہلکہ مچا دیا۔ یہ معرکۃ الآراء تذکرہ عہد پہلوی کے آخری دور کے جدید شعراء کی سوانح حیات اور ان کے چیدہ کلام پر مشتمل ہے جو ڈاکٹر موصوف نے ایران کے مختلف شہروں اور قریہ قریہ گھوم کر اکٹھا کیا تھا۔ پہلی جلد میں ۳۳، ایرانی شعراء کا ذکر ہے جن میں ملک الشعراء بہار اور ہندوستانی نسل کے شاعر ادیب پیشاوری کے اسمائے گرامی خاص ہیں۔ ڈاکٹر محمد اسحاق نے اپنے دیباچے میں تیسری جلد کی طرف بھی اشارہ کیا ہے جو جدید نثر لکھنے والوں کی سوانح حیات اور ان کے کارناموں پر مشتمل تھی اور جس کی تیاری بھی وہ کر رہے تھے۔ لیکن یا تو کتاب پایہ تکمیل کو نہیں پہنچ سکی یا پھر اس کا مسودہ کسی کے ہاتھ لگ گیا جس نے اسے اپنے نام سے شائع کر دیا۔ ڈاکٹر اسحاق کی کتاب Modern Persian Poetry کے مترجم ایرانی ادیب سیروس شمیسا جنھوں نے ۳ فارسی ترجمہ بعنوان ''جدید فارسی شاعری'' شائع کیا ہے اپنے دیباچے میں سخنوران ایران کی تعریف کرتے ہوئے اس کی تیسری جلد کا ذکر کرتے ہیں:

''تذکرہ سخنوران ایران در عصر حاضر'' با معایبی کہ دارد از بهترین و معتبر ترین تذکرہ ها است. زیرا شرح احوال و اشعار

نوشته خود شاعر است که پس از تہذیب وتلخیص به چاپ رسیده. این کتاب گویا در سه مجلد است "[۴]

تلاش بسیار کے بعد سخنوران کی تیسری جلد کا پتہ نہیں چل سکا۔

ڈاکٹر محمد اسحٰق کے سچے جانشین ڈاکٹر عطا کریم برق سخنوران کے سلسلے میں فرماتے ہیں:

"تذکرہ نویسی بزبان فاسی بدون شك از زمان قدیم رواج دارد اما کتابی مانند سخنوران ایران در عصرحاضر بزبان فارسی می توان گفت که واقعاً وجود نداشت. دکتر اسحاق اولین شخص بود که بفکر تدوین اینجور کتابی افتاد و سخنوران ایران در عصر حاضر ترتیب داد. از این نظر می توان گفت که چون این کتاب تازگی دارد، بسیار اهم و قابل استفاده باشد. با جمع آوری و تدوین این کتاب دکتر اسحاق شاهراه باز کرده و بسیاری از دانشمندان دیگر شاهراهی که دکتر اسحاق کشاده بود، افتادند در دنبال ایشان کتابهای زیادی در ایران و هندوستان به روش سخنوران ایران در منصهٔ ظهور رسید"[۵]

پروفیسر ڈاکٹر فیروزی۔ داور"سخنوران اور ماڈرن پرشین پوئٹری، دونوں کتابوں کے بارے میں یوں رقم طراز ہیں:

"These literary productions continue to be the great work in criticism started by E.G. Brown, Dr.Ishaque works will be found indefensible to the students of Modern Persian poetry."6

جناب زاہد سہروردی اپنے خیالات کا یوں اظہار کرتے ہیں:

"Mr. Ishaque gives us a vivid picture of the present day social and literary life of Modern Persian. To us, Indian students of Persian the long chapter of Persian language and literature progress seems to have closed with Saib , Kamal and few others but it is a sort of revealation that modern Persian literature is as much vivid and as a living force as of old. Prof. Browne, that erudie scholar of Persian who dragged modern Persian to the limelight, has done us

invaluable services by bringing us in touch, to some extent with her modern literary life that Mr. Ishaque has taken us right with the thick of it"7

پروفیسر آصفہ زمانی ''سخنوران'' کی تعریف میں یوں رقمطراز ہیں:

''این تذکره دارای نمونه های شعر نو ایران است، مؤلف در این انتخاب اشعار شعراء خیال دقت ورزیده و سعی کرده است بهترین اشعار گویند گان معاصر را در این کتاب شامل کند. سبک انشاء مؤلف ساده است . تنها نقصی که درین تذکره دیده شود فقدان نقد ادبی است''۔[8]

سخنوران کی پہلی جلد کی اشاعت پر مؤلف کو سخت اعتراضات کا بھی سامنا کرنا پڑا تھا، اس کی تاریخی اور تنقیدی پہلو پر بہت سے اعتراضات کئے گئے اور دوستوں کی طرف سے جوابات بھی دیئے گئے۔ باوجود مستند مورخ نہ ہونے کے ہمارے تذکرہ نگار کی تاریخی حس کمزور نہ تھی۔ تذکرہ تنقید کی کتاب کے مرادف نہیں ہے۔ مگر تذکروں سے تنقیدی معلومات ضرور مل جاتی ہیں۔ تذکرے سے اصل مقصد شعراء کی کسی جماعت کے متعلق دلچسپ انداز میں مستند معلومات بہم پہنچانا ہے۔ اس میں تنقید اصل شئے نہیں ہے ضمنی چیز ہے مگر واقع پھر بھی یہ ہے کہ ان میں تنقید جس قدر بھی ہے قابل قدر اور غنیمت ہے۔[9]

ڈاکٹر اسحٰق کے لئے یہ ممکن نہیں تھا کہ پہلی جلد میں تمام شعراء فارسی کو شامل کرسکیں۔ لہذا جب دوسری جلد کی نوبت آئی تو انھوں نے اس کی وضاحت یوں کی:

''ما در این انتخاب اشخاص نظری خاص نداشته ایم و سعی کرده ایم که کلیه شعراء معاصر را که در دنیای شعر و ادب معروفیتی دارند، درین یاد کنیم، غالب این آقایان پیرو اساتید گذشته و از طرفداران مکتب قدیم، یکسان نیست، ما بدون این که اشعار این رابا آن نسنجیم و آن را بر این ترجیح نهیم بهترین اشعار هر یك را بر گزیده، درج کرده ایم''۔[10]

سخنوران کی پہلی جلد پر جو اعتراضات ہوئے تھے ان کا دفاع کرتے ہوئے احمد گلچین معانی یوں لکھتے ہیں:

''از طرفی چون مؤلف در این سرزمین غریب بوده و شخصاً شعراء معاصر را نمی شناخته، بازی از کسانی که راهنمای وی بوده اند، از

شاهراه انصاف منحرف شده نظر های مغرضانۂ خویش را در رد و قبول
شعر و شاعر بدان مرد پا کدل تحمیل کرده اند. آن ازین رو در کتاب
مزبور بنامهای وزیران و وکیلان و روزنامه نگاران وقت بیشتر بر
میخوریم تا شعرای مقرر عهد"۔[۱۱]

آقای سعید نفیسی جن کا ذکر جلد اول میں شامل نہیں ہو سکا، اپنے ایک مضمون میں اس کتاب کی چند معمولی خامیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ اگر اس کتاب میں کوئی کمی رہ گئی ہے تو اس کے ذمہ دار وہ لوگ ہیں جن کی رہنمائی میں یہ تذکرہ تیار ہوا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

"کتاب 'سخنوران در عصر حاضر' کتابیست سود مند که مزایای زیاد
دارد، و بزرگ ترین مزیت آن زیبایی و طبع و آرایش ظاهری است
وپیدا است که مؤلف محترم در تدوین آن نیت پاك و خلوص و عقیدت
داشته، و اگر ایرادی بآن وارد است بیشتر متوجه کسانیست که در
دیار ما راهنمای وی بوده اند، و پاکی ضمیر مولف را بشوایبی نزدیك
کرده اند و امید است که این شوایب در مجلدات سه گانۂ دیگر که
وعده نثر این را داده اند درو باشد"۔[۱۲]

سخنوران کی پہلی جلد کی کامیابی نے ڈاکٹر اسحاق کو حوصلہ بخشا اور دوسری جلد کی تکمیل کا ارادہ بھی پختہ ہو گیا۔ اس نیک مقصد کے لئے انہوں نے دوسری بار ۱۹۳۴ء میں ایران کا سفر کیا تا کہ وہ شعراء جو پہلی جلد میں شامل ہونے سے رہ گئے ہیں دوسری جلد میں ان کی شمولیت ہو سکے۔ ایک بار پھر شاعروں، ادیبوں اور دانشوروں کے دروازوں پر دستک دینے، ان سے شرف ملاقات حاصل کرنے اور دوسری جلد کی تکمیل میں ان سے مدد لینے کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ آج تک کسی تذکرہ نگار نے اپنی کتاب کی تکمیل کے لئے اتنی دور دراز کا سفر نہیں کیا ہو گا وہ بھی دو تین بار۔

سخنوران کی دوسری جلد ۵۱/ ایرانی شعراء پر مشتمل ہے۔ اور یہ بترتیب حروف تہجی ہے۔ یہ جلد بھی شاعروں کی تازہ ترین تصاویر سے مزین ہے۔ یہ خصوصیت تذکرے کی کسی کتاب میں موجود نہیں ہے۔ اگر چہ پہلی جلد میں ڈاکٹر اسحاق نے پروین اعتصامی کو شامل کیا ہے لیکن اس جلد میں بھی پروین اعتصامی اور محتشم سلطانہ جیسی ممتاز شاعرات کے حالات زندگی اور ان کی شاعری کا نمونہ خاص طور پر پیش کیا ہے۔ اس کی توضیح وہ جلد دوم میں اس طرح کرتے ہیں:

"شرح های و نمونۂ اشعار خانم پروین اعتصامی را در جلد اول نگاشتیم

ولی باقتضای زمان طبع تصویر کانم را اجازت نداشتیم نهضت بانوان ایران و آزادی آنان از قید پرده و حجاب با طبع این کتاب تعارف کرد و ما بهتر آن دیدیم که در این موقع عکس خانم پروین را افشار داده دیگر بار قسمتی از اشعار این خانم دانشمندان را از دیوان او که از حسن اتفاق در این موقع بطبع رسیده، اقتباس درج کنیم. تصویر خانم پروین تا اکنون در هیچك از جراید و مجلات ایران و ممالك خارجه نگذاشته شده است "۱۳

مشہور قانون دان سر تیج بہادر سپرو نے دوسری جلد کا پیش لفظ لکھتے ہوئے فرماتے ہیں:

"All lovers of Persian culture,and particularly Perasian Poetry, will welcome the publication of the second volume of the selected Pieces from the poetry of Modern Persia (Iran) and will feel themselves under on obligation to Moulvi Md.Ishaque of the Calcutta University, who has taken so much pains in collecting the materials and thus bringing us into touch worth the living Persia of to-day.....The Persian literature,and in particular the Persian poetry to which the Indian's have been accustomed, are the literature and poetry of ancient and medieval times. With the present currents of thought in modern Persian literature, which have produced in recent year such remarkable effects on the life and history of living Iran, we cannot claim direct and personal touch and yet it seems to me that any Indian, who possesses a good grounding in ancient and medieval Persian, should not find it diffecult to adapt himself to the modern Persian Idioms or modes of expression"14.

سخنوران کی دوسری جلد میں آقای میرزا محمد علی خان فروغی نے سرنامہ کے عنوان سے تین صفحے پر مشتمل اپنی تحریر شامل کی ہے۔ ۱۹ صفحات پر مشتمل انگریزی میں مولف کتاب نے بھی دیباچہ لکھ کر شامل کیا ہے تا کہ غیر فارسی دان بھی اس کتاب کی اہمیت سے کما حقہ فائدہ اٹھا سکیں۔

لیکن، ڈاکٹر موصوف کو اس بات کا احساس ہے کہ وہ کسی وجہ سے مرحوم صبوری ملک الادب موید ثابتی خراسانی، بیداری کرمانی، نیما یوشیج، دکتر فلسفی نائینی اور جعفر خامنہ ای اور دوست عزیز سعید نفیسی کو شامل کتاب نہیں کر سکے۔

سخنوران کی تیاری میں ڈاکٹر اسحاق نے کسی گروہ بندی کو راہ نہیں دی ہے۔ جو شعراء قابل شریک کتاب تھے۔ انہیں شامل کیا ہے۔ سید محمد علی جمال زادہ جنہوں نے جلد اول پر تقریظ لکھی ہے، اس بات کی شہادت یوں دیتے ہیں۔

"دکتر محمد اسحاق در جمع آوری کتاب مستطاب خود هیچ گونه طبقه بندی را لازم نشمرده اند و چون خواسته اند سخنوران ایران در عصر حاضر' مجموعه کاملی باشد از کلیه نویسندگان ایران در عصر حاضر از هر نویسنده که اسم و شهرتی داشته قطعاتی اختیار نموده و بدون آنکه عقیدۂ شخصی خود و با ثالثی را در ترجیح و تقدم و تاخر بعضی بر بعضی مدار و معیار قرار داشته باشند در باب هر یك از نویسندگان ترجمه حالی از روی کمال بیطرفی و بصیرت اضافه نموده و با قطعات مزبوره بشکلی که مرغوب و مطلوب اهل خبرت است بطبع رسانیده اند وبدین ترتیب میدان مقایسه و قضاوت رابرای کلیه خوانندگان محترم و قاطبۂ ناس که حکم او در واقع تاریخ خواهد بود بالمرّه آزاد گذارده اند"[۱۵]

ڈاکٹر محمد اسحاق نے ہم عصر شعراء کو ان کے طرز تحریر اور اسلوب کے اعتبار سے چار درجوں میں منقسم کیا ہے:

۱- قدیم طرز پر لکھنے والے وہ شعراء جو قدیم خیالات و موضوع پر شاعری کرتے تھے جنھیں پرانی لکیر کا فقیر کہا جا سکتا ہے۔ اس جماعت میں جو شعرا آتے تھے ان میں ادیب پیشاوری، ادیب نیشاپوری، بدیع الزمان سالار شیرازی، شباب نوریدہ، فروغی رعدی، نادری اور غمام کے حالات شامل کئے گئے ہیں۔

۲- دوسرے زمرے میں وہ شعراء آتے تھے جو قدیم طرز پر ضرور لکھے تھے مگر ان کے موضوعات بالکل نئے ہوتے تھے۔ وہ پرانی بحروں میں شعر کہنا باعث فخر سمجھتے تھے اور افکار تازہ اور مضامین نو کے جلوے دکھاتے ہیں۔ ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرتے تھے۔ مثلاً حبیب یغمائی، ایرج مرزا، پور داؤد، اشرف روحانی، رشید یاسمی، فرخی یزدی، کسمائی، فرخی خراسانی، عطا سامعی، پروین اعتصامی، ملک الشعراء بہار، اور فلسفی وغیرہ۔

۳- شاعروں کی تیسری قسم وہ تھی جو پرانی بحروں سے منہ موڑ کر انگریزی بحروں میں شاعری کرنا افضل سمجھتی تھی۔ نئی روش کے مطابق اور نئے موضوعات پر لکھنے والے شعراء میں عشقی، فرہنگی اور حسام زادہ وغیرہ شامل کتاب ہیں۔

۴- چوتھی قسم کے وہ شعراء جو گیت (Song) لکھنے میں مہارت رکھتے تھے ان میں ملک الشعراء بہار اور عارف قزوینی کے اسمائے گرامی خاص ہیں۔

ڈاکٹر محمد اسحٰق کے مطابق اس وقت ایران میں قدیم وجدید روشیں موجود تھیں لیکن بہت سے شعرا ایسے بھی تھے جو قدیم وجدید دونوں میں امتزاج پسند کرتے تھے لیکن ایرانی سیاست نے وہ حالات پیدا کردئے تھے کہ ملک وقوم کی سیاست اور حب الوطنی کی طرف زیادہ توجہ دی جارہی تھی اسی لئے خواہ جدید طرز ہو یا قدیم شعروشاعری دونوں میں وطنیت غالب رہی۔

اس سے قبل ایران کی فارسی شاعری زیادہ تر غزلیات اور قصائد پر مبنی ہوتی تھی یا کبھی کبھار کوئی مثنوی وجود میں آجاتی تھی۔ لیکن سیاسی انقلاب کے بعد قدیم طرز کی شاعری کا خاتمہ ہوگیا۔ گل وبلبل والی شاعری کی جگہ نئی اور وطنی شاعری نے جگہ لے لی۔ تصنع اور صنائع بدائع کی جگہ سادگی اور واقع نگاری کا دور شروع ہوگیا اور آزادی کے عناصر نے ہر شعبۂ حیات میں اپنی جگہ بنالی۔ بیرونی زبان کے الفاظ فارسی میں داخل ہونے لگے اور یہ سلسلہ اتنا شدومد سے جاری رہا کہ فاسی کے قدرداں اور شیدائی بھی اس نئی ایران زبان کو سمجھنے میں دقت محسوس کرنے لگے۔ اس سلسلے میں اگر ایرج مرزا کے کلام کا بغور مطالعہ کیا جائے تو اس کا ثبوت بآسانی مل سکتا ہے۔

بہر حال جذبہ حب الوطنی اور ملی جوش وخروش کے عناصر جدید شاعری میں پیوست ہونے لگے اور یہ عناصر متقدمین ومتوسطین دونوں کے خواب وخیال میں نہیں آئے ہوں گے۔ آج جدید شعرای فارسی کے یہاں جو سادگی اور سلاست اور حقائق نگاری ہے اس کا کلاسیکی دور میں دور دور تک پتہ نہیں تھا۔ آفرین صد آفرین ہے ڈاکٹر محمد اسحٰق پر کہ انہوں نے جدید فاردی کا یہ روپ ہندوستانیوں کو سب سے پہلے دکھایا اور سخنوران لکھ کر فارسی کی دنیا میں خود کو امر کرلیا۔

''سخنوران'' کی دونوں جلدیں جو منظر عام پر آئیں ان میں شاعروں کے حالات زندگی حروف تہجی کی ترتیب سے درج کئے گئے۔ یہ وہ شعرا تھے جنھوں نے ایران کے ایک گوشے سے دوسرے گوشے تک عوام میں ملّی اور وطنی تحریک کی لہر دوڑادی اور ایرنی قوموں کو بیدار کر کے ان میں جذبۂ آزادی اور زندگی کی روح پھونک دی اور اہل ایران کو اصلاحی معاشرت پر ابھار کر ترقی پذیر ممالک کی صف میں لاکھڑا کیا۔ اگر کسی شخص کو ایران کی اس وقت کی سیاسی اور سماجی ترقی سے دلچسپی ہے تو وہ بلا شبہ اس عہد کے شعراء کے کلام کا مطالعہ کرسکتا ہے۔ سخنوران ایران در عصر حاضر اس سلسلے میں ان کی بہترین رہنمائی کرسکتی ہے۔ اس عہد کی لکھی گئی جن نظموں

نے ایرانی عوام کے دل و دماغ میں جذبہ حب الوطنی کوٹ کوٹ کر بھر دیا ان کا ذکر یہاں بے عمل نہ ہوگا۔

''قطعہ در باب معاہدہ ۱۹۰۷ درمیان روس وانگلیس۔قلب مادر، ایران دیروز، اشک یتیم، قلب مجروح، در مذمت شراب، رستخیز، مرد و زن، ایرانیان ایرانیان، درویش شورش، وطن، چند کلمہ بہ پسران امروز ایران، عفت، سرود کودکان، زارع، قطعۂ وطنی، دو آسمان، دولت ناپائیدار، در ترک اشیاء، تجملی'' وغیرہ نظمیں ہیں جن کی اشاعت نے ایرانیوں کی زندگی کی کایا پلٹ دی۔

موجودہ تذکرے کی یہ خصوصیت خاص طور پر قابل ذکر ہے کہ اس کی حیثیت فرمائشی نہیں بلکہ اس کی تالیف مؤلف کے ذاتی ذوق وشوق کا نتیجہ ہے۔ ۳۵، ۴۰ سال کی عمر میں مصنف اس کے لئے مواد جمع کرتا ہے اور واقعات کے بکھرے ہوئے شیرازے کو اکٹھا کرتا ہے۔اس زمانے میں اس کے سامنے کوئی سرکاری اعزاز نہیں بلکہ وہ اس قسم کے انعام سے ہر طرح سے آزاد ہے۔ملازمت کی پابندیوں کے باوجود وہ اس ادبی شاہکار کو پیدا کرنے میں کامیاب نظر آتا ہے۔

اچھے تذکروں کی سب سے بڑی خصوصیت اختصار اور جامعیت ہے۔تذکرہ کسی فرد کی زندگی پر سیر حاصل تبصرہ نہیں کرتا۔اس صنف میں زندگی کے چھوٹے بڑے احوال کا مفصل اندراج ممکن نہیں۔اس مقصد کے لئے ادب میں دوسری صنفیں موجود ہیں۔ڈاکٹر محمد اسحٰق کا یہ تذکرہ اختصار اور جامعیت دونوں لحاظ سے افضل ہے اور فارسی کے بہترین تذکروں میں شمار کئے جانے کے قابل بھی۔

اس کی مقبولیت کا یہ عالم ہوا کہ اس طرز پر کئی کتابیں منظر عام پر آ گئیں۔ان میں ڈاکٹر دینشاہ ایران کی سخنوران دوران پہلوی' ادبیات فارسی معاصر (دو جلدوں میں) ڈاکٹر منیب الرحمٰن کی جدید فارسی شاعری، ڈاکٹر رضیہ اکبر کی ''جدید فارسی ادب کے پچاس سال'' اور ڈاکٹر شریف حسین قاسمی کی ''جدید فارسی شاعری'' کے علاوہ اور بھی چھوٹی بڑی کئی کتابیں شائع ہو گئیں۔لیکن ان میں سے ایک بھی کتاب مواد اور اہمیت کے اعتبار سے 'سخنوران ایران در عصر حاضر' کا ہم پلہ نہیں بن سکی۔اس کتاب کے دیباچے کے ساتھ شعراء کی شاعری پر تنقید اور ان کی سوانح حیات نہایت خوبصورت سلیس اور آسان نثر میں عالمانہ طور پر پیش کیا گیا ہے۔ جو اس زمانے کی شاعری اور ادب کی جھلک ہے۔اس کتاب میں موصوف نے جو محاورتی نثر لکھی ہے اسے ایران کے محمد جمال زادہ اور محمد علی خان فروغی نے خوب سراہا ہے۔چونکہ یہ کتاب بہت پہلے شائع ہوئی تھی اس لئے اب کم دستیاب ہے۔حال ہی میں ایران کے ایک ناشر نے دونوں جلدوں کو یکجا کر کے سخنوران نامی معاصر ایران'' کے نام سے شائع کر دیا ہے۔سخنوران ایران کی اشاعت پر حکومت ایران نے ڈاکٹر محمد اسحٰق کو اپنے ملک کے سب سے بڑے تمغہ 'شان علمی' سے سرفراز کیا تھا۔

اختصار جامعیت، زبان کی چاشنی، درست اور مستند معلومات کا فراہم کرنا، تاریخی، سیاسی و ادبی پس منظر کا پیش کرنا وہ خوبیاں ہیں جو تذکرہ کی کسی بھی کتاب کو اعلیٰ مقام عطا کرتی ہیں اور سخنوران ایران در عصر

حاضر میں مذکورہ تمام خوبیاں بدرجہ اتم موجود ہیں۔ اس لحاظ سے اس کتاب کو دستاویزی اہمیت حاصل ہے۔ عہد پہلوی کے جدید فارسی ادب سے دلچسپی رکھنے والے ہر شخص کے لئے اس کا مطالعہ ضروری بھی ہے اور مفید بھی۔ اس لئے یہ کہنے میں کوئی مبالغہ نہیں کہ اگر لباب الالباب فارسی تذکرہ نگاری کا سنگ بنیاد ہے تو ''سخنوران ایران درعصر حاضر'' اس پر تعمیر کی گئی ایک عظیم الشان عمارت ہے اور تذکرے کی یہ عمارت دورۂ جدید کی سب سے بہترین اور اول ترین عمارت تسلیم کی جاتی ہے۔

حوالے:


۱- عالم، محمد منصور — بہار میں اردو تذکرہ نگاری، ص ۷
۲- اکبر، ڈاکٹر رضیہ — ایران میں جدید فارسی ادب کے پچاس سال (۱۹۰۰-۱۹۵۰) ص ۴
۳- شمیسا، سیروس — Modern Persian Poetry کا فارسی ترجمہ، بعنوان شعر جدید فارسی
۴- شمیسا، سیروس — شعر جدید فارسی تہران، صفحہ ۲۱
۵- برق، ڈاکٹر عطا کریم — انڈو ایرانیکا، جلد ۲۲، شمارہ (۳-۴)، صفحہ ۱۰
۶- سی، داور ڈاکٹر فیروز — اسلامک کلچر، جلد ۲۲، شمارہ (ستمبر-دسمبر) ۱۹۶۹، صفحہ ۲۲
۷- زاہد سہروردی — سخنوران ایران درعصر حاضر، جلد اول، جامعہ پریس، نئی دہلی ۱۹۳۳ء، صفحہ ۶
۸- زمانی، پروفیسر آصفہ — محققین ومنتقدین معروف زبان وادبیات ہند، درقرن بیستم، رایزن فرہنگی جمہوری ایران، دہلی نو، ۱۹۹۳، صفحہ ۲۸۲
۹- عبداللہ، سید — تذکروں کی اہمیت تنقیدی نقطہ نظر سے، اورینٹل کالج میگزین، فروری ۱۹۴۸، صفحہ ۱۱
۱۰- اسحاق، ڈاکٹر محمد — سخنوران ایران درعصر حاضر، جلد دوم، نئی دہلی ۱۹۳۷، صفحہ ۹
۱۱- معانی، احمد گلچین — تاریخ تذکرہ ھای فارسی، جلد اول، صفحہ ۶۹۷
۱۲- سعید نفیسی — بحوالہ تاریخ تذکرہ ھای فارسی، جلد اول، صفحہ ۶۹۷
۱۳- اسحق، ڈاکٹر محمد — سخنوران ایران درعصر حاضر، جلد دوم، جامعہ پریس، نئی دہلی ۱۹۳۷، صفحہ ۷
۱۴- اسحاق، ڈاکٹر محمد — ایضاً، پیش لفظ، صفحہ ۲
۱۵- اسحاق، ڈاکٹر محمد — سخنوران ایران درعصر حاضر، جلد اول، جامعہ پریس، نئی دہلی ۱۹۳۳ ایا-ب ۹۱


☆☆☆

# تواریخ سلاطین کی روشنی میں فارسی تذکرہ نگاری

اور

## اے پی آر آئی ٹونک کے مخزونہ تذکروں کا اجمالی جائزہ

صاحبزادہ عبدالمعید خان*

تازہ خواهي داشتن گر داغهای سینه را　　　　گاهی گاهی باز خوان این قصۂ پارینه را

سوانح نگاری کی ایک ایسی نثری صنف ہے جو ادبی تحقیق کا مواد بھی فراہم کرتی ہے اور ادبی تاریخ کی تدوین و ترتیب میں بھی معاون ہوتی ہے۔ یہی نثری صنف جب سوانح کے ساتھ تخلیقی مواد بھی فراہم کرتی ہے تو تحقیق کے ساتھ کبھی کبھی تنقیدی عمل کی بھی نشاندہی ہوتی ہے۔ جیسا کہ میر تقی میرؔ کے تصنیف کردہ تذکرہ 'نکات الشعراء' میں تنقید کا عمل بھی نظر آتا ہے۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ نثری صنف سوانح نگاری، ایک ایسی صنف ہے جو نامور شخصیات اور خاص طور پر ادبی شخصیات کے سوانحی کوائف کے ساتھ تخلیقی کارناموں کی بھی عکاسی کرتی ہے، اسی صورت میں یہ صنف تذکرے کے نام سے پہچانی جاتی ہے، چونکہ ایسے بیشتر تذکرے شعراء کے حالات سے تعلق رکھتے ہیں اور فارسی میں اتنے لکھے گئے ہیں کہ یہ صنف شعراء کے حالات اور نمونہ کلام کے لئے مخصوص کردی گئی۔ جب کہ حقیقت یہ ہے کہ صرف شعرا ہی نہیں بلکہ نثر نگاروں کے تذکرے بھی لکھے جاتے رہے، بزرگان دین کے تذکرے بھی لکھے جاتے رہے اور نامور اور تاریخی شخصیات کے تذکرے بھی لکھے جاتے رہے۔

جہاں تک شعراء کے تذکروں کا تعلق ہے فارسی میں ان تذکروں کی تاریخ بہت قدیم ہے اور محققین و مؤرخین کے خیالات کے مطابق فارسی سے پہلے غالباً عربی میں تذکرے لکھے گئے اور فارسی میں نہ صرف ایران بلکہ ہندوستان میں بھی سلاطین کے عہد سے ہی تذکرہ نگاری کا سلسلہ شروع ہوا اور عہد مغلیہ میں اکبر اعظم کا زمانہ آتے آتے یہ سلسلہ بڑھتا رہا اور شروع میں فارسی شعراء کے تذکرے لکھے گئے اور پھر اردو شعراء کے تذکرے فارسی میں لکھے جانے لگے۔

---

* ڈائرکٹر راجستھان مولانا ابوالکلام آزاد عربک پرشین انسٹی ٹیوٹ، ٹونک

ان تذکروں پر تنقید یا تبصرہ کرنا میرا مقصد نہیں ہے بلکہ ان تذکروں سے متعلق اس تاریخی حقیقت کی نشاندہی کرنا چاہتا ہوں کہ بیشتر تذکرے روایتی انداز میں شعرا کے حالات اور ان کے نمونہ ٔ کلام پر مرتب کیے جاتے رہے اور وہ بھی عام طور پر ردیف وار تخلص کے اعتبار سے۔ تاہم کچھ تذکرے ایسے بھی لکھے گئے جہاں شعراء کو مختلف ادوار یا طبقات میں تقسیم کیا گیا۔ لیکن اسی نوعیت کے ایسے تذکرے بھی لکھے گئے جن کو تذکرہ نہیں کہا گیا بلکہ تاریخی کتب کا ایک جزو سمجھا گیا اور ہمارے مؤرخین و محققین نے تذکرے کی حیثیت سے ان کی جانب توجہ نہیں کی۔

میرا مقصد عہد مغلیہ کی ان تاریخی تصانیف سے ہے جن میں عہد وار شعراء کے حالات بھی درج ہیں اور ان کے نمونہ کلام بھی۔ مثال کے طور پر ملا عبدالقادر بدایونی کی تصنیف 'منتخب التواریخ' میں عہد اکبری کے فارسی گو شعراء کا ذکر، ان کی سوانح حیات اور ان کے کلام کے نمونے شامل ہیں۔ اسی طرح تزک جہانگیری میں جہانگیر کے عہد کے شعرا کا ذکر ہے اور ان میں وہ شعرا بھی شامل ہیں جنہوں نے جہانگیر کی شان میں قصیدے لکھے۔ اسی تزک جہانگیری سے ماخوذ جہانگیر کے مدّاحین کا ایک تذکرہ مجمع الشعراء جہانگیر شاہی کے نام سے ۱۰۳۳ھ مطابق ۱۶۲۹ء میں لکھا گیا تھا جو غالباً غیر مطبوعہ ہے۔ اسی طرح طبقات شاہجہانی میں شاہجہاں کے عہد کے شعراء کا ذکر ہے۔ اگر ایسی تاریخی کتابوں میں سے ان شعراء کا ذکر ایک جگہ کر دیا جائے تو عہد مغلیہ کے شعراء کا ایک مکمل تذکرہ بن سکتا ہے۔ اگرچہ اس نوعیت کے تذکرے مرتب ہوتے رہے ہیں مثلاً کلمات الشعراء مصنفہ محمد افضل سرخوش جس میں جہانگیر، شاہجہاں اور عالمگیری عہد کے شعراء کا ذکر ہے اور جو ۱۰۹۲ھ مطابق ۱۶۸۲ء میں مرتب کیا گیا ہے مگر اس میں عالمگیر کے عہد کے پورے شاعر نہیں ہیں۔ اس لئے کہ اورنگ زیب کا انتقال ۱۷۰۷ء میں ہوا تھا جب کہ یہ تذکرہ ۱۶۸۲ء میں لکھا گیا تھا۔ بعد کے پچیس سال کے دوسرے شعراء کا اس میں ذکر نہیں ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ میں نے جس پہلو کی طرف اشارہ کیا ہے وہ یہ ہے کہ تاریخی کتابوں میں شامل شعراء کا کوئی مکمل تذکرہ اکبر کے زمانہ سے بہادر شاہ ظفر کے زمانے تک فارسی میں نہیں ملتا جب کہ اس وقت تک اردو شاعری کے شروع ہو جانے کے باوجود فارسی میں شعر گوئی کا سلسلہ بھی جاری تھا اور فارسی میں کتابیں ترتیب و تالیف بھی کی جا رہی تھیں۔ اگرچہ اس زمانے میں اردو میں تذکرے لکھے جانے لگے تھے تاہم اکبر کے زمانے سے اورنگ زیب کے زمانے تک ایسے شاعروں کا تذکرہ فارسی میں مرتب کیا جا سکتا تھا جن کا ذکر مذکورہ بادشاہوں کی تاریخوں میں شامل ہے یا جن کا تعلق دربار شاہی سے رہا ہے۔

ممکن ہے کہ میرا یہ ناقص خیال بعض حضرات کو مضحکہ خیز معلوم ہو مگر میں وثوق کے ساتھ یہ کہہ سکتا ہوں کہ تاریخی کتب میں جن شعراء کا نام شامل ہے ان سے وابستہ بہت سے تاریخی واقعات کا ذکر عام تذکروں میں نظر نہیں آتا۔ اس سلسلے میں عہدِ اکبری کے شعراء میں عبدالرحیم خان خاناں اور مرزا منوہر داس توسنی کی مثال

پیش کرنا چاہوں گا۔ ان کے عام سوانحی حالات تو تذکرہ نگاروں نے تحریر کئے ہیں مگر تاریخی تصانیف میں ان کا ذکر موجود ہونے کے باوجود بعض اہم پہلوؤں کی جانب تذکرہ نگاروں کی توجہ نہیں گئی۔ مثلاً عبدالرحیم خان خاناں کے سوانحی حالات میں اس کی والدہ سلیمہ خانم کا ذکر جس کو بعض مؤرخین نے غلط فہمی کی وجہ سے ہمایوں کی بھانجی سمجھا جس سے بیرم خان کی شادی ہوئی تھی۔ جب کہ حقیقتاً عبدالرحیم خان خاناں میوات کے قصبہ تجارہ علاقہ الور کے حکمراں حسن خاں میواتی کے چچیرے بھائی جمال خاں میواتی کی بیٹی کے بطن سے پیدا ہوا تھا۔

اسی طرح عہدِ اکبری کے ایک اور شاعر کی نشاندہی کرنا چاہوں گا جس کا ذکر تو ہر تذکرے میں موجود ہے مگر اس سے وابستہ چند تاریخی واقعات صرف منتخب التواریخ ہی میں ہیں اور اس شاعر کی یہ اہمیت ہے کہ وہ ہندوستان کا اولین غیر مسلم فارسی گو شاعر تھا۔ میری مراد منوہر داس توسنی سے ہے۔ جس کا ذکر نہ صرف منتخب التواریخ میں شامل شعرا میں موجود ہے بلکہ جہانگیر نے بھی تزک جہانگیری میں اس کا ذکر کیا ہے۔ وہ عسکر جہانگیر میں شامل رہا تھا۔ جہانگیر نے اس کو دکن کی مہم پر بھیجا تھا اور دکن ہی میں وہ میدان جنگ میں مارا گیا تھا۔ اکبر اسے محبت سے مرزا کہتا تھا اور وہ خود اپنے آپ کو دین محمد منوہر کہتا تھا۔ وہ ریاست آمیر کے حکمراں خاندان یعنی کچھواہا راجپوت خاندان کا ایک فرد تھا اور اس کا باپ راجہ لون کرن ریاست آمیر کے تحت سانبھر کا حکمراں تھا۔ اسی کے نام پر اکبر اعظم نے قصبہ منوہر پور آباد کیا تھا جو شہر جے پور سے دہلی کی جانب نیشنل ہائی وے پر جے پور سے ۵۲ رکلومیٹر کے فاصلے پر موجود ہے۔ اس کے بارے میں منشی کچھمی نرائن شفیق اورنگ آبادی نے تذکرہ 'گل رعنا' حصہ دوم مطبوعہ برقی پریس حیدآباد دکن ۱۸۶۵ء میں لکھا ہے۔

"آغاز سخن وران در قلمرو هندوستان در عهد جلال الدین محمد اکبر بادشاه شد، در آن عصر از هندی نسبان کسی که زبان را با سخن آشنا کرد، رای منوهر داس توسنی است"

شفیق نے اس کے کلام کا نمونہ بھی پیش کیا ہے۔ اسی میں ایک شعر یہ بھی ہے:

زاهد کعبه پرستی تو و ما دوست پرست  تو باین عقل مسلمانی و ما بر همنیم

اور جہانگیر نے تو تزک جہانگیری میں اس کے کچھواہا راجپوت ہونے کا ذکر کرتے ہوئے اکبر کی اس پر عنایت کے بارے میں بھی لکھا ہے۔ نیز یہ کہ اکبر نے اسے فارسی زبان کی تعلیم دلائی تھی اور وہ فارسی ہی میں شعر کہتا تھا۔

چوں کہ اس کا تعلق راجستھان سے تھا اور وہ کچھواہا راجپورت خاندان سے تعلق رکھتا تھا لہٰذا ڈاکٹر ابوالفیض عثمانی نے 'فارسی زبان وادب کے لئے غیر مسلم حضرات کی خدمات' میں اس کا ذکر کرتے ہوئے اسے ہندوستان کا پہلا غیر مسلم فارسی کا شاعر قرار دیا ہے۔ یہ کتاب ۱۹۸۴ء میں جمال پرنٹنگ پریس دہلی میں چھپی ہے اور اس کا ناشر اے پی آر آئی ٹونک ہی ہے۔ غرض منتخب التواریخ مصنفہ ملا عبدالقادر بدایونی نے اس میں

علماء وادباء کے ساتھ عہد اکبری کے شعراء کا ذکر بھی کیا ہے۔

یہاں میں اس امر کی وضاحت بھی کرنا چاہوں گا کہ ملا عبدالقادر بدایونی خود سرزمین راجستھان میں بمقام ٹوڈا بھیم پیدا ہوا تھا جو ریاست آمیر کا ایک قصبہ تھا اور اس کا ذکر خود ملا عبدالقادر بدایونی نے منتخب التواریخ میں کیا ہے اور ٹوڈا بھیم کو اپنا زاد بوم بتایا ہے۔ نیز اس کی تعلیم وتربیت بھرت پور کے علاقہ بیانہ میں ہوئی تھی۔ دربار اکبری سے وابستگی کے بعد اسے بدایوں میں اکبر اعظم نے ایک زمین عطا کی تھی اور اس زمانے سے اس نے اپنی سکونت بدایوں میں اختیار کرلی تھی۔ اس طرح وہ بدایونی بن گئے۔

منتخب التواریخ کے علاوہ آئین اکبری میں بھی ابوالفضل نے اکبر کے عہد کے ۶۰ رشعراء کا ذکر کیا ہے۔ خلاصہ شاہ جہاں نامہ مصنفہ میر محمد زاہد (۱۰۸۸ھ/۸۷-۱۶۷۷ء) میں اس دور کے شاعروں کا ذکر کیا ہے۔ یہ کتاب غیر مطبوعہ ہے اور اے پی آر آئی ٹونک میں محفوظ ہے۔

اسی طرح مرأت آفتاب نما مصنفہ نواب عبدالرحمٰن ملقب بہ شاہ نواز خان ہاشمی بنبانی دہلوی ۱۲۱۶ھ تا ۱۲۱۸ھ لکھی گئی۔ یہ تمام دنیا کی ایک عام تاریخ ہے اور تخلیق کائنات سے سنہ تصنیف تک کے حالات وواقعات پر مشتمل ہے جس میں انبیاء عظام، اولیائے کرام، حکماء، علماء، شعراء، ادباء، امراء وسلاطین وغیرہ کا ذکر کیا گیا ہے۔ مصنف کتاب نواب شاہنواز خاں نے اپنی اس تاریخی دستاویز کو ایک مقدمے دو جلوے اور خاتمے پر ترتیب دیا ہے اور ہر جلوے میں چند تجلیاں اور ہر تجلی میں چند لمعات جلوہ کو تحریر کیا ہے۔ ساتھ ہی اس میں ملکوں کے جغرافیائی حالات اور مشاہیر سخنوران امراء سلاطین نیز باکمال اکابرین کا تذکرہ بھی ہے۔ علاوہ ازین اس میں دنیا کے عجائبات وغرایبات کے ساتھ دوسرے نوادرات کا بھی ذکر ہے۔ یہ تاریخ شاہ عالم بادشاہ غازی کے عہد ہی میں مکمل ہوئی ہے۔ اس کی چوتھی تجلی جو صوفیا صافیہ، علماء، حکماء، شعراء، اور دستکاروں مثلاً خوشنویسوں وغیرہ کے حالات کے بارے میں اس طرح ہے کہ اس تجلی کے پہلے لمعہ میں ہر فرقۂ عالیہ کے صوفیا صافیہ کی کرامات وحالات لکھے ہیں۔ دوسرا لمعہ ان عظیم اولیا شہداء کی کرامات کے بارے میں ہے جن کی قبور ہندوستان کی سرزمین میں ہیں۔ تیسرا لمعہ ان چند مشائخ کے بارے میں ہے جو پورب کی سرزمین میں آسودہ ہیں۔ اس کے بعد والا لمعہ ایسے اشخاص کے بارے میں ہے جو خود کو صوفیوں اور درویشوں کے زمرے میں شمار کرتے ہیں جن کا کوئی نسب نہیں۔ یہ باطل مذہب کے علمبردار ہیں اور اس کے ساتھ اس کے بعد والا لمعہ ان فرقوں کے بارے میں ہے جو ہندوؤں میں شامل ہیں۔ اس کے بعد والا لمعہ علمائے عظام کے بیان میں ہے۔ بعد ازآں علم قوانی کے بیان میں زاں بعد حکمائے عظام اور اطبائے کرام کے بارے میں اور اس تجلی کے آخری سے پہلے والے لمعہ میں مصنف مرأت آفتاب نما مشہور شاعروں کا ذکر کرتا ہے جس میں تقریباً ۱۴۴ رشعراء کا بہ اعتبار حروف تہجی حالات وسوانح بیان کئے گئے ہیں۔

ان تاریخی کتب سے یقیناً تذکرہ نگاروں نے استفادکیا ہوگا لیکن جیسا کہ سطور بالا سے ظاہر ہے کہ منوہرداس توسنی کے حالات میں اس کی مہمات شاہی میں شمولیت کا پتہ چلتا ہے اس طرح ایسے شعراءمل سکتے ہیں جوافواج شاہی یا دربار شاہی کے رکن رہے ہوں اور جن کو سلاطین وقت نے ان کی شاعرانہ عظمت پر خطابات سے بھی نوازاہو۔

یہ اسی وقت ممکن ہے جب ان کتابوں کا پورا مطالعہ کیا جائے۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ ایسی مشہور و معروف کتابیں ہیں جن کے ترجمے بھی ہوئے جن سے استفادہ کر کے تاریخی کتابیں بھی لکھی گئی ہیں۔مگر یہ کام عام طور پر مورخین نے تو کیا۔ان کے اقتباسات فارسی کے نصابات میں شامل رہے مگر غالباًان تاریخی واقعات میں سے شعراء کے حالات اخذ نہیں کئے گئے ہیں۔اس پر تحقیق کی ضرورت ہے۔

میں یہاں اس بات کی وضاحت بھی کرنا چاہوں گا کہ صرف شاعروں کے تذکروں تک ہی تذکرہ نگاری کو محدود نہ رکھا جائے۔علمائے وقت اور نثر نگاروں کے تذکروں کو بھی اسی تذکرہ نگاری میں شامل کیا جائے۔ میں ایسے چند تذکروں کی نشاندہی کرنا چاہوں گا جن میں علمائے وقت کے علاوہ صوفیائے کرام کے تذکرے بھی شامل کئے جاسکتے ہیں اور یہ تذکرے ٹونک کے عربی فارسی ریسرچ انسٹی ٹیوٹ میں موجود ہیں۔

ان کے علاوہ ایسے تذکروں کی بھی ایک فہرست مرتب کی جاسکتی ہے۔جن میں کسی ایک شخص کی سوانح حیات بیان کی گئی ہو۔اس طرح ہم دیکھتے ہیں کہ ہندوستان میں فارسی زبان میں مختلف نوعیت کے تذکرے لکھے جاتے رہے ہیں اور ان میں اکبر کے زمانے سے اورنگ زیب کے زمانے تک شعراء کے تذکرے بڑی تعداد میں لکھے گئے۔

قدیم تذکروں میں جن میں مذہبی تذکرے بھی شامل ہیں،انہیں مذہبی تذکروں میں ابن اسحٰق کا تذکرہ ہے جو قدیم ترین ہے اور اس قسم کے تذکروں میں کشف المحجوب مرتبہ علامہ علی بن عثمان الجلابی الہجویری بھی ایک اہم اور بنیادی تذکرہ ہے اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ یہ کتاب تصوف ہے۔لیکن سی اے اسٹوری کی تصنیف ''پرشین لٹریچر''مطبوعہ ۱۹۵۳ء کی جلد اول حصہ دوم صفحہ ۹۲۴ کے مطابق نکلسن نے اس کے چار سو بیس صفحات کا انگریزی ترجمہ کیا ہے۔اس میں سوانح بھی موجود ہیں۔

کشف المحجوب ۴۵۰ھ/۱۰۵۸ء میں مرتب کی گئی۔اس کے بعد طبقات الصوفیاء مرتبہ شیخ الاسلام عبد اللہ بن محمد بن علی انصاری الہروی کا تذکرہ طبقات الصوفیاء ہے۔ پرشین لٹریچر مصنفہ سی.اے.اسٹوری کی جلد اول حصہ دوم صفحہ ۹۲۶ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس تذکرے میں ۱۲۰ صوفیائے کرام کر ذکر ہے۔

ریو نے نورالعیون کے منفرد نسخے جو شیخ ابن الحسن خرقانی کے ملفوظات پر مشتمل ہے، ذکر کیا ہے جس

میں ملفوظات کے ساتھ حالات بھی درج ہیں۔ اس کو سی. اے. استوری کی مذکورہ تصنیف جلد اول حصہ دوم صفحہ ۲۸-۹۲۶ کے مطابق ۶۹۸ھ/۱۲۹۹ء سے قبل کا مکتوبہ قرار دیا ہے۔

حالات وسخن شیخ ابوسعید فضل اللہ بن ابی الخیر المیہانی مکتوبہ ۵۴۰ھ/۱۱۴۶ء اور اسرار التوحید فی مقامات الشیخ ابی سعید مرتبہ محمد بن منصور ۵۷۴ھ/۷۹-۱۱۷۸ء انفرادی نوعیت کے تذکرے ہیں۔ ان میں سوانح اور وقائع موجود ہیں۔ اور ایک مشہور اور بنیادی تذکرہ محمد فریدالدین عطار کا تذکرۃ الاولیاء ہے جس میں ۷۰ صوفیاء کے ملفوظات ہیں جو ابتدائی اسلامی تین صدیوں پر مشتمل ہیں۔ اس طرح کشف الآثار مترجمہ حبیب اللہ اکبرآبادی جو محمد شاہ کے عہد کا ترجمہ ہے جس میں شیخ عبدالقادر جیلانی کے عربی سوانح کا ترجمہ کیا گیا ہے۔ یہ تذکرہ بھی ایک اہم تذکرہ ہے۔

اسی طرح تذکروں میں استوری کی تصنیف کے صفحہ ۹۳۴ کے مطابق احوال روزبہان مرتبہ ابراہیم بن شیخ الاسلام صدرالدین روزبہان ایک اہم اور نایاب تذکرہ ہے جو آئی وے نو نے شیراز سے دستیاب کیا تھا۔

علاوہ ازیں تذکرہ روضۃ الریاحین فی حکایات الصالحین مرتبہ عفیف الدین عبداللہ بن اسعد الیافعی جس میں تقریباً پانچ سو صوفیائے کرام کے اقوال درج ہیں۔ تذکرہ مناقب العارفین مرتبہ شمس الدین افلاکی تذکروں میں ایک اہم تذکرہ ہے جو کئی مرتبہ شائع ہو چکا ہے۔ اس میں علامہ جلال الدین رومی ان کے والد محترم اور ان کے اخلاف کے ساتھ ان سے وابستہ معاصرین کے سوانح مذکور ہیں۔

سلوک وتصوف اور صوفیاء کے مندرجہ بالا تذکروں کے بعد ہندوستان میں مرتبہ تذکروں میں تذکرہ سیرالاولیاء فی محبت الحق جل وعلا مرتبہ امیر خورد کرمانی اور انیس الارواح مرتبہ سلطان الہند خواجہ غریب نواز چشتی جو خواجہ عثمان ہارونی کے ملفوظات پر مشتمل ہے۔ ان دونوں کو اولین تذکرہ کہا جا سکتا ہے۔

دلیل العارفین، فوائد السالکین، راحت القلوب، فوائد الفواد، خیر المجالس اور افضل الفوائد وغیرہ جن میں مشاہیر مشائخ، مریدین اور چشتیہ بزرگوں سے وابستہ اقوال وحالات وغیرہ درج ہیں۔ ان کی اہمیت اجتماعی تذکروں سے کم نہیں ہے۔ یہ تذکرے اور ملفوظات کتب خانوں میں محفوظ ہیں۔ اکثر دستیاب بھی۔ بعض ایسے بھی تذکرے ہیں جو کمیاب اور نایاب ہیں۔ بعض ایسے بھی ہیں جو پردۂ خفا میں ہیں اور نوادر کا درجہ رکھتے ہیں۔

اے. پی. آر. آئی ٹونک میں محفوظ مخطوطات میں فارسی زبان کے تذکرے درج ذیل ہیں:

| نمبر شمار | نام مخطوطہ | ایکسیشن نمبر |
|---|---|---|
| ۱- | اخبار برمکی یا تاریخ برمکی | ۲۵۹۳ |
| ۲- | بیرم نامہ | ۳۷۷۹ |
| ۳- | طبقات شاہجہانی | ۱۵۵۳ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴- | ذوالفقار نامہ | ۳۷۱۸ |
| ۵- | مآثر الامراء | ۲۵۸۱ |
| ۶- | مآثر الامراء | ۲۵۸۲ |
| ۷- | مرآت احوال جہان نما | ۳۷۱۱ |
| ۸- | رسالہ نقش معظم | ۶۵۵/۴ |
| ۹- | تذکرۃ الاولیاء | ۱۲۷۹ |
| ۱۰- | تذکرۃ الاولیاء | ۱۲۸۰ |
| ۱۱- | تذکرۃ الاولیاء | ۱۱۸۱ |
| ۱۲- | تذکرۃ الاولیاء | ۱۲۸۲ |
| ۱۳- | تذکرۃ الاولیاء | ۳۰۵۰ |
| ۱۴- | تذکرۃ الاولیاء | ۴۲۰۹ |
| ۱۵- | انوار نصیریہ | ۳۷۱۶ |
| ۱۶- | انیس الطالبین | ۱۲۶۶ |
| ۱۷- | نفحات الانس | ۱۴۲۴ |
| ۱۸- | نفحات الانس | ۱۴۲۵ |
| ۱۹- | نفحات الانس | ۱۴۲۶ |
| ۲۰- | نفحات الانس | ۱۴۲۷ |
| ۲۱- | نفحات الانس | ۱۴۲۸ |
| ۲۲- | نفحات الانس | ۱۴۲۹ |
| ۲۳- | نفحات الانس | ۱۴۳۰ |
| ۲۴- | نفحات الانس | ۳۶۹۰ |
| ۲۵- | نفحات الانس | ۵۰۷۶ |
| ۲۶- | حاشیہ نفحات الانس | ۱۲۹۳ |
| ۲۷- | رشحات عین الحیات | ۱۲۸۸ |
| ۲۸- | رشحات عین الحیات | ۱۲۹۹ |
| ۲۹- | رشحات عین الحیات | ۱۳۰۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰- | سیراب الصدر | ۱۳۱۳ |
| ۳۱- | زادالمتقین | ۱۳۱۰/۱ |
| ۳۲- | سفینۃ الاولیاء | ۱۳۱۴ |
| ۳۳- | سفینۃ الاولیاء | ۱۴۹۵ |
| ۳۴- | مونس الارواح | ۱۴۱۸ |
| ۳۵- | مونس الارواح | ۱۴۱۷/۱ |
| ۳۶- | مونس الارواح | ۴۳۲۵ |
| ۳۷- | مرآت الاسرار | ۱۴۱۲ |
| ۳۸- | کرامات الاولیاء | ۱۳۷۱ |
| ۳۹- | ریاض الاولیاء | ۱۳۰۱ |
| ۴۰- | اشجار الجمال | ۱۲۷۰ |
| ۴۱- | اعراس البزرگان | ۱۵۴۶ |
| ۴۲- | بستان المحدثین | ۲۱۶/۵ |
| ۴۳- | بستان المحدثین | ۱۵۴۷/۱ |
| ۴۴- | بستان المحدثین | ۱۹۸۸/۵ |
| ۴۵- | کشف المتواری | ۱۳۷۲ |
| ۴۶- | مکتوبات سید احمد شہید | ۱۴۰۵ |
| ۴۷- | مکتوبات سید احمد شہید | ۱۴۰۶ |
| ۴۸- | مکتوبات سید احمد شہید | ۱۱۹۸/۴ |
| ۴۹- | تاریخ احمدی | ۱۴۷۶ |
| ۵۰- | تاریخ احمدی | ۱۴۷۷ |
| ۵۱- | مخزن احمدی | ۱۵۲۷ |
| ۵۲- | مخزن احمدی | ۱۵۲۸ |
| ۵۳- | مخزن احمدی | ۱۵۲۹ |
| ۵۴- | رسالہ درحالات شاہ اسحاق صاحب | ۱۵۶۸/۲ |
| ۵۵- | رسالہ درحالات مختصر خواجگان چشت | ۳۷۲۸/۱ |

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶- | تذکرہ اولیائے کبار | ۳۷۴۷ |
| ۵۷- | ثنائے ترکمانی | ۳۷۷۱/۱ |
| ۵۸- | ثنائے ترکمانی | ۴۱۸۶ |
| ۵۹- | نسب نامہ | ۳۷۲۴/۱۴ |
| ۶۰- | فتح العارفین | ۳۷۲۸/۲ |
| ۶۱- | نامعلوم الاسم | ۳۶۵۴/۲ |
| ۶۲- | تاریخ بزرگان دین | ۲۶۶۳ |
| ۶۳- | تذکرہ انبیاء واولیاء | ۲۹۹۴/۵ |
| ۶۴- | نامعلوم الاسم | ۱۳۷۰ |
| ۶۵- | تذکرۃ الشعراء | ۲۳۴۲ |
| ۶۶- | کلمات الشعراء | ۱۵۵۹_۶۰ |
| ۶۷- | کلمات الشعراء | ۳۱۴۰ |
| ۶۸- | کلمات الشعراء | ۴۵۱۰ |
| ۶۹- | تذکرہ الشعراء | ۳۲۹۷ |
| ۷۰- | تذکرۃ المعاصرین | ۳۲۴۴/۱ |
| ۷۱- | تذکرۃ المعاصرین | ۳۱۴۵/۴ |
| ۷۲- | تذکرۃ الشعراء یا نشتر عشق | ۳۲۴۲ |
| ۷۳- | تذکرۃ الشعراء یا نشتر عشق | ۳۶۶۶ |
| ۷۴- | گلشن بیخار | ۱۵۶۱ |
| ۷۵- | گلشن بیخار | ۳۲۸۳ |
| ۷۶- | انتخاب تاریخ الحکماء | ۱۵۵۱ |
| ۷۷- | انتخاب تاریخ الحکماء | ۳۲۰۹/۲ |
| ۷۸- | رسالہ درذکراحوال حکماء | ۳۷۲۱ |
| ۷۹- | رسالہ دربیان حکماء | ۳۷۰۲/۶ |
| ۸۰- | ثناء الابرار | ۴۲۳۲ |
| ۸۱- | زبدۃ التواریخ | ۴۲۴۹/۱ |

۸۲- رحمت چشت ۴۲۲۴/۱

۸۳- احوال بزرگان ۳۹۷۲

۸۴- تذکرہ طاہر نصر آبادی یالبّ الالباب ۴۷۲۵

۸۵- تذکرۂ شعراء ۵۰۳۳

۸۶- حالات بزرگان ۵۰۶۱

۸۷- حالات بزرگان ۵۰۵۷

ان کے علاوہ عربک پرشین ریسرچ انسٹی ٹیوٹ ٹونک میں محفوظ فارسی کے مطبوعہ تذکرے بھی موجود ہیں جومختصراً درج ذیل ہیں:

| نمبر شمار | ایکسیشن | نام کتاب | نام مصنف/ایڈیٹر/مرتب | مطبع | سن |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱- | ۸۶۷۷ | تذکرۃ الاولیاء | شیخ فریدالدین عطار | دہلی | ۱۳۱۷ھ |
| ۲- | ۹۰۵۵ | تذکرہ حسینی | میر حسین دوست سنبھلی | نول کشور | |
| ۳- | ۹۰۵۸ | تذکرۂ علمائے ہند | رحمان علی | آگرہ | ۱۸۹۴ء |
| ۴- | ۹۰۶۲ | تذکرۂ مرآۃ الخیال | امیر شیر علی خان لودی | ممبئ | |
| ۵- | ۹۲۳۸ | تذکرۃ المتقین | مولوی سید محمد امیر حسن | کانپور | ۱۳۰۰ھ |
| ۶- | ۱۱۷۸۸ | تذکرہ دولت شاہ سمرقندی | مرزا محمد شیراز | ممبئ | ۱۸۸۷ء |
| ۷- | ۲۰۰۱۹ | تذکرۂ شعرائے جون پور | مولوی سید نورالدین | جون پور | ۱۹۰۰ء |

مندرجہ بالا تذکروں میں سے چند اہم نیز غیر مطبوعہ تذکروں کا ذکر اجمالاً پیش خدمت ہے جو ادارہ اے پی آر آئی ٹونک میں محفوظ ہیں۔

| نمبر شمار | نام مخطوطہ | نام مصنف | ایکسیشن نمبر |
|---|---|---|---|
| ۱- | بیرم نامہ | محمد فصیح دہلوی | ۳۷۷۹ |

بیرم خان کی سوانح پر مشتمل ہے۔ مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ واحد نسخہ ہے غیر مطبوعہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲- | طبقات شاہجہانی | محمد صادق ہمدانی | ۱۵۵۳ |

۸۷۱ شخصیات کی سوانح پر مشتمل ہے۔ امیر تیمور سے شاہجہاں کے سن جلوس ۱۰۴۶ھ/۱۶۳۷ء تک کے علماء، حکماء، صوفیاء اور شعراء کے حالات بیان کئے گئے ہیں۔ نادر اور غیر مطبوعہ ہے۔ کتب خانہ آصفیہ برٹش میوزیم انڈیا آفس، میں اس کے نسخے موجود ہیں اور مولانا آزاد لائبریری علی گڑھ میں بھی ٹونک کے اسی نسخے کی نقل موجود ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳- | ذوالفقار نامہ | حکیم محمد عمر فصیح دہلوی | ۳۷۱۸ |

ذوالفقار الدولہ مرزا نجف خاں عالم شاہی (متوفی ۱۱۹۶ھ/۱۷۸۲ء) جو شاہ عالم کے وکیل مطلق تھے۔ ان کی سوانح بیان کی گئی ہے۔ مصنف کا خود نوشتہ ہے غیر مطبوعہ ہے۔

۴- رسالہ نقش معظم نامعلوم الاسم ۶۵۵/۴

۱۲/اماموں اور ۱۴/معصوموں پر مشتمل ہے۔ یہ مخطوطہ واحد ہے اور غیر مطبوعہ ہے۔

۵- زاد المتقین عبدالحق محدث دہلوی بن سیف الدین دہلوی ۱۳۱۰/۱

یہ مخطوطہ تین مقاصد پر مشتمل ہے۔ پہلے مقصد میں شیخ علی متقی بن حسام الدین بن عبدالملک بن قاضی خان متقی قادری شاذلی مدنی چشتی کی سوانح بیان کی گئی ہیں۔ جونپور کے ایک خانوادے سے تعلق رکھتے تھے۔ ان کا انتقال ۹۷۵ھ میں مکہ میں ہوا۔

دوسرے مقصد میں شیخ عبدالوہاب متقی بن ولی اللہ کے سوانح بیان کئے گئے ہیں جو کہ مانڈو میں پیدا ہوئے۔ گجرات، لنکا اور دکن ہوتے ہوئے مکہ پہنچے وہاں پر ۹۶۳ھ میں ۲۰ سال کی عمر میں ان کے والد کے دوست شیخ علی متقی سے ملاقات کی، ان کے شاگرد اور خلیفہ ہوئے۔ مصنف شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے عبدالوہاب متقی سے حدیث اور تصوف کی تعلیم حاصل کی۔ اس کا دوسرا نسخہ صرف برٹش میوزیم لندن میں محفوظ ہے۔ یہ نسخہ بھی اہم نسخہ ہے۔

۶- اشجار الجمال یا اخبار الجمال محمد بن یار محمد ۱۲۷۰

یہ مخطوطہ ۱۱۵۱ھ میں تصنیف کیا گیا۔ انبیاء کرام اور صوفیائے عظام کے حالات پر مشتمل ہے۔ خاص طور پر شیخ نظام الدین ابوالمؤید کے پوتے حضرت شیخ جمال شمس العارفین کولوی کے حالات پر مشتمل ہے۔ یہ نسخہ نادر اور غیر مطبوعہ ہے۔ یہ مخطوطہ بزمانہ محمد شاہ بادشاہ ترتیب دیا گیا۔ اہم نسخہ ہے اور مصنف کی زندگی کا نوشتہ معلوم ہوتا ہے۔ اس کا ایک نسخہ ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ میں بھی محفوظ ہے۔

۷- مکتوبات سید احمد شہید نامعلوم الاسم ۱۴۰۵

سید احمد شہید کے مکتوبات نواب محمد علی خان کی لائبریری میں سید محمود مہدی کے ذریعہ ۱۳۰۱ھ میں شامل ہوئے۔ اس کے دو نسخے اے پی آر آئی ٹونک میں محفوظ ہیں۔

۸- تاریخ احمدی مولوی سید جعفر علی نقوی ۱۴۷۶

سید احمد شہید کی نادر اور غیر مطبوعہ سوانح ہے جو مولوی سید جعفر علی نقوی بن سید قطب علی نقوی نے مرتب کی ہے جو سفر جہاد میں ان کے میر منشی بھی تھے۔ نواب وزیر الدولہ کے حکم پر ٹونک میں لکھی گئی ہے۔
اس مخطوطہ سے استفادہ کرتے ہوئے غلام رسول مہر نے سید احمد شہید کی سوانح مرتب کی۔

۹- ثنائے ترکمانی محمد ثناء اللہ خاں ابوالفتح شاہی نارنولی ۳۷۷/۱

۱۳۱۵ھ/۱۸۹۷ء میں محمد عمر بن حکیم محمد یحییٰ نے کتابت کی۔ اس میں سید محمد نارنولی کے زندگی کے حالات ہیں۔ واحد نسخہ ہے غیر مطبوعہ ہے۔

۱۰- نسب نامہ — نامعلوم الاسم — ۱۴/۳۷۲۴

اس رسالے میں نارنول میں واقع بر سو مقام کے صوفیائے کرام کے شجروں کی تفصیلات تحریر کی گئی ہیں۔ واحد نسخہ ہے غیر مطبوعہ ہے۔

۱۱- رسالہ در حالات شاہ اسحٰق صاحب — مولوی احسان اللہ — ۱۵٦۸/۲

اس نسخے کی کتابت ۱۲۷۸ھ میں ہوئی۔ مولوی فضل رسول بدایونی نے اپنی کتاب میں شاہ اسحٰق صاحب سے متعلق کچھ اعتراضات کئے تھے۔ اس رسالے میں ان اعتراضات کے جوابات دئے ہیں۔ مقدمہ، ایک مقصد اور ایک خاتمے پر مشتمل ہے۔

۱۲- تذکرہ اولیائے کبار — محمد ثناء اللہ خاں ابوالفتح شاہی نارنولی — ۳۷۴۷

یہ نسخہ ۱۳۱۷ھ میں منیر بیگ بن مرزا امیر بیگ نارنولی نے کتابت کیا۔ نارنول کے شرفاء، سادات، محققین اور صوفیائے کرام کے سوانح بیان کئے گئے ہیں۔

۱۳- تاریخ بزرگان دین — نامعلوم الاسم — ۲٦٦۳

صوفیائے کرام کے حالات زندگی اور کرامات وغیرہ پر مشتمل ہے۔ اور ۴۴۵/اوراق پر محتوی ہے۔ مخطوطہ واحد اور غیر مطبوعہ ہے۔

۱۴- تذکرہ انبیاء و اولیاء — نامعلوم الاسم — ۵/۲۹۹۴

یہ مختصر رسالہ انبیاء و اولیاء کے حالات زندگی پر مشتمل ہے۔ واحد اور غیر مطبوعہ ہے اس لئے مصنف کا صحیح نام معلوم نہیں ہو سکا۔ شاید اس کے مصنف حکیم محمد عمر فصیح دہلوی ہیں۔

۱۵- فتح العارفین — نامعلوم الاسم — ۲/۳۷۲۸

مولانا محمد غوث گوالیاری کے سوانح بیان کئے گئے ہیں۔ ناقص الاول ہے اس لئے مصنف کا صحیح نام معلوم نہیں ہو سکا۔ شاید اس کے مصنف حکیم محمد عمر فصیح دہلوی ہیں۔

۱٦- نامعلوم الاسم — نامعلوم الاسم — ۲/۳٦۵۴

کتاب اور مصنف کا صحیح نام معلوم نہیں۔ کتاب پر کسی نے افضل الفوائد لکھا ہے جو صحیح نہیں معلوم ہوتا۔ صوفیائے کرام کے حالات پر مشتمل ہے، مصنف نے سیر الاولیاء، سیر العارفین، افضل الفوائد، فوائد الفواد اور اخبار الاخیار جیسی اہم کتابوں کو سامنے رکھ کر اس کتاب کو ترتیب دیا ہے۔

۱۷- تذکرۃ الشعراء یا نشتر عشق — آقا حسین قلیخاں عاشق عظیم آبادی بن آقا علی — ۲۳۴۲

یہ نسخہ ۱۲۳۳ھ میں تصنیف کیا گیا۔ قدیم وجدید ۱۴۷۰ فارسی شاعروں کے سوانح بیان کئے گئے ہیں۔ شاعروں کے تخلص کے اعتبار سے حروف تہجی کے پیش نظر ترتیب دیا ہے۔ یہ نسخہ ۵۶۹ اوراق پر مشتمل ہے۔ نادر اور غیر مطبوعہ ہے۔ ادارۂ ہذا میں اس کے دو نسخے موجود ہیں۔

۱۸- رسالہ در ذکر احوال حکماء نامعلوم الاسم ۳۷۲۱

یونان اور ہندوستان کے حکماء اور فلسفیوں کے سوانح بیان کئے گئے ہیں۔ واحد اور غیر مطبوعہ نسخہ ہے۔

۱۹- رسالہ در بیان حکماء نامعلوم الاسم ۳۷۰۲/۶

مختلف فلسفیوں کے مختصر سوانح بیان کئے گئے ہیں۔ فلسفہ کی تاریخ اور اس کے اقسام بیان کئے گئے ہیں۔ واحد اور غیر مطبوعہ نسخہ ہے۔

۲۰- ثناء الابرار محمد ثناء اللہ خان ابوالفتح شاہی نارنولی ۴۲۳۲

مصنف کا خود نوشتہ ہے۔ اس نسخے میں ۱۸۴۱ر صوفیائے کرام کے سوانح بیان کئے ہیں۔ آپ ﷺ کی ازواج مطہرات اور چاروں خلفاء کا ذکر کیا ہے۔ بعد میں احترام الدین شاغل عثمانی نے اس پر ایک مقدمہ بھی لکھا ہے۔

۲۱- زبدۃ التواریخ مولانا محمد احمد قزوینی ۴۲۴۹/۱

اس مختصر رسالے میں صوفیائے کرام کے سوانح بیان کئے ہیں۔

۲۲- رحمت چشت غلام محمد المعروف غلام رسول ثنائی چشتی بن میر محمد حسن فخری ثنائی قادری ۴۲۲۴/۱

اس مختصر رسالے میں صوفیائے کرام کے سوانح لکھے گئے ہیں جو دس ابواب پر مشتمل ہے۔

۲۳- احوال بزرگان محمد جمال ۳۹۷۲

اس مخطوطے میں حضرت محمد شیخ جلال الدین جلال الحق اور ان کے معاصرین کے سوانح بیان کئے گئے ہیں۔ کاتب محمد حسن ہیں۔

۲۴- انوار نصیریہ شیخ مدار بخش بن شیخ رحیم بخش اکبرآبادی ۳۷۱۶

یہ نسخہ بفرد نسخہ ہے جو الور میوزیم سے اس ادارے میں منتقل ہوا ہے۔ یہ تذکرہ شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی اور ان کے خلفاء کے حالات پر مشتمل ہے۔ یہ مخطوطہ ۱۳۲۰ر اوراق پر محیط ہے اور نامکمل ہے۔

۲۵- سیراب الصدر نامعلوم الاسم ۱۳۱۳

سیراب الصدر کا ایک نسخہ اس ادارے میں محفوظ ہے۔ اس کا مصنف نامعلوم الاسم ہے۔ اس کے دوسرے نسخے کا اب تک کی معلومات کے مطابق پتہ نہیں چل سکا۔ مخطوطے کی داخلی شہادتوں سے معلوم ہوتا ہے

کہ مرتب ۹۶۸ھ/۱۵۶۰ء میں پیدا ہوئے۔ مرتب نے اپنے بارے میں اس میں کچھ اشارے کیے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ علی قلی خان کے بھتیجے تھے اور میر کلاں اسعد اور عبدالقادر بدایونی کے شاگرد تھے اور اکبر کے سفیر بن کر دکن میں بھی مقرر کیے گئے تھے۔ یہ تذکرہ ناقص الطرفین ہے۔ اس میں مرتب کا مقدمہ بھی موجود نہیں ہے لیکن یہ ایک ضخیم مخطوطہ ہے۔ بعثت نبوی سے عہد مصنف تک کے صوفیاء اور مشہور اتقیاء کے حالات و واقعات لکھے گئے ہیں۔ موجودہ نسخوں میں چار اوراق کے بعد شیخ عمادالدین اسمٰعیل کا ذکر ہے اور آخر میں عارفات وقانتات کے باب میں بی بی فاطمہ سام کے حالات درج ہیں۔ یہ مخطوطہ ۳۵۱ ر ورق سے شروع ہوکر ۶۹۳ ورق پر ختم ہوتا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ اس تذکرے کی دوسری جلد ہوسکتی ہے۔ پہلی جلد کا پتہ نہیں۔ اسی نسخے میں طبقات ہمایوں کا ذکر بھی کیا گیا ہے جو ایک اہم انکشاف ہے۔ یہ نسخہ اب تک کی تلاش و تحقیق کے بعد منحصر بفرد نسخہ قرار دیا جاسکتا ہے۔

۲۶- تذکرۃ الشعراء            آنندرام مخلص بن راجہ ہردے رام کھتری لاہوری            ۳۲۹۷

مصنف کا خودنوشتہ واحد اور غیر مطبوعہ نسخہ ہے۔ ۳۸۱ فارسی شاعروں کے حالات پر مشتمل ہے۔ حروف تہجی کے اعتبار سے ترتیب دیا ہوا نسخہ ہے۔ شاعروں کا نمونہ کلام بھی سپرد قلم کیا گیا ہے۔ آنندرام مخلص مرزا بیدل کے شاگرد ہیں۔ اسٹوری نے دس دوسری تصنیفات کا ذکر کیا ہے مگر اس نسخے کا حوالہ نہیں دیا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ نسخہ دنیا کا منحصر بفرد نسخہ ہے اور ٹونک کے اس ادارے اے پی آر آئی میں محفوظ ہے۔

جو نظریں مقتدر حضرات کی ان تذکروں پر ہوں            تو پھر علم و ادب سے جگمگا جائے گی یہ محفل



# فارسی زبان میں لکھے جانے والے فارسی اور اردو شعراء کے تذکروں کی ایک جھلک

صلاح الدین قمر*

تذکرہ عام طور پر ایک ایسی کتاب کو کہا جاتا ہے جس میں کسی شاعر کا حال بھی شامل ہو اور کلام کا نمونہ بھی اور تذکرہ کا نام آتے ہی ذہن تذکرہ کے اسی مفہوم کی جانب راغب ہوتا ہے۔ لیکن اگر تذکرہ کے وسیع تر معنی پر غور کیا جائے تو صرف اسے شاعروں تک ہی محدود نہیں رکھا جاسکتا۔ تذکرے کے ذیل میں شاعروں اور ادیبوں کے علاوہ صوفیاء کرام، علماء وفضلا اور دوسری شخصیات کے ذکر کو بھی شامل کیا جانا غیر مناسب نہ ہوگا۔

یہ تذکرے انفرادی بھی ہوسکتے ہیں اور اجتماعی بھی، کسی ایک شخص کا بھی ہوسکتا ہے اور مختلف اشخاص کا بھی، کسی ایک دور، ایک عہد کا بھی ہوسکتا ہے اور مختلف ادوار اور عہدوں کا بھی۔ بلکہ اگر اور گہرائی میں جائیں تو تذکروں کے ذیل میں صرف شخصیات یا شعراء اور علما، فضلا، اولیاء کرام یا سلاطین وقت کا ہی نہیں، بلکہ مختلف نوعیت کے حالات کے ذکر کو بھی اس کے ذیل میں شمار کیا جاسکتا ہے۔ مثال کے طور پر تذکرۂ مساجد، تذکرۂ مدارس، تذکرۂ عمارات عہد مغلیہ، تذکرۂ عمارات اجمیر وغیرہ۔

لیکن ان تفصیلات سے قطع نظر اگر ہم تذکرے کی نوعیت صرف شخصیات تک ہی محدود رکھیں تو بھی اس کی مختلف حیثیتیں نظر آتی ہیں۔ مثلاً صرف ایسے تذکرے جن میں شعراء کا ذکر ہے اور غالباً یہ موضوع اس سیمینار میں ابھر کر سامنے آئے گا۔ اس موضوع سے متعلق پہلا تذکرہ فارسی زبان میں محمد نور الدین عوفی کا ''لباب الالباب'' ہے جو ناصر الدین قباچہ کے عہد (۶۱۷-۱۸ ہجری مطابق ۲۱-۱۲۲۰ عیسوی) میں لکھا گیا تھا جس میں فارسی کے آغاز سے لے کر معاصرین تک کا تذکرہ ہے اور دو جلدوں میں ہے۔ اگر چہ اس سے قبل ''مناقب الشعراء'' اور ''مجمع النوادر'' اور ''راحت الصدور'' تذکروں کے نام ملتے ہیں مگر وہ نایاب ہیں۔ لہٰذا ان کے تقدم وتاخر کے بارے میں یقینی طور پر نہیں کہا جاسکتا۔ البتہ ''لباب الالباب'' دستیاب ہے جس میں

* ریسرچ آفیسر، راجستھان مولانا ابوالکلام آزاد عربک پرشین ریسرچ انسٹی ٹیوٹ، ٹونک، راجستھان

۱۰۸ فارسی شاعروں کا ذکر ہے۔ اس کے بعد فارسی کے شعراء کے فارسی زبان میں لکھے جانے والے تذکروں کی ایک طویل فہرست مل جاتی ہے جن میں وہ تذکرہ بھی ہیں جو ہندوستان میں عہد مغلیہ سے پہلے کے ہیں اور وہ تذکرے بھی ہیں جو دور مغلیہ میں لکھے گئے۔ ایسے تذکروں میں ''تذکرۃ الشعراء'' (از دولت شاہ سمرقندی ۸۹۲ھ مطابق ۱۴۸۷ء) اس میں ابتداء سے معاصرین تک کے شعرا کا ذکر ہے۔ ''مجالس النفائس'' (مصنفہ میر علی شیر ۸۹۶ھ مطابق ۱۴۹۱ء) یہ بھی معاصر شعرا کا تذکرہ ہے۔ ''تحفۂ سامی'' (مصنفہ سام مرزا ۹۵۷ھ مطابق ۱۵۵۰ء) یہ تذکرہ دولت شاہ سمرقندی کے تذکرے سے ماخوذ ہے لیکن اس میں اضافے بھی کئے گئے ہیں۔ ''تذکرۃ الاحباب'' (مصنفہ نثاری بخاری ۹۷۴ھ مطابق ۱۵۵۶ء) اس تذکرہ میں میر علی شیر کے وقت سے لے کر ۹۷۴ھ مطابق ۱۵۵۶ء تک کے شعراء کرام کا ذکر ہے۔ نفائس المآثر مصنفہ علاء الدولہ قزوینی ۹۷۳ھ مطابق ۱۵۶۵ء تا ۹۸۶ھ مطابق ۱۵۷۴ء) اس میں عہد اکبری اور اس سے کچھ پہلے کے شعراء کا تذکرہ ہے۔ ''مجمع الشعراء جہانگیر شاہی'' (مصنفہ قاطع ۱۰۳۷ھ مطابق ۱۲۶۰ء) یہ تذکرہ جہانگیر کے مدّاحین کا تذکرہ ہے۔ ''کلمات الشعراء'' (مصنفہ محمد افضل سرخوش ۱۰۹۳ھ مطابق ۱۶۸۲ء) اس تذکرے میں جہانگیر، شاہجہاں اور عالمگیری عہد تک کے شاعروں کا ذکر ہے۔ ۱۱۸۸ھ مطابق ۱۲۹۶ء تک اس میں اضافے بھی کئے گئے ہیں۔ ''ہمیشہ بہار'' (مصنفہ کشن چند اخلاص ۱۱۳۶ھ مطابق ۱۷۲۳ء) اس تذکرے میں عہد جہانگیری سے محمد شاہ کے جلوس ۱۱۳۱ھ مطابق ۱۷۱۶ء تک کے شعراء کا ذکر کیا گیا ہے۔ ''ریاض الشعراء'' (مصنفہ علی قلی خان والہ داغستانی ۱۱۶۱ھ مطابق ۱۷۴۸ء) اس میں ابتداء سے معاصرین تک کا ذکر ہے۔ ''مجمع النفائس'' (مصنفہ سراج الدین علی خان آرزو ۱۱۶۴ھ مطابق ۱۷۵۲ء) اس میں بھی آغاز سے معاصرین تک کا ذکر ملتا ہے۔ ''مقالات الشعراء'' (مصنفہ میر علی شیر قانع ۱۱۶۰ھ مطابق ۱۷۵۶ء تا ۱۱۷۵ھ ۱۷۶۱ء) یہ تذکرہ سندھ کے فارسی شعراء پر مشتمل ہے۔ ''مقالات الشعراء'' (مصنفہ قیام الدین حیرت ۱۱۷۳-۷۴ھ مطابق ۱۷۶۱ء) یہ عالمگیر اوّل سے لے کر عالمگیر ثانی تک کے شاعروں کا تذکرہ ہے۔ ''آتش کدہ'' مصنفہ لطف علی بیگ آذر ۱۱۷۴ھ مطابق ۱۷۶۰ء تا ۱۱۹۳ھ مطابق ۱۷۷۹ء) اس میں ابتدا سے لے کر معاصرین تک کا ذکر ہے۔ ''عقد ثریا'' (مصنفہ غلام ہمدانی مصحفی ۱۱۹۹ھ مطابق ۱۷۸۵ء) اس تذکرے میں عہد شاہ محمد سے لے کر شاہ عالم تک کے عہد کے شاعروں کا ذکر ہے۔ ''نغمہ عندلیب'' (مصنفہ محمد رضا بن ابوالقاسم ۱۲۶۱ھ) اس میں ابتدا سے معاصرین تک کا ذکر ہے۔ ''مجمع الفصحاء'' (مصنفہ رضا قلی خان ہدایت ۱۲۸۱ھ) یہ آغاز سے معاصرین تک کا تذکرہ ہے اور دو جلدوں میں ہے۔ ''حیات الشعراء'' (مصنفہ محمد علی خان متین کشمیری ۱۱۶۱ھ کے قریب) یہ عہد بہادر شاہ سے عہد محمد شاہ تک کا تذکرہ ہے۔ ''ریاض العارفین'' (مصنفہ رضا قلی خان ہدایت) وغیرہ فارسی تذکرے ہیں۔

ان میں ''ریاض العارفین'' اگرچہ شعراء کا تذکرہ ہے اور مجمع الفصحاء کا ضمیمہ ہے لیکن اس میں صرف صوفی شعراء کا ذکر ہے۔

یہ تمام تذکرے اپنی اپنی انفرادیت کے حامل ہیں۔ کسی میں ابتدا سے تذکرہ کی تصنیف تک کے منتخب شعراء کا ذکر ہے تو کسی میں تمام شعراء کا حال ہے۔ کسی میں معاصر شعراء کا ذکر ہے تو کسی میں کسی مخصوص عہد کے شاعروں کا ذکر ہے۔ کسی میں شاعرات کا ذکر ہے تو کسی میں مخصوص شعراء کا۔ مثلاً ''مجمع الشعراء جہانگیر شاہی'' میں جو ۱۰۳۷ھ مطابق ۱۶۲۹ء کی تصنیف ہے اس میں صرف ان شعراء کا ذکر ہے، جنھوں نے جہانگیر کی مدح کی ہے۔

''کلمات الشعراء'' میں جہانگیر سے عالمگیر کے زمانے تک کے شعراء کا ذکر ہے تو ''تذکرہ ہمیشہ بہار'' میں عہد جہانگیر سے محمد شاہ کے جلوس تک کا ذکر ہے۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ فارسی شعراء کے فارسی زبان میں لکھے جانے والے ان تذکروں میں جن کی تعداد سو سے بھی زائد ہے انفرادی خصوصیات نظر آتی ہیں۔

فارسی شعراء کے علاوہ اردو کے شعراء کے تذکرے بھی ابتداء فارسی زبان میں لکھے جاتے رہے اور اس سلسلے میں قدیم سے قدیم میر تقی میر کا ''نکات الشعراء'' (فارسی) ہے جو ۱۱۶۵ھ مطابق ۱۷۵۲ء میں لکھا گیا تھا اور جس کو مولوی عبدالحق نے اپنے مقدمے کے ساتھ ۱۹۳۵ء میں انجمن ترقی اردو کی جانب سے شائع کیا تھا اور اس کی تنقیدی اہمیت کو بھی تسلیم کیا تھا۔

میر تقی میر نے شعراء کے کلام پر جو تبصرے کئے ہیں وہ بقول مولوی عبدالحق بڑے منصفانہ اور بے باکانہ ہیں۔ اس تذکرہ میں کل سو شعراء کا ذکر ہے۔

اس کے بعد اردو شعراء کے فارسی زبان میں لکھے ہوئے درجنوں تذکروں کی فہرست ہمارے سامنے آتی ہے۔ ان تذکروں میں بھی فارسی شعراء کے تذکروں کی طرح انفرادی خصوصیات نظر آتی ہیں ان میں شروع میں وہ تذکرے ملتے ہیں جو دکن میں لکھے گئے۔ مثلاً ''گلشن گفتار'' (فارسی) مصنفہ خواجہ خان حمید اورنگ آبادی تصنیف ۱۱۶۵ھ مطابق ۱۷۵۱ء یہ تذکرہ ''نکات الشعراء'' کے زمانے میں ہی لکھا گیا تھا مگر ''نکات الشعراء'' کے شائع ہونے سے پہلے ۱۹۳۱ء میں شائع ہو چکا تھا۔ اس میں کل ۳۰ دکنی شعراء کا ذکر ہے اور ان کے کلام کے نمونوں میں صرف غزلیات ہی نہیں مخمسات اور مثنویات کو بھی شامل کیا گیا ہے۔

اس طرح افضل بیگ قاقشال اورنگ آبادی کا تذکرہ ''تحفۃ الشعراء (فارسی) بھی ۱۱۶۵ھ مطابق ۱۷۵۱ء میں لکھا گیا ہے۔ مگر اس کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ فارسی اور اردو کے مشترک شعراء کا تذکرہ ہے۔ اسی طرح ''تذکرۂ ریختہ گویان'' (فارسی) مصنفہ فتح علی گردیزی کا تذکرہ بھی ۱۱۶۶ھ مطابق ۱۷۵۲ء میں ہی لکھا گیا تھا۔ یہ عبدالحق کا مرتبہ ہے اور ۱۹۳۳ء میں شائع ہوا تھا۔ اس کے تین سال بعد شیخ قیام الدین چاند پوری کا ''مخزن نکات'' (فارسی) ہمارے سامنے آتا ہے جو ۱۱۶۸ھ مطابق ۱۷۵۵ء کا تذکرہ ہے اور اس کی خوبی یہ ہے کہ اس میں پہلی بار شعراء کے تین طبقے قائم کئے گئے ہیں۔

پہلے طبقے میں ۲۸ شعراء، دوسرے طبقے میں ۳۱ شعراء اور تیسرے طبقے میں ۵۸ شعرا کل ۱۲۸ شعراء کا یہ تذکرہ ہے۔

''تذکرہ شورش'' (فارسی) مصنفہ غلام رسول شورشؔ عظیم آبادی ۱۱۹۳ھ مطابق ۱۷۷۹ء مطبوعہ ۱۹۰۹۔ اس میں ۱۳۹ شعراء کا تذکرہ ہے۔ اسی طرح ''تذکرہ گل عجائب'' (فارسی) مصنفہ اسد علی خان تمنا اورنگ آبادی ۱۱۹۴ھ مطابق ۱۷۸۰ء مطبوع ۱۹۳۶ء میں شائع ہوا۔ اس تذکرے میں ۲۱۴ شعراء کا ذکر ملتا ہے۔

اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ جیسے جیسے تذکرہ نگاری آگے بڑھی وقت کے ساتھ ساتھ شعراء کی تعداد بھی بڑھتی گئی۔ چنانچہ ''چمنستان شعراء'' (فارسی) مصنفہ لچھمی نرائن اورنگ آبادی جو ۱۱۷۵ھ مطابق ۱۷۶۱ء میں لکھا گیا اور ۱۹۲۸ء میں شائع ہوا۔ اس تذکرے میں ۲۱۴ شعراء کا ذکر ملتا ہے۔

اس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ تذکرہ نگاری کا یہ سلسلہ صرف مسلم حضرات تک ہی محدود نہیں رہا۔ غیر مسلم حضرات نے بھی اس کی طرف توجہ کی اور اس سے یہ بھی اندازہ ہوتا ہے کہ فارسی زبان کی آبیاری میں غیر مسلم حضرات بھی ۱۸ ویں صدی عیسوی سے ہی مسلمانوں کے شانہ بشانہ حصہ لینے لگے تھے۔

یہاں ایک بات یہ بھی عرض کرنا چاہتا ہوں غیر مسلم حضرات کی فارسی زبان و ادب کی ترویج میں حصہ داری ملک کے مخصوص علاقہ تک ہی محدود نہیں رہی بلکہ مختلف علاقوں میں غیر مسلم حضرات بھی فارسی زبان کی ترویج و اشاعت میں حصہ لیتے رہے ہیں۔

ہمارا خطہ راجستھان بھی اس میں شامل ہے چنانچہ مولانا ابوالکلام آزاد عربک پرشین ریسرچ انسٹی ٹیوٹ، راجستھان، ٹونک کی جانب سے ۱۹۸۴ء میں ایک کتاب ''راجستھان میں فارسی زبان وادب کے لئے غیر مسلم حضرات کی خدمات'' مصنفہ ڈاکٹر ابوالفیض عثمانی شائع کی جاچکی ہے۔

میں فارسی میں لکھے جانے والے اردو کے شعراء کے تذکروں کا ذکر کر رہا تھا۔ یہ تذکرے مولانا محمد حسین آزاد کی آبِ حیات کے زمانے تک لکھے جاتے رہے۔ آبِ حیات ۱۲۹۷ھ مطابق ۱۸۸۰ کی تصنیف ہے۔

اسی زمانے میں میر سید علی حسن خاں کا تذکرہ ''بزم سخن'' (فارسی) ۱۲۷۹ھ مطابق ۱۸۸۰ میں لکھا گیا تھا جو ۱۲۹۸ھ مطابق ۱۸۸۱ء میں آگرہ میں چھپا تھا۔ اسی دوران فارسی میں لکھے جانے والے تذکرے شائع بھی ہوئے جن میں ''تذکرہ شعراء جون پور'' حصہ دوئیم تجلی نور معروف بہ تذکرہ مشاہیر جون پور در بیان حالات علمائے مشاہیر و شعرائے نازک خیال شہر جون پور مصنفہ نازک خیال ناشر شیریں مقال مولوی سیّد نورالدین صاحب متخلص زیدی ظفر آبادی جون پوری ۱۷ مارچ ۱۹۰۰ء میں مطبع جادو پریس واقع جون پور محلہ بازار الف خان باہتمام عبدالرحمٰن خان مالک مطبع مذکور شائع ہوا تھا جو فارسی زبان میں ہے۔ جس میں فارسی شعراء کے سوانح اور ان کے منتخب اشعار ذکر کئے گئے ہیں۔ اسی طرح ''طبقات الشعراء'' (فارسی) مصنفہ

قدرت اللہ شوق سنبھلی تصنیف ۱۱۸۸ھ مطابق ۱۷۷۴ء مطبوعہ ۱۹۳۸ء خاص طور پر قابل ذکر ہے۔ جس میں امیر خسرو کے زمانے سے تذکرے کی تصنیف کے زمانے تک چار طبقات پر مشتمل ۲۷۳ شعراء کا ذکر ہے۔ اسی طرح میر حسن کے تذکرے ''تذکرہ شعراء اردو'' (فارسی) تصنیف ۱۱۹۲ھ مطابق ۱۷۷۸ء مطبوعہ ۱۹۲۱ء میں متقدمین و متوسطین اور متاخرین پر مشتمل ۲۹۲ شعراء کا ذکر ہے۔

ان تذکروں کے علاوہ غلام حسین شورش عظیم آبادی کا تذکرہ ''تذکرہ شورش'' (فارسی) مطبوعہ ۱۹۵۹ء علی ابراہیم خان کا تذکرہ ''گلزار ابراہیم'' (فارسی) (تصنیف ۱۱۹۸ھ مطابق ۱۷۸۴ء) جس کا اردو ترجمہ مرزا علی لطف نے ۱۸۰۱ء میں فورٹ ولیم کالج کلکتہ میں ڈاکٹر گلکرائسٹ کی فرمائش پر ''گلشن ہند'' کے نام سے کیا تھا جو ۱۹۰۹ء میں شائع ہوا۔ اس میں ۳۲۰ شاعروں کا ذکر ہے۔ اسی طرح خوب چند ذکاء دہلوی تلمیذ شاہ نصیر نے ''عیار الشعراء'' (فارسی) کے نام سے ۱۲۱۳ھ مطابق ۱۷۹۸ء میں ۸۵۱ شاعروں کا تذکرہ لکھا تھا جو غیر مطبوعہ ہے۔ جس میں شعراء کے مختصر حالات کے ساتھ تخلص اور نام ردیف وار ذکر کئے گئے ہیں۔

غلام ہمدانی مصحفی کا تذکرہ ''تذکرہ ہندی'' (فارسی) کے نام سے مصنفہ ۱۲۰۹ھ مطابق ۱۷۹۵ء۔ ۱۹۳۳ء میں شائع ہوا تھا۔ اس میں ہمیں پانچ فارسی کی شاعرات کا بھی ذکر ملتا ہے۔ انہوں نے ''ریاض الفصحاء'' (فارسی) کے نام سے بھی ۱۲۳۶ھ مطابق ۱۸۰۶ء میں ریختہ گویوں کا تذکرہ لکھا تھا جو ۱۹۳۳ء میں شائع ہوا۔ اسی سال میر قدرت اللہ قاسم کا ''مجموعہ نغز'' (فارسی) شائع ہوا تھا جو ۱۲۳۶ء مطابق ۱۸۰۶ء کی تصنیف ہے اور اس میں سات سو (۷۰۰) شعراء کا ذکر ہے۔

مولانا محمد حسین آزاد نے ''آب حیات'' (اردو) کے لئے اسی تذکرے کو اپنا ماخذ بنایا تھا۔ یہ تذکرہ بھی ۱۲۹۷ھ مطابق ۱۸۸۰ء کی تصنیف ہے اور اس کے سال بھر کے بعد نواب مصطفٰے خاں شیفتہ کا تذکرہ ''گلشن بیخار'' (فارسی) ہمارے سامنے آتا ہے جو ۱۲۵۰ھ مطابق ۱۸۳۴ء کی تصنیف ہے۔ یہ تذکرہ ۱۸۷۴ء میں شائع ہو گیا تھا۔ اس میں ۶۴۴ شعراء کا ذکر ہے۔

غرض فارسی شاعری میں تذکرہ نگاری کا سلسلہ ''آب حیات'' کی تصنیف کے زمانے تک چلتا رہا۔ ان میں بہت سے تذکرے زیور طبع سے آراستہ ہوئے۔ علاوہ ازیں چند غیر مطبوعہ تذکروں کا بھی ذکر ملتا ہے۔ یہاں یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ جیسے جیسے اردو کے شعر و سخن کا سلسلہ بڑھتا رہا اسی کے ساتھ شعراء کے تذکروں میں شعراء کی تعداد بھی بڑھتی رہی چنانچہ ۱۲۸۱ھ مطابق ۱۸۶۴ء میں عبدالغفور نساخ نے ''سخن شعراء'' کے نام سے اردو زبان میں اردو شاعروں کا جو تذکرہ لکھا تھا اس میں شعراء کی تعداد ۲۴۳۶ ہے۔ یہ تذکرہ مطبع نول کشور لکھنؤ سے شائع ہوا تھا۔

☆☆☆

# تذکرہ ''اسراریہ کشف صوفیہ'' پر طائرانہ نظر

انجنیئر محمد فرقان سنبھلی*

سنبھل روہیل کھنڈ علاقہ کا ایک اہم تاریخی شہر ہے جسے سکندر لودھی کے دور حکومت میں تقریباً چار سال (۹۰۵/۹۰۹ھ) تک دار الحکومت بننے کا شرف حاصل ہوا تو مغلیہ دور حکومت میں اسے سرکار[1] کا درجہ حاصل رہا۔[2] سنبھل کے گورنر علی قلی خان شیبانی نے ہیمو کو شکست دے کر بادشاہ اکبر کی حکومت کو استحکام بخشا تھا تو دوسری طرف سنبھل کے ایک گورنر کی بیٹی کاندھاری بیگم سے شاہ جہاں کی شادی ہوئی تھی۔ سنبھل محض تاریخی واقعات کا ہی گواہ نہیں رہا ہے بلکہ ماضی میں یہ علم وادب کا بھی اہم مرکز تھا۔ یہاں بہت سے معروف علماء، صوفیا اور شعراء وغیرہ نے سکونت اختیار کی اور کارہائے نمایاں انجام دئے۔ اکبر بادشاہ کے نورتنوں میں شامل ابوالفضل، فیضی اور ملا عبدالقادر بدایونی جیسی ہستیوں نے سنبھل میں رہ کر ہی شاہ حاتم سنبھلی کے مدرسے میں تعلیم حاصل کی۔ قرآن کی پہلی اردو تفسیر شاہ مراد اللہ نے ''تفسیر مرادیہ'' کے نام سے سنبھل میں ہی لکھی تھی۔ مشفی سنبھلی، شیخی سنبھلی، سید احمد سرسوی، کمال سنبھلی وغیرہ فارسی شعرانے بھی سنبھل کو نئی پہچان عطا کی۔ سنبھل میں فارسی کے کئی اہم تذکرے لکھے گئے ہیں جن میں تذکرہ حسینی، اسراریہ کشف صوفیہ، جمع الجمیع وغیرہ کے نام نہایت اہم ہیں۔ ''تذکرہ حسینی'' میر حسین دوست سنبھلی نے اور اسراریہ کشف صوفیہ و جمع الجمیع سید محمد کمال سنبھلی کے مصنفہ تذکرے ہیں جو کہ اشاعت کے مرحلے کو نہیں پہنچ سکے۔

'تذکرہ' ایک عربی لفظ ہے جسے اہل زبان یادداشت (میمورنڈم) دستاویز یا سرٹیفکیٹ، ریل یا جہاز کے ٹکٹ اور پروانہ راہداری یا پاسپورٹ کے معنی میں استعمال کرتے ہیں[3] علامہ شبلی نعمانی نے اپنی اردو تصنیف ''سفرنامہ مصر و روم شام'' میں لفظ 'تذکرہ' کو دو جگہ پاسپورٹ کے معنی میں استعمال کیا ہے[4]۔ اور کتاب کے آخر میں زمانہ حال کے عربی الفاظ کی فرہنگ کے تحت اس کے معنی پروانہ ٹکٹ اور سند تحریر کیے ہیں[5] جب کہ قرآن کی مختلف آیات جن میں سورۂ طٰہٰ، آیت نمبر ۳ بھی شامل ہے میں اس لفظ سے بالعموم نصیحت اور تفہیم کے معنی مراد لئے گئے ہیں۔ گیارہویں صدی ہجری تک سے قبل اس لفظ کا استعمال یادداشت و یادآوردن و پند دادن، کے

---

* محلہ دیپا سرائے، سنبھل، ضلع مراد آباد

معنی میں محدود تھا[6]۔ دور حاضر میں اصطلاحاً اس لفظ کا اطلاق اس کتاب پر ہوتا ہے جس میں شعراء کے مختصر حالات اور ان کا منتخب کلام درج کیا گیا ہو۔ لیکن یادداشت، 'یادآوردن' کی رعایت سے اسے کسی بھی ایسی کتاب کے نام کا جز بنایا جا سکتا ہے جس میں مختلف اشخاص کے حالات بیان کئے گئے ہوں۔ جیسے ''تذکرۃ الاولیاء، تذکرہ صوفیہ وغیرہ۔ اسی سلسلہ کی ایک کڑی تذکرہ اسراریہ ہے جس کا تاریخی نام ''اسراریہ کشف صوفیہ'' ہے اس کے مولف سید محمد کمال سنبھلی ہیں جو کہ فارسی ہندی کے اچھے شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ صوفی بزرگ بھی تھے۔ اسراریہ عہد شاہجہانی میں لکھا گیا وہ نادر و نایاب تذکرہ ہے جس میں تقریباً ۴۰۰ صوفیہ شعراء وغیرہ کے بارے میں معلومات فراہم کی گئی ہیں۔ صوفیہ شعراء کے حالات، سوانح، ملفوظات اور نمونہ کلام کے ساتھ ساتھ تاریخی احوال اور عمارت پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے۔

مؤلف اسراریہ، سید محمد کمال الدین سنبھلی امروہہ کے معروف زمانہ صوفی بزرگ حضرت شاہ شرف الدین حسن شاہ ولایتؒ کی نسل میں سے ہیں۔ سید محمد کمال کے پردادا سید محمد چاند نے بسلسلہ ذریعہ معاش امروہہ کی سکونت ترک کر کے پہلے بھوجپوری ضلع مراد آباد میں اور بعد میں سنبھل (موجودہ ضلع بھیم نگر) میں سکونت اختیار کی[7]۔ سید محمد کمال سنبھلی کی پیدائش سوم ماہ ربیع الاول ۱۰۱۱ھ مطابق ۲۲ اگست ۱۶۰۲ء کو سنبھل میں ہوئی۔ سید کمال کے والد سید لعل جہانگیر بادشاہ کی فوج میں ملازم ہوئے اور ۶۳ سال کی عمر میں ۱۸ فروری ۱۶۳۰ء میں ایک جنگ میں شہید ہوئے۔ سید محمد کمال سنبھلی کو تصوف کی دولت وراثت میں ملی تھی جو کہ نسلاً شاہ ولایتؒ سے چلی آرہی تھی۔ ان کے اساتذہ میں حضرت شیخ فتح اللہ ترین، شیخ سراج الدین لونی، شیخ فاضل ابن شیخ محمد صادق، شیخ محمد طیب امروہوی اور شیخ عبدالوہاب وغیرہ جیسی مقبول عام ہستیاں شامل ہیں ہے[8]۔ سید کمال محض ۱۵ رسال کی عمر میں (۱۰۲۶ھ/۱۶۱۷ء) سلسلہ نقشبندیہ میں شامل ہو گئے تھے اور معروف بزرگ حضرت خواجہ عبداللہ خرد ابن حضرت خواجہ محمد باقی باللہ سے بیعت ہوئے۔ سید کمال اچھی نثر لکھنے کے ساتھ ساتھ اچھے فارسی اور ہندی کے شاعر بھی تھے جس کی کئی جگہ تعریف کی گئی ہے۔ اسراریہ میں سید کمال سنبھلی کی کئی کتابوں کا ذکر بھی ملتا ہے۔ لیکن اب ان میں سے کوئی بھی دستیاب نہیں ہے۔ پریم چرتر، پریم اوابن، رسالہ اشلیقہ، سفر در وطن، جمع الجمیع (تذکرہ) رسالہ عزیمہ اور تذکرہ اسراریہ کشف صوفیہ ان کی کتابیں ہیں۔ مؤلف اسراریہ سید کمال سنبھلی تقریباً ۱۲ رسال تک رستم خاں دکنی (گورنر سنبھل) کی فوج میں ملازم بھی رہے تھے۔[9]

'اسراریہ' کو لکھنے کی وجہ سید کمال نے یہ لکھی ہے کہ جب وہ سلسلہ نقشبندیہ میں شامل ہوئے تو انھیں خواہش ہوئی کہ وہ بزرگوں کا تذکرہ لکھیں۔ ان کے پیر و مرشد حضرت خواجہ عبداللہ خرد نے بھی انھیں لکھنے کا حوصلہ دیا۔ اس طرح ۱۰۶۸ھ میں سید کمال نے اس 'تذکرہ' کو لکھنے کا کام شروع کیا اور محض ایک سال کی مدت میں ہی مکمل کرلیا۔ سید کمال سنبھلی چونکہ شاہی فوج میں ملازم رہ چکے تھے اس لئے انھیں ہندوستان اور دوسرے

مقامات کے سفر کرنے کا موقع بھی ملا۔ وہ جہاں جہاں جاتے علاقہ کے بزرگوں کے بارے میں معلومات حاصل کرتے۔ ان کی خدمت میں حاضر ہوتے اور ان کے حالات سوانح اور کلام وغیرہ کے متعلق جانکاری جمع کرتے۔ اس طرح اسرار یہ میں سنبھل، مراد آباد، آنولہ، بریلی، اناو، اجین، میرٹھ، سہارنپور، گڑھ مکتیشور، حسن پور، امروہہ، سنڈیلہ، گنور، گوپا مئو، بلگرام، فرید آباد، ہرگاؤں، لاہور، کشمیر، پنجاب، گجرات، پانی پت، غزنی، قندھار، وغیرہ مقامات کے صوفیہ اور شعراء کے حالات اور کلام وغیرہ کو قلم بند کیا گیا ہے۔ تذکرہ اسرار یہ کا تاریخی نام ہے۔ ''اسرار کشف صوفیہ'' ۱۰۶۸ھ۔ اس سے سال تالیف ۱۰۶۸ھ برآمد ہوتا ہے۔ سید کمال سنبھلی نے ۱۰۸۱ھ میں وفات پائی اور وہ سنبھل کے محلّہ چودھری سرائے میں دفن ہیں۔ [۱۰]

مولانا نسیم احمد فریدی نے ''تذکرہ خواجہ باقی باللہ'' میں لکھا ہے:

> ''اسرار یہ گیارہویں صدی ہجری کا ایک بہترین تذکرہ ہے مگر افسوس ہنوز طباعت سے آشنا نہیں ہو سکا ہے۔ اس کا نسخہ رضا لائبریری رامپور میں ہے۔ دوسرا سنبھل میں کسی صاحب کے پاس ہے۔ تیسرا نسخہ امروہہ میں تھا جو غالباً مؤلف ہی کے زمانے کا بلکہ ان کے قلم کا لکھا ہوا تھا لیکن وہ بھی اس وقت امروہہ میں موجود نہیں ہے'' [۱۱]

میری ذاتی معلومات کے مطابق اسرار یہ کے تین نسخوں کے متعلق تو پتہ چلتا ہے کہ وہ کن مقامات پر محفوظ ہیں لیکن چوتھے نسخے کے متعلق محض قیاس کیا جاتا رہا ہے کہ وہ سنبھل میں کسی صاحب کے پاس ہے۔

'اسرار یہ' کا ایک قلمی نسخہ نیشنل میوزیم دہلی میں، دوسرا قلمی نسخہ ندوۃ العلماء لکھنو میں اور تیسرا نسخہ رضا لائبریری رامپور میں محفوظ ہے لیکن اس میں سے کسی بھی نسخے کی اشاعت اب تک نہیں ہو سکی ہے۔ ڈاکٹر ایم۔ اے صدیقی نے تینوں نسخوں کو سامنے رکھ کر اس کا صحیح متن مرتب کیا ہے جو کہ رامپور رضا لائبریری کے پروجیکٹ بطور شائع ہو کے انتظار میں ہے۔

'اسرار یہ' کا سب سے پرانا قلمی نسخہ نیشنل میوزیم دہلی میں موجود ہے جو کہ ۱۹۸۶ تک امروہہ کے اینٹک تاجر توفیق احمد چشتی کی تحویل میں تھا۔ یہ نسخہ ۴۰۰ صفحات پر مشتمل ہے اور خط شکستہ میں لکھا گیا ہے۔ قلمی نسخے پر کسی کاتب کا نام تو درج نہیں ہے لیکن سمجھا جاتا ہے کہ یہ نسخہ خود سید کمال سنبھلی کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ اس نسخے کا سائز ۱۰x۸ ہے اور ہر پیج پر ۲۱ سطریں ہیں۔ سرورق سادہ ہے محض ایک صفحہ کا مقدمہ شامل کیا گیا ہے جس میں تذکرہ کی غرض و غایت پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

دوسرا نسخہ جو کہ ندوۃ العلماء لکھنؤ کے شعبہ مخطوطات کی زینت ہے پہلے نسخے کی ہو بہو نقل معلوم ہوتا ہے اس میں بھی ۴۰۰ صفحات ہیں اور سطریں بھی ہر صفحہ پر ۲۱ ہی ہیں۔ اس کا سائز بھی ۴/ا ے ہے اس کا خط ضرور کچھ بہتر ہے۔

تیسرا نسخہ رام پور رضا لائبریری کے شعبہ مخطوطات میں محفوظ ہے۔ یہ نسخہ ۲۰۶ رصفحات پر مشتمل ہے لیکن اس میں سطروں کا اہتمام ہر ورق پر یکساں نہیں ہے۔ کسی ورق پر ۱۵ سطریں ہیں تو کسی پیج پر ۲۱ سطریں بھی ہیں۔ خط اس کا بھی شکستہ ہی ہے۔ اس نسخے کے بیچ کے صفحات خستہ حالت میں ہیں۔ اس کا سائز دہلی سے شائع ہونے والے ماہنامہ آج کل کے مساوی ہے۔ اس کی کتابت سنبھل کے محلہ کبیر کی سرائے ساکن سید نور الحسن ابن سید مدد علی نے کی ہے جو کہ قابل قبول خوبصورت کہی جاسکتی ہے۔ کتابت ۱۹۲۲ء میں ہوئی ہے۔ اس میں بھی ایک صفحہ کا ہی مقدمہ ہے جس میں تذکرہ لکھنے کی غرض و غایت بیان کرتے ہوئے اس کا تاریخی نام "اسراریہ کشف صوفیہ" بھی لکھا ہے۔ ساتھ ہی سنہ تالیف ۱۸۶۸ھ بھی درج ہے۔

امروہہ ساکن ڈاکٹر ایم۔اے صدیقی نے مذکورہ تینوں نسخوں کو سامنے رکھ کر ۹۴۰ رصفحات پر مشتمل ایڈٹ شدہ متن مرتب کیا ہے۔ ڈاکٹر مصباح احمد صدیقی نے صحیح متن کے ساتھ حواشی اور اشاریہ کا اہتمام بھی کیا ہے۔ تینوں نسخوں کے اختلافات کو حاشیہ میں لکھا ہے ساتھ ہی صوفیہ کی تاریخ پیدائش یا تاریخ وفات وغیرہ کا اضافہ بھی کیا ہے۔ مذکورہ بالا تینوں نسخوں کے فہرست کا بھی اہتمام نہیں تھا۔ ڈاکٹر صدیقی نے صوفیہ اور شعراء کی فہرست بھی تیار کی ہے جس میں سرخیوں کے ساتھ ذکر کئے گئے صوفیہ کو شامل کیا گیا ہے۔ اس طرح تقریباً ۲۱۴ رصوفیا کے نام فہرست میں شامل ہوئے ہیں۔ ڈاکٹر صدیقی نے ۴۰ رصفحات پر مشتمل مقدمہ بھی تحریر کیا ہے۔ مقدمے میں سید کمال سنبھلی کی زندگی کے حالات اور کوائف وغیرہ پر مفصل روشنی ڈالی گئی ہے۔ نیز تذکرہ میں کئے گئے اضافوں اور دیگر معلومات کو بھی شامل کیا گیا ہے۔ ڈاکٹر صدیقی نے اسراریہ کی تالیف میں جن کتابوں سے استفادہ کر کے تذکرہ لکھا ہے ان پر بھی تعارفی نگاہ ڈالی ہے۔ سید کمال سنبھلی نے ہندوستان اور ہندوستان سے باہر کے ممالک کی بہت سی کتابوں سے استفادہ کیا تھا۔ ان میں نفحات الانس، رشحات، رسالہ قشیریہ، ثمرات القدس، اخبار الاخیار، مثنوی مولانا روم، کلیات سعدی، کلام خسرو اور دیوان حافظ وغیرہ کے نام بطور ماخذ شامل ہیں [۱۲]۔ فہرست میں شامل ۲۱۴ رصوفیہ کے علاوہ بھی بہت سے صوفیہ کا ذکر ضمناً کیا گیا ہے اور تقریباً ۲۲ رشعرا کا بھی ذکر ان کے کلام کے ساتھ کیا گیا ہے۔ اس طرح کل تعداد تقریباً ۴۰۰ رتک پہنچ جاتی ہے۔ ان میں شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ، شیخ احمد سرہندیؒ، ملا واعظ کاشفیؒ، (مصنف تفسیر حسینی) خواجہ حسام الدین، شیخ الہ دادؒ، مولانا عبدالحکیم سیالکوٹیؒ، شیخ محمد حارثؒ، خواجہ باقی باللہؒ، شیخ عبدالمجید علویؒ، مولانا حسن کاشمیری اور خواجہ عبداللہ خردؒ، وغیرہ کے حالات زندگی اور کارناموں کے ساتھ ساتھ کلام کو بھی شامل کیا گیا ہے۔

اسراریہ میں بعض ان صوفیہ اور شعرا کے حالات، سوانح، اشعار و ملفوظات شامل کئے گئے ہیں جو کہ کسی دوسرے ماخذ سے دستیاب نہیں ہوتے ان میں شیخ غلام محمد، شیخ حبیب اللہ وارفتہ، شیخ اسمٰعیل سنبھلی، شاہ محمد ڈھکا، شیخ ابو مکارم، شیخ شاہی سنبھلی، شیخ معاذ سنبھلی، شیخ محمد حسین سنبھلی وغیرہ۔ اسراریہ میں سید کمال سنبھلی نے

مشفی سنبھلی، میر عماد، شیخی سنبھلی، فانی کاشمیری، اور ضیاء دہلوی وغیرہ شعراء کے حالات اور نمونہ کلام پیش کیا ہے جو کہ دوسرے تذکروں سے دستیاب نہیں ہوتے ہیں۔

'اسراریہ' میں سید کمال الدین سنبھلی نے زیادہ تر ان صوفیہ وشعراء کا تذکرہ کیا ہے جن سے ان کا ذاتی تعلق رہا ہے یا جن کو انھوں نے دیکھا ہے یا پھر جن سے انھوں نے استفادہ کیا ہے۔ سید احمد غریب کا ذکر کرتے ہوئے سید کمال سنبھلی لکھتے ہیں:

''وہ کمر جھکے ہوئے بوڑھے تھے۔ صاحب اخلاق وکرم اور علم وعمل میں یکتا تھے۔ میں نوجوان تھا ان کی خدمت میں اکثر حاضر ہوتا۔ وہ مجھے ہمیشہ مروت اور صفت احسان کی تلقین کرتے اور دل آزاری جو ایک بدترین برائی ہے اس سے منع فرماتے اور یہ شعر پڑھتے:

در راہ خدا دو کعبہ آمد منزل — یک کعبۂ صورتست و یک کعبۂ دل
تا بتوانی زیارت دلہا کن — کافزون بود از کعبہ قلوب مقبل

ترجمہ: خدا کے راستے میں دو کعبے آتے ہیں۔ ایک تو عمارت کعبہ ہے اور دوسرا کعبہ انسان کا دل ہے۔ تجھ سے جہاں تک ہو سکے دلوں کی زیارت (دلجوئی) کر کیونکہ خانہ کعبہ سے زیادہ مقبول ہے انسان کا دل۔[۱۳]

تذکرہ 'اسراریہ' میں ایک دلچسپ بات یہ ہے کہ سید کمال سنبھلی نے ہندو جوگیوں کے بارے میں بھی ذکر کیا ہے۔ ہندو جوگیوں میں دو نام بڑے اہم ہیں جن کا تذکرہ اسراریہ میں خصوصی طور پر کیا گیا ہے۔ ان میں ایک کا نام شاہ بھوانی سنبھلی ہے جو کہ بعد میں مسلمان ہو گئے تھے اور دوسرے نارائن بیراگی (فرید آباد) ہیں جو کہ صوفیہ کے عقیدتمند اور پہنچے ہوئے بزرگ مانے گئے ہیں۔

سید کمال سنبھلی نے اپنے مقام پیدائش سنبھل کے بھی ۳۴ رصوفیہ اور ۲۲ رشعراء کا ذکر ''اسراریہ'' میں کیا ہے۔ ان میں شیخ حاتم سنبھلی، شیخ تاج الدین سنبھلی، شیخ فتح اللہ سنبھلی، شیخ عبداللہ تلنبی، مشفی سنبھلی، شیخی سنبھلی، خواجہ محمد یعقوب وغیرہ کے نام شامل ہیں۔ ان میں مشفی سنبھلی اور شیخی سنبھلی ایسے نام ہیں جن کا ذکر کہیں اور نہیں ملتا۔ یہاں تک کہ تذکرہ حسینی میں بھی نہیں۔ سنبھل کے ہی سید جمال الدین کے بارے میں سید کمال سنبھلی لکھتے ہیں:

''سید جمال الدین فقیر طبیعت بزرگ تھے اور فارسی میں شعر کہتے تھے ان کے بعد ان کی اولادوں میں بھی شعر گوئی کا ذوق تھا''[۱۴]

۱۰۶۷ھ کے ایک بزرگ سید میر سرسوی کا ذکر کرتے ہوئے سید کمال سنبھلی لکھتے ہیں کہ یہ قطب الدین کے ہم عصر تھے جنھیں کشف وکرامات کے ساتھ شعر گوئی میں بھی کمال حاصل تھا۔[۱۵]

سید محمد کمال سنبھلی خود ایک اچھے فارسی کے شاعر تھے ساتھ ہی ہندی میں بھی شعر کہتے تھے۔ رستم خاں دکنی کی فوج میں ملازمت کے درمیان انھوں نے سنبھل مراد آباد شاہ راہ پر واقع قلعہ فیروز پور میں بھی قیام کیا تھا۔

اس قلعہ کو شاہ ولایت کی نسل کے میراں سید فیروز نے تعمیر کرایا تھا جو کہ رستم خاں دکنی کے دیوان تھے۔ سید کمال سنبھلی نے قلعہ فیروز پور اور اس کے باغات نیز عمارات کی تعریف اپنی رباعیوں میں کی ہے ان کی ایک رباعی یہاں پیش کی جارہی ہے:

فیرورزپور است یا کہ فردوس برین
معمورہ هند گشته و فخر زمین
هر قصر وی از قصر جنان دارد نشان
هر باغ وی باغ ارم برده رهین [16]

سید کمال حضرت شاہ ابن کے امروہہ واقع مزار پر ہر سال عرس کے موقع پر ضرور شرکت کرتے تھے۔ انھوں نے اسراریہ میں کئی ایسے بزرگوں کے بارے میں تحریر کیا ہے جو کہ اس عرس میں دور دراز کے علاقوں سے آیا کرتے تھے۔ وہ سید ضیا الدین جونپوری کے بارے میں لکھتے ہیں:

"من آن سید ضیاء الدین دارد امروهه دیده ام هنگامۂ عرس شیخ ابن سروپا برهنه"
ترجمہ: میں نے ان سید ضیا الدین کو اولاً امروہہ میں حضرت شیخ ان کے عرس کے موقع پر دیکھا تھا۔ سروپا برہنہ تھے۔ [17]

سید محمد کمال نے شاہ ولایت کے مزار پر بچھو کے ڈنک نہ مارنے کے بارے میں 'اسراریہ' میں دلچسپ معلومات فراہم کی ہیں۔ وہ ایک حیران کرنے والی بات کا ذکر کچھ اس طرح کرتے ہیں:

''راقم الحروف یعنی (سید کمال سنبھلی ولد سید لعل مولف اسراریہ) درگاہ شاہ ولایت کے بچھوؤں کو سنبھل تک لے آیا یہاں بھی وہ کسی کو نہیں کاٹتے۔ لوگ جگہ جگہ لے جاتے ہیں مگر کہیں یہ ڈنک نہیں مارتے۔'' [18]

تذکرہ کو ترتیب دیتے وقت اس کی طرز کے متعلق حنیف نقوی 'شعرائے اردو کے تذکرے' میں رقم طراز ہیں:

''بعض تذکرے ایسے بھی ملتے ہیں جو ترتیب کے لحاظ سے کسی خاص نظم وضبط کے پابند نہیں۔ ان تذکروں میں شعراء کے درمیان تقدیم وتاخیر کا فیصلہ مولف کی ذاتی پسند یا حالات وکلام کی دستیابی کے مواقع پر منحصر رہا ہے۔'' [19]

تذکرہ 'اسراریہ' کے طرز ترتیب پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بھی مؤلف کی پسند، حالات اور کلام کی دستیابی کے مطابق ہی صوفیہ وشعراء کے درمیان تقدیم وتاخیر کا نظم کیا گیا ہے۔ سید کمال نے روایات کے مطابق حروف تہجی یا ردیف کے مطابق تذکرہ کو ترتیب نہیں دیا ہے اور نہ ہی اس میں دور، فصل یا باب وغیرہ کا اہتمام کیا ہے۔ تذکرہ کو ذاتی پسند کے اعتبار سے بنا کسی ترتیب کے سیدھے ہی شروع کر دیا گیا

ہے۔ کہیں کہیں یہ ضرور لگتا ہے کہ ترتیب میں بزرگوں کی عمر اور مرتبے کو ذہن میں رکھ کر ترتیب دیا گیا ہے لیکن جگہ جگہ یہ ربط ٹوٹتا بھی محسوس ہوتا ہے۔

تذکرہ کا آغاز سید کمال سنبھلی نے اپنے پیرو مرشد خواجہ عبداللہ خرد کے حالات کے بیان سے کیا ہے اور بعد میں خواجہ کلاں شیخ عبداللہ کا ذکر کیا گیا ہے۔ یہ دونوں بزرگ خواجہ باقی باللہ کے بیٹے ہیں جنھیں خواجہ باقی باللہ کے انتقال کے قریب شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانیؒ کے زیر نگرانی دے دیا گیا تھا۔ سید کمال نے اپنے پیرو مرشد کی عقیدت میں خواجہ خرد کا تذکرہ پہلے اور شیخ احمد سرہندی کا ذکر بعد میں کیا ہے۔ حالانکہ اصولاً انھیں شیخ احمد سرہندیؒ کا ذکر پہلے کرنا چاہیے تھا۔ اسی طرح کئی جگہ بزرگی کا لحاظ نہیں رکھا گیا ہے بلکہ مواد کی فراہمی اور ذاتی پسند کو ترجیح دی گئی ہے۔

مؤلف اسراریہ سید کمال سنبھلی نے خواجہ خرد کی زندگی کو ذرا تفصیل سے لکھا ہے۔ جگہ جگہ 'شیخ من گفتا' کہہ کر ان کے ملفوظات بیان کیے ہیں۔ ان کی دستی تحریروں کو جن میں معارف وحقائق ہیں اپنی کتاب میں بکثرت نقل کیا ہے۔ ان کے اخلاق وعادات پر سیر حاصل گفتگو کی ہے۔ چشم دید کرامات کو بھی لکھا ہے۔ یہاں تک کہ اپنے شیخ کی شوریدگی و جوش عشق کے واقعات کو بے تکلفانہ لکھا ہے۔ خواجہ خرد کا غلبۂ عشق کے زمانے میں امروہہ میں مدتوں قیام کرنا اسراریہ کے ذریعہ ہی پتہ لگا۔ وفات سے ایک سال قبل خواجہ خردؒ کی سنبھل میں تشریف آوری کا بھی پتہ اسی تذکرہ سے چلتا ہے۔ اس کتاب سے ایک اور دلچسپ بات پتہ لگتی ہے کہ سید کمال اپنے شیخ کے صرف مرید ہی نہیں تھے بلکہ ان کے ایک خاص مصاحب و دوست بھی تھے۔[۲۰] اگر ان کے دیگر حالات کے علاوہ تاریخ پیدائش، عمر، تاریخ وفات مع تفصیل ماہ و یوم اور مرض وفات کے واقعات اگر اسراریہ میں درج نہیں ہوتے تو شاید وہ کسی دوسرے ذریعہ سے معلوم نہیں ہو پاتے۔ خواجہ خرد کا وصال ۱۰۷۴ھ میں ہوا جب کہ ولادت کا سال ۱۰۱۰ھ ہے۔ لفظ ''رضی'' تاریخ پیدائش ہے۔

خواجہ عبداللہ المعروف بہ خواجہ کلاں خواجہ باقی باللہ کے بیٹے ہیں۔ آپ نے خواجہ حسام الدینؒ کی صحبت پائی تھی۔ علوم ظاہری وباطنی کے عالم تھے۔ ان کے اخلاق بہت اونچے اور فضائل وکمالات بیش از حوصلہ بیان ہیں[۲۱]۔ خواجہ کلاں کا وصال ۱۰۷۳ھ میں ہوا۔ ان کی وفات پر سید کمال سنبھلی نے تاریخی قطعہ کہا:

کمال از پی سالِ وصال آن خواجہ
چو فکر کرد شد آن خواجہ کلاں بر گفت
۱۰۷۳ھ

سید کمال سنبھلی اگرچہ خود سلسلہ نقشبندیہ و قادریہ سے وابستہ تھے لیکن انھوں نے 'اسراریہ کشف صوفیہ'

میں تقریباً سبھی سلاسل صوفیہ کا ذکر کیا ہے اور نہایت مناسب انداز میں کیا ہے حالانکہ وہ سلسلہ نقشبندی کو افضل بھی مانتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں:

''عقل مندوں کے نزدیک دین محمدیؐ تمام دینوں میں ممتاز ہے اور بوحنیفہ کا مسلک تمام مسالک میں افضل ہے۔ سلسلہ نقشبندی تمام سلاسل سے الگ ہے اور نقشبندی بزرگ تمام بزرگوں پر فوقیت رکھتے ہیں۔''[۲۲]

ٹھیک اسی طرح خواجہ عبداللہ خردؒ اپنے مرید سید کمال سنبھلی کو نصیحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''اپنے ظاہر کو امور شریعت سے اور باطن کو نسبت نقشبندی سے سجانا تمام نعمتوں سے افضل ہے''

اسرار یہ کشف صوفیہ کے مطالعہ سے یہ بھی پتہ لگتا ہے کہ سید کمال سنبھلی کا طرز تحریر بڑا دلکش اور عجیب ہے۔ بات سے بات نکالنے کا ہنر وہ خوب جانتے ہیں۔ ایک بات کہتے کہتے اگر کوئی دوسری ضروری بات یاد آگئی ہے تو ساتھ ہی ساتھ اس کا ذکر بھی چھیڑ دیتے ہیں لیکن اس حسن کے ساتھ کہ تحریر بدمزہ نہ ہو جائے۔ تذکرہ میں تاریخی احوال تو ملتے ہیں لیکن ان کی حیثیت ضمنی ہے۔ چونکہ فوج کی ملازمت میں رہے اس لئے بہت سے تاریخی احوال جگہ پا گئے ہیں حالانکہ سید کمال سنبھلی کا مقصد محض تذکرہ لکھنا تھا۔ بعض صوفیہ کا تذکرہ نہایت طویل ہے اور یہ دس صفحات تک پہنچ گیا ہے جب کہ کچھ صوفیہ کو محض ایک سے بھی کم صفحے پر ہی تمام کر دیا گیا ہے۔ اس طرح یہاں بھی ذاتی پسند اور مواد کی فراہمی اہم وجہ معلوم ہوتی ہے۔

اسرار یہ کشف صوفیہ کے مطالعہ سے یہ بات واضح طور پر سامنے آتی ہے کہ اس تذکرہ کے ہر ورق پر بیش بہا جواہر پارے اور در نایاب بکھرے پڑے ہیں جس کی قدر و قیمت کا اندازہ صاحب دل ہی لگا سکتے ہیں۔ کاش کہ اسرار یہ کے نسخوں کو محفوظ رکھا جا سکے اور سب سے زیادہ اہم تو یہ ہے کہ اس کی اشاعت کو ممکن بنایا جا سکے تو یہ ایک عظیم کارنامہ ہوگا۔

حوالہ:


۱- 'سرکار' کی اصطلاح اس زمانہ میں علاقائی تقسیم سے عبارت تھی نہ کہ حکومت سے

۲- تاریخ امروہہ، محمود احمد عباسی، ص ۵۰

۳- المنجد اللغہ طبع جدید، ص ۲۳۶

۴- سفرنامہ مصر و روم و شام۔ علامہ شبلی نعمانی، ص ۱۴، ۲۲

۵- ایضاً، ص ۱۵۵

۶- شعرائے اردو کے تذکرے۔ حنیف نقوی، ص ۱۴

۷-اسراریہ کشف صوفیہ۔ایک تعارف،ڈاکٹر مصباح احمد صدیقی،مضمون ضیاءوجیہ شمارہ جنوری ۲۰۱۲ء ص ۳۲

۸-اسراریہ کشف صوفیہ۔ایک تعارف۔ڈاکٹر مصباح احمد صدیقی مضمون ضیاوجیہ شمارہ جنوری

۹-اسراریہ کشف صوفیہ۔ایک تعارف۔ڈاکٹر مصباح احمد صدیقی مضمون ضیاوجیہ شمارہ جنوری

۱۰-تاریخ امروہہ،محمود احمد عباسی،ص ۵۳

۱۱-مضمون اخبار صحافت بہ عنوان قلعہ سنبھل میراں سید فیروز کا مقبرہ از قیصر مبین نقوی (تاریخ ۱۷رجولائی ۲۰۱۱ء)

۱۲-تذکرہ خواجہ باقی باللہ مع صاحبزادگان وخلفاء از مولانا نسیم احمد فریدی امروہوی ص ۴۲

۱۳-ضیاءوجیہ شمارہ جنوری ۲۰۱۲ء مضمون ''اسراریہ کشف صوفیہ''ایک تعارف از ڈاکٹر مصباح صدیقی

۱۴-ایضا

۱۵-اسرار کشف صوفیہ مرتبہ ڈاکٹر مصباح صدیقی،ص ۱۱۱

۱۶-ایضا،ص ۱۱۲

۱۷-مضمون ''قلعہ سنبھل میراں سید فیروز''از قیصر مبین نقوی،۱۷جولائی ۲۰۱۱ء

۱۸-تاریخ امروہہ از محمود احمد عباسی ص

۱۹-ایضا

۲۰-شعرائے اردو کے تذکرے،از حنیف نقوی،ص ۳۹

۲۱-تذکرہ خواجہ باقی باللہ،از مولانا نسیم احمد فریدی امروہوی،ص ۴۳

۲۲-ایضا،ص ۵۵

۲۳-اسراریہ کشف صوفیہ تصحیح متن از ڈاکٹر مصباح احمد صدیقی،ص ۳۸



# عہد شاہجہانی کے علماء وفضلاء: تذکرہ طبقات شاہجہانی کے حوالے سے

محمد قمر عالم*

تذکرہ طبقات شاہجہانی (تالیف ۱۰۴۶ھ/ مطابق ۱۶۳۶ء) عہد شاہجہانی میں تالیف کیا گیا ایک اہم ومعتبر تذکرہ ہے جس کے مولف محمد صادق ہیں۔ محمد صادق کی خواہش تھی کہ وہ نامور سادات، مشائخ، اولیاء، علماء، حکماء، فضلاء، شعراء وادباء کے احوال وآثار یکجا کریں۔ چنانچہ اسی خواہش کے پیش نظر انہوں نے مختلف تذکروں اور تاریخی کتابوں کے حوالے سے عہد تیموریان ہند یعنی امیر تیمور سے لے کر اپنے عہد یعنی عہد شاہجہانی تک کے مشائخ، اصفیاء، علماء، فضلاء وشعراء کے بارے میں قابل ستائش اطلاعات ''طبقات شاہجہانی'' کی شکل میں پیش کیں۔

مقالہ ہذا میں اسی نایاب تذکرے کے حوالے سے عہد شاہجہانی کے علماء وفضلاء کا تعارف پیش کیا جا رہا ہے۔ راقم کی اطلاع کے مطابق طبقات شاہجہانی کے کئی نسخے ہندوستان کے مختلف کتب خانوں میں دستیاب ہیں۔ 'طبقات شاہجہانی' ایک مکمل نسخہ مولانا آزاد لائبریری علی گڑھ میں، ایک نسخہ شعبۂ تاریخ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں (مکمل)، ایک نسخہ مولانا آزاد عربی وفارسی انسٹیٹیوٹ ٹونک راجستھان میں (مکمل)، اور ایک نسخہ اورینٹل مینسکرپٹ لائبریری حیدرآباد میں (ناقص الآخر) موجود ہے۔

راقم نے اس مقالہ میں مولانا آزاد لائبریری علی گڑھ کے خطی نسخے سے استفادہ کرتے ہوئے عہد شاہجہانی کے علماء وفضلاء کے متعلق اطلاعات بہم پہنچانے کی سعی کی ہے۔ یہ قلمی نسخہ مولانا آزاد لائبریری میں حبیب گنج کلکشن نمبر 22/46/1.2 سے اندراج ہے۔ نسخہ مکمل ہونے کے ساتھ دو حصوں میں تقسیم ہے۔ اول حصہ صفحہ ۱ سے ۲۷۱ تک اور دوسرا حصہ صفحہ ۲۷۴ سے ۵۴۸ تک ہے۔ اس کے علاوہ نسخہ میں موجودہ تمام اشخاص کی فہرست مخطوطہ کی شکل میں الگ سے بھی اسی نمبر سے دستیاب ہے۔ نسخہ کے کل صفحات کی تعداد ۵۴۸ ہے۔ ہر صفحہ پر ۱۹ سطور موجود ہیں۔ نسخہ اچھی حالت میں ہے کہیں سے بھی بوسیدہ نظر نہیں آتا ہے، خط نستعلیق اور تحریر صاف ستھری ہے۔

---

* گیسٹ فیکلٹی، شعبۂ فارسی، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

تذکرہ طبقات شاہجہانی دس طبقات اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے:

طبقۂ اول میں امیر تیمور، طبقۂ دوم میں میران شاہ و شاہرخ میرزا، طبقۂ سوم میں میرزا سلطان، طبقۂ چہارم ابوسعید میرزا، طبقۂ پنجم عمر شیخ مرزا، طبقۂ ششم ظہیر الدین محمد بابر، طبقۂ ہفتم نصیر الدین محمد ہمایوں، طبقۂ ہشتم جلال الدین محمد اکبر، طبقۂ نہم نور الدین محمد جہانگیر، اور طبقۂ دہم میں شہاب الدین محمد شاہجہاں کے عہد سلطنت کے مشائخ، سادات، اصفیاء، اولیاء، علماء، فضلاء، ادباء اور شعراء کے احوال و آثار بیان کئے گئے ہیں۔ مؤلف نے ہر طبقہ کو تین باب میں منقسم کیا ہے۔

باب اول میں سادات، مشائخ و اولیاء، باب دوم میں علماء و فضلاء و حکماء اور باب سوم میں ادباء و شعراء کے احوال و آثار درج ہیں۔

جیسا کہ قبلاً ذکر کیا گیا کہ طبقات شاہجہانی کا دسواں طبقہ عہد شاہجہانی سے متعلق ہے لہٰذا اسی طبقہ کے دوسرے باب میں موجودہ شاہجہاں کے عہد کے علماء و فضلاء و حکماء کا تعارف ذیل میں پیش کیا جا رہا ہے:

**افضل خاں:** افضل خاں عہد شاہجہانی کے نامور علماء میں سے تھے، آپ علامۂ روزگار و یگانۂ آفاق اور علم و دانش میں بے نظیر وقت مانے جاتے تھے۔ سالہا برہان پور میں درس و تدریس میں مشغول رہے جہاں پر بہت سارے طالب علموں نے آپ سے کسب فیض کر کے دانش وری کے اعلیٰ مرتبہ کو حاصل کیا۔ آپ اکثر اوقات خلق خدا کی خدمات میں مصروف رہتے اور سب کو اپنی شفقتوں سے خوب نوازتے تھے۔ صاحب طبقات شاہجہانی لکھتے ہیں:

> "پیش از آن کہ بہ مرتبۂ جملة الملکی رسد مرزا شکر اللّٰہ نام داشت ...... اگر نظام الملك و ابن عباد کہ وزرای دانش پرور بودہ اند درین زمان بودندی طریقۂ وزارت و کار آگہی از وی سبق گرفتندی. اللّٰہ تعالیٰ در عمر و دولت وی برکت دہاد."

(طبقات شاہجہانی، ق ۵۲۰)

**مولانا عبدالحکیم:** ہندوستان کے عظیم علماء میں سے تھے۔ تمام علوم و فنون میں آپ کو بڑی دسترس حاصل تھی۔ آپ نے سیالکوٹ میں رہ کر تمام عمر درس و تدریس میں بسر کی۔ مولانا عبدالحکیم کی علمیت اور شہرت کا یہ عالم تھا کہ تشنگان علم و فضل آپ کی درس گاہ میں شامل ہونے کے لئے دور دراز سے کھنچے چلے آتے تھے۔ انہوں نے اپنی علمیت و فضیلت کی بدولت بہت کم مدت میں ایک بلند مقام حاصل کر لیا تھا۔ درویشوں اور صالحوں سے خلوص و محبت رکھتے تھے۔ بقول صاحب طبقات:

> "بہ درویشان و صالحان اعتقاد و اخلاص عظیم دارد و باوجود کمال دانش و بینش بہ این طایفہ در مقام نیازمندی و شکستگی

است. تقریر و تحریر خوب دارد و بر شرح عقائد و مطول حواشی نوشته فی الجمله عالم علماء هند است، خداش در عمر برکت دهد."(ق..۵۲۱)

**مولانا محمد فاضل بدخشی:** مولانا محمد فاضل بدخشی نے علوم عقلیہ ونقلیہ کی تحصیل سمرقند و بخارا میں کی۔آپ کے استاد ملا صادق حلوائی اپنے علم وفضل وکمال کی وجہ سے یگانۂ روزگار تسلیم کئے جاتے تھے۔مولانا محمد فاضل حضرت مولانا خواجگی کے مرید اور حضرت خواجہ محمد باقی نقشبندی اویسی کے پیر بھائی تھے۔صاحب طبقات کا فرماتے ہیں:

"در ایران و توران و هندوستان چندی مثل وی خواهند بود. مولویت وی بر کمال است و از درویشی و صحبت درویشان بهره عظیم دارد...... و گویند اجازت و رخصت ارشاد نیز دارد لیکن خود را در لباس علم پوشیده می دارد."(ق..۵۲۱-۵۲۲)

**قاضی اسلم ہروی:** قاضی اسلم ہروی عہد شاہجہانی کے ممتاز علماء میں سے تھے۔آپ کئی سالوں تک ہندوستان کے قاضی القضاۃ کے عہدے پر بھی مامور رہے۔تمام علوم متداولہ میں واقفیت رکھتے تھے اور علم فقہ وحدیث وعلوم دین میں مکمل دست رس تھی۔آپ ایک بلند پایہ درجہ کے عالم ہونے کے ساتھ بڑے پاک طینت بزرگ تھے۔خلائق عام میں فرشتہ بصورت انسان مشہور تھے۔آپ کی بزرگی ورع وتقویٰ و پرہیز گاری آپ کے نورانی چہرے سے ظاہر ہوتی تھی۔بادشاہ نورالدین جہانگیر نے آپ کو کابل سے بلا کر حکومت کے قضائے اردو معلّٰی کے ممتاز منصب پر فائز کیا تھا اور جب بادشاہ شاہجہاں نے تخت سلطنت مغلیہ کا تاج اپنے سر رکھا تو انہیں ان کے قدیم منصب پر بحال رکھا۔صاحب طبقات رقم طراز ہیں:

"سالهاست که اقضی القضاة ممالك هندوستان است و رعایت طریقهٔ امانت و دیانت در قضایا چنانچه باید بجا می آرد و مهمات بندگان حق سبحانه به کفایت می رساند و نیت وی مصروف آنست که بکسی فائده برساند، پشت و پناه اهل اسلام اوست."(ق..۵۲۲)

**خواجہ میرگی:** خواجہ میرگی شیخ فصیح الدین کے بیٹے تھے، یہ اپنے زمانہ کے بڑے بزگوں میں تھے۔علم و دانش میں پایۂ عالی رکھتے تھے اور فقہ میں ان کا مرتبہ بلند تھا۔بادشاہ جہانگیر نے آپ کی علمیت وفضیلت کی بدولت مفتی اردوئے معلّٰی کے عہدہ پر فائز کیا تھا۔جب بادشاہ شاہجہاں نے حکومت کی باگ ڈور سنبھالی تو اس نے بھی خواجہ صاحب کی علمیت ولیاقت سے متاثر ہوکر ان کو ان منصب پر بحال رکھا۔صاحب طبقات فرماتے ہیں:

"چون حضرت صاحب قران ثانی بر تخت کامرانی جلوس نمودند و جوهر وی را دیدند بخدمت نور حدقهٔ سلطنت و نور حدقهٔ مملکت رواج بخش دین و ملت شهزاده بزرگ معنیٰ و صورت داراشکوه تعین کردند بتعلیم شاهزادهٔ عالمیان اشتغال دارد و بسا مهمات محتاجان و اهل استحقاق می آرد و همتش مصروف آنست که بخلق خدا فائده رساند." (ق. ۵۲۲-۵۲۳)

**ملاعبدالسلام:** ملاعبدالسلام عہد شاہجہانی میں ہندوستان کے مشہور و معروف علماء و فضلاء میں سے تھے اور علم فقہ و اصول و معنی و بیان پر مکمل قدرت رکھتے تھے۔ فقہ کے اصول میں آپ نے ایک تصنیف یادگار چھوڑی ہے۔ آپ بادشاہ شاہجہاں کے دربار میں ملازمت کرتے تھے لیکن جب بادشاہ کو آپ کی علمیت و فضیلت کے بارے میں پتہ چلا تو اس نے آپ کو مفتی اردوئے معلّی کے عہدہ پر فائز کر دیا۔ ملاعبدالسلام اپنے اس عہدہ کو بخوبی انجام دینے کے ساتھ ساتھ درس و تدریس کا شغل بھی رکھتے تھے۔ درویشانہ صفت کے مالک تھے، مثل طالب علموں کے کبھی بحث و مباحثہ نہیں کرتے تھے۔ جب تحصیل علم سے فارغ ہوئے تو کچھ دنوں تک خواجہ محمد باقی قدس سرہ کی ملازمت کی اور ان کی صحبت سے فیض حاصل کیا۔

**مولانا حسن دہلوی:** مولانا حسن عہد شاہجہانی میں موجودہ دہلی کے نامور علماء و فضلاء میں سے تھے۔ آپ علم و فضل میں یگانۂ روزگار تھے۔ مولانا حسن شیخ چایلدہ سہنوگی کے مرید اور قاضی محمد یزدی کے شاگرد عزیز تھے۔ ایام جوانی سے ہی عبادت و ریاضت میں مصروف رہتے ساتھ ہی عارفانہ اشعار بھی کہا کرتے تھے۔ صاحب طبقات فرماتے ہیں:

"از عرفان و علم و شعر نصیبه کلی دارد و شعر های وی اکثر درویشان واقع شده و شاعرانه نیز هست. خال راقم طبقات است و علم و دانش وی بحدی است که بعضی از فضلای معتبر در مدح وی گفته، شعر:

گوش دار این جا یکی رنگین سخن — از وحید الدهر مخدومی حسن
آن حسن نی که اندرین دارالفنا — بود در عهد نظام الاولیاء
آن حسن که امروز با صد آب و تاب — روز و شب تابان بود چون آفتاب
حسن معنوی را جمال معنوی — از کمالاتش کمال معنوی
شرح علم و حلم آن واله سروش — می نه گنجد در ضمیر عقل و هوش

(ق. ۵۲۳-۵۲۴)

**شیخ ابوالمکارم:** شیخ مبارک ناگوری کے بیٹے اور شیخ ابوالفضل اور ابوفیض کے بھائی تھے. آپ کی طبیعت کا میلان اپنے بھائیوں اور خاندان کے برعکس صلاح وتقویٰ کی طرف زیادہ تھا۔ علم ودانش میں مکمل دسترس رکھتے تھے۔ آپ نے مسلک حنفیہ کے عقائد وضوابط سے متعلق ایک تفسیر لکھی تھی، جو کہ لوگوں میں بہت مقبول ہوئی۔ شیخ ابوالمکام سنہ ۱۰۴۴ھ میں اس دنیا سے رخصت ہوگئے۔ صاحب طبقات فرماتے ہیں:

"پسر شیخ مبارک خضر است و برادر شیخ ابوالفضل و شیخ فیضی مسلمان و پاک مذهب بود و بر خلاف روش برادران و قبیلهٔ خود بصلاح و تقویٰ میل داشت" (ق..۵۲۵)

**شیخ نورالحق:** شیخ نورالحق مشہور عالم وفاضل شیخ عبدالحق دہلوی کے پسر عزیز تھے۔ آپ کو علوم صوری ومعنوی میں کمال حاصل تھا، جس کی بدولت والد بزرگوار کے بھی نور نظر تھے، والد کی نظر عنایت کے سبب ہی علم وفضل کے اعلیٰ مرتبہ کو حاصل کر کے مقبول خاص وعام ہوئے۔ طبیعت کا تمام میلان درویشوں اور عارفوں کی صحبت حاصل کرنے میں رہتا تھا۔ خواجہ محمد باقی نقشبندی اویسی سے آپ خاص لگاؤ رکھتے تھے اور حضرت خواجہ خود بھی شیخ نورالحق کو بہت پسند کیا کرتے تھے۔ ایک مدت تک اپنے والد بزرگوار کی خانقاہ میں رہ کر درس وتدریس کے کام انجام دیے۔ بادشاہ شاہجہاں نے آپ کی علمی لیاقت سے متاثر ہوکر اکبرآباد کا قاضی مقرر کر دیا تھا۔ اس کے بعد آپ نے اپنی تمام عمر اکبرآباد میں ہی بسر کی۔ صاحب طبقات رقم طراز ہیں:

"آن جناب چنانچه جامع علوم متدواله است از شعر و انشاء نیز بحظ وافر محتظی است. این شعرها از اوست که بطریق استشهاد نوشته شد:

| | |
|---|---|
| شب ساقی از آن بزم که در جام طرب کرد | آتش بعجم ورزد و تاراج عرب کرد |
| مستانه بدامان تو دستی زده بودیم | این عقل جهول آمد و تلقین ادب کرد |

(ق..۵۲۶)

**میاں محمد شاکر دہلوی:** میاں محمد شاکر، شیخ عبدالعزیز کی اولاد میں سے تھے۔ آپ عہد شاہجہانی میں دہلی کے مشائخ کبار میں شمار کیے جاتے تھے۔ علوم متداولہ شیخ قطب عالم ولد شیخ عبدالعزیز سے حاصل کیا۔ صاحب طبقات لکھتے ہیں:

"در علم و دانش امروز در دهلی انگشت نماست و بدرستی طبع و پاکی فطرت اشتهار دارد، طلبه علم از درس وی محظوظ و مسرور اند و جمعیتی که امروز در درسگاه است جای دیگر

نیست، باوجود این اوصاف از مروت و آشنائی که برای خدا باشد
بوی بمشام وی نرسیده و حقوق آشنایی را اصلاً در نظر ندارد،
عمرش باد." (ق..۵۲۶)

**شیخ محمد مدرس:** شیخ محمد مدرس ماہر علم حدیث اور معروف بزرگ شیخ بہلول محدث کے صاحبزادے تھے۔ آپ علم و دانش میں یگانۂ روزگار ہونے کے ساتھ تمام علوم میں مکمل مہارت رکھتے تھے۔ درس وتدریس آپ کا اصل مشغلہ تھا، آپ کی درس میں حاضر ہونے والے شاگردوں نے بھی یہاں سے فراغت کے بعد علم و دانش میں بلند مرتبے حاصل کیے۔

**شیخ عبدالنبی اکبرآبادی:** شیخ عبدالنبی کو ان کی علمی لیاقت اور فضیلت کی بناء پر عجوبۂ روزگار و نادرۂ زمانہ تسلیم کیا جاتا تھا۔ علوم غریبہ میں مہارت رکھنے کے ساتھ علم جفر و ہندسہ وحساب میں تمام واقفیت رکھتے تھے۔ صاحب طبقات لکھتے ہیں:

"می گویند تفسیری نوشته که فضلا و علما آن را می پسندند و
در بعضی علوم رسائل تصنیف کرده که اهل فراست و کیاست
از آن محظوظ توانند شد." (ق..۵۲۷)

**شیخ وجیہ الدین:** عہد شاہجہانی کے صاحب علم وعمل شخصیات میں سے تھے۔ آپ کے والد محترم کا نام شیخ نصیر الدین تھا جو کہ اپنے عہد کے بڑے مشائخ میں شمار ہوتے تھے۔ شیخ وجیہ الدین نے اپنے پدر بزرگوار سے ہی تعلیم حاصل کر کے اس کو درجۂ کمال تک پہنچایا والد کے انتقال کے بعد ان کے سجادہ وخلیفہ بنے چنانچہ آپ نے سجادگی کے حق کو بڑی خوبی کے ساتھ ادا کیا ساتھ ہی درس وتدریس کے فرائض بھی بخوبی انجام دیتے رہے۔

**میر شمس الدین علی خلخالی:** میر شمس الدین علی عہد شاہجہانی کے معتبر دانش وروں میں سے تھے۔ آپ علم و دانش میں عالی درجہ رکھتے تھے۔ جس وقت صاحبقران ثانی بادشاہ شاہجہاں نے مدرسوں کا تعین کیا تھا تو میر شمس الدین کو بھی اکبر آباد کے ایک مدرسہ کا مدرس بنایا تھا۔ آپ نے طویل مدت تک درس وتدریس میں مشغول رہے اور طالب علموں کو محظوظ کرتے رہے۔ ۱۰۴۰ھ میں اس دنیا سے رخصت ہو گئے۔ آپ کی تصانیف میں ایک رسالہ علم حساب کے موضوع پر یادگار مانا جاتا ہے۔

**شیخ احمد گوجر:** شیخ احمد گوجر لاہور کے مدرّسوں میں سے تھے اور علم و دانش میں بلند مرتبہ رکھتے تھے۔ تدریس کے دوران ہی آپ کو درویشوں اور عارفوں کی صحبت کی طلب پیدا ہوئی جس کی وجہ سے تدریس کو ترک کر کے عارفوں اور درویشوں کی صحبت اختیار کی۔ صاحب طبقات فرماتے ہیں:

"می گویند او را جذبۂ رسیده و ترک تدریس کرده در طلب

درویشان و عارفانمی گردد و حق سبحانه بمقتضای عاقبت جوینده یابنده بود. او را بمقصدی که دامن گیر وقت او شده برساند و چنانچه از علم ظاهری بهره ور کرده از علم باطنی بهره ور گرداند.“ (ص ۵۲۸)

**ملا طاہر لاہوری:** ملا طاہر عہد شاہجہانی میں حکومت کی جانب سے متعین علماء میں سے تھے۔ علم وفضل میں مہارت رکھتے تھے۔ آپ نے ملا جمال تلوی کی شاگردی میں رہ کر علوم متداولہ کو حاصل کیا۔ علم حاصل کرنے کے بعد طبیعت میں راہ سلوک اختیار کرنے کا جذبہ پیدا ہوا جس کو حاصل کرنے کے لئے شیخ احمد فاروقی سرہندی کی خدمت میں حاضر ہو کر خوب ریاضت ومجاہدات کر کے حضرت کی خلافت حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے۔ اس کے بعد آپ نے لاہور میں ایک گوشہ میں بیٹھ کر طالبان راہ حق کو خوب فیضیاب کیا۔ ۱۰۳۸ھ یعنی اوائل جلوس شاہجہاں بادشاہ میں آپ نے اس دنیا سے رخصت اختیار کی۔

**ملا حیدر دہلوی:** ملا حیدر دہلوی عہد شاہجہانی کے نامور علماء میں سے تھے۔ صاحب طبقات شاہجہانی (محمد صادق) کے خالہ زاد بھائی تھے، ان کی علمیت وفضیلت کا یہ عالم تھا کہ بچپن میں تمام علوم وفنون میں مہارت حاصل کر نے کے ساتھ ساتھ قرآن کریم کو حفظ بھی کر لیا تھا۔

**مولانا مبارک کنبوہ دہلوی:** مولانا محمد کنبوہ تمام علوم وفنون میں کامل دستگاہ رکھتے تھے۔ علاوہ ازیں وہ علوم جو اس وقت دہلی میں رائج نہ تھے ان کی تکمیل اکبر آباد جا کر کی اور علوم وفنون کی تکمیل کے بعد شیخ الہ داد امروہی کے مریدین میں شامل ہو گئے۔ آپ درویشانہ اخلاق واوصاف کے مالک تھے اور ۱۰۴۰ھ میں وفات پائی۔

**ملا رفیع الدین کنبوہ دہلوی:** دہلی کے اکابرین میں سے تھے، علم ودانش میں شیخ محمد مدرس اور شیخ مبارک کے ہم پلہ تھے۔ آپ نے دہلی میں رہ کر شیخ مفائض اور شیخ محبوب اللہ سے علوم متعارفہ کی تحصیل کی اور کچھ مدت تک درس و تدریس کا مشغلہ بھی جاری رہا۔ اسی دوران ان پر درویشی کا غلبہ ہوا اور اذکار واوراد میں مشغول رہ کر درس وتدریس کے سلسلہ کو منقطع کر دیا اور زیادہ تر اوقات دریا کے کنارے عبادت وریاضت میں گزارنے لگے۔

**شیخ محمد ہاشم:** آپ شیخ عبدالحق دہلوی کی اولاد میں سے تھے، علم وفضل میں اعلیٰ منصب پر فائض تھے۔ علم حدیث، تفسیر، سیر وتواریخ، اسماء الرجال میں تمام تر واقفیت رکھتے تھے۔ حضرت مخدوم عبدالحق دہلوی ان کے علم اسماء الرجال کی معرفت ان کی ستائش کیا کرتے تھے۔ شیخ محمد ہاشم کے علاوہ آپ کے دو بھائی شیخ عبدالنبی وشیخ علی محمد بھی علم وفضل میں مہارت تامہ رکھتے تھے۔ شیخ عبدالنبی حافظ قرآن ہونے کے ساتھ ساتھ عربی وفارسی زبان سے کافی واقفیت رکھتے تھے اور شیخ علی محمد بھی تمام علوم متداولہ میں مہارت رکھتے تھے اور انہوں نے ایک ضخیم لغت بھی تحریر کی تھی۔

**سید حمزہ سرہندی:** عالم و فاضل تھے اور اکثر کتب متداولہ کی ورق گردانی میں مصروف رہتے تھے۔ انہوں نے علم حدیث حضرت مخدوم شیخ عبدالحق دہلوی سے حاصل کرنے کے بعد اپنے وطن سرہند واپس جا کر تعلیم و تعلم میں مشغول رہے۔

**ملا ابوالخیری سرہندی:** شیخ بایزید مدرس سرہند کے بیٹے تھے اور علوم عقلیہ و نقلیہ میں کامل مہارت کے بعد علم و فضل کے اعلیٰ مرتبہ پر فائز ہوئے۔ آپ کی شہرت کا یہ عالم تھا کہ سرہند میں موجودہ طلباء دیگر اساتذہ کی درس میں علم حاصل کرنے پر آپ کے درس کو ترجیح دیتے تھے۔

**ملا حیدر کشمیری:** علوم عقلیہ و نقلیہ میں بلند مرتبہ رکھتے تھے اور علم حدیث، مشکات و صحیحین کی تکمیل آپ نے مخدوم شیخ عبدالحق دہلوی کی خانقاہ میں رہ کر حاصل کی۔ اس کے بعد مخدوم کی اجازت لے کر اپنے وطن کشمیر تشریف لے گئے اور وہاں علوم دینی کی ترویج و اشاعت شروع کی۔ ان کا زیادہ تر وقت درس و استفادہ عوام الناس میں گزرتا تھا۔ تقویٰ اور پرہیزگاری میں یگانہ روزگار تھے۔

**حکیم مسیح الزماں:** حکیم مسیح الزماں عہد شاہجہانی کے نامور حکیم و عالم و فاضل ہونے کے ساتھ ساتھ فارسی میں شعر گوئی کا مشغلہ بھی رکھتے تھے۔ بلند ہمت ہونے کے ساتھ ساتھ علوم عقلیہ و نقلیہ کا مجموعہ اور نہایت پاک سیرت انسان تھے۔ آپ کی علمیت کا یہ عالم تھا کہ علماء و فضلاء اکتساب فیض کرتے تھے تو دوسری طرف سخاوت کا عالم تھا کہ فقراء و مساکین بھی آپ سے فیض یاب ہوتے تھے۔ آپ علم حکمت میں استاد تھے مگر بیماروں کا علاج نہ کرتے تھے کیوں کہ خود کے فن پر بھروسہ نہ تھا۔ آپ نے حرمین شریفین کی زیارت بھی کی تھی۔ فارسی شعر گوئی میں اچھا دخل رکھتے تھے۔ صاحب طبقات نے یہ اشعار تحریر فرمائے ہیں:

| | |
|---|---|
| کم لذتم و قیمتم افزون ز شمارست | گویی ثمر پیش رس باغ وجودم |
| ما بیدلان بباغ جهان هم چو برگ گل | پهلوی یك دیگر همه در خون نشسته ایم |
| عرق بر عارضش اعجاز حسنست | که بر آتش کسی شبنم ندید است |

(ص ۵۳۱)

**ملا فرید منجم:** ملا فرید منجم علم حساب و نجوم و جفر و وقف اعداد میں بے نظیر ہونے کے ساتھ ساتھ دیگر علوم و فنون میں بھی کامل دستگاہ رکھتے تھے۔ انہوں نے کئی رسائل تحریر کیے، ان کے علم و فضل اور رسائل کے بارے میں صاحب طبقات رقم طراز ہیں:

"بعضی رسائل وی خصوصاً شرح والتین از پاکی فطرت وی خبر می دهد در آخر عمر زیج بنام حضرت پادشاه دین پناه ابوامظفر شهاب الدین محمد صاحبقران ثانی شاه جهان نوشته و از فضائل و

کمالات خود نمونہ گذاشتہ بالجملہ مظہر عجائب و غرائب بودہ و فطرتی عجیب داشتہ تمام معنی بودہ و اکثر استغراق وی در دریافت امور عجیبہ بودہ. در سال ھزار سی و نہ وفات یافت" (ص۵۳۱)

**شریف خاں:** بلند پایہ عالم و فاضل ہونے کے ساتھ ساتھ عرفان وحقائق و معارف کی دولت سے بھی سرفراز تھے۔ عمر کے آخری حصہ میں زیارت حرمین شریفین سے فیض یاب ہوئے اور واپس آ کر خواجہ حسام الدین احمد کے جوار میں گوشہ نشینی اختیار کرلی۔ سنہ۱۰۴۲ھ میں اکبرآباد میں آپ کی وفات ہوئی مگر آپ کا نعش مبارک دہلی لایا گیا اور حضرت رسالت پناہ  کے قدم مبارک کے نزدیک دفن کیا گیا۔ گاہے گاہے شعر بھی موزوں کرتے تھے، یہ شعران ہی سے منسوب ہے:

اول ای ابلہ تن و باد سری پیدا کن بعد ازان در فکر کفش و جامہ و دستار شو
(ص۵۳۲)

☆☆☆

# تذکرہ اور اس کی ادبی وتنقیدی اہمیت

آزاد حسین*

'تذکرہ' عربی زبان کا لفظ ہے۔ 'لغت نامہ دہخدا' میں اس کے چودہ معانی علی اکبر دہخدا نے بیان کئے ہیں جن میں سے چند کا ذکر ذیل میں کیا جاتا ہے۔

یاد آوردن، پند دادن، یادگار، یادداشت، شهادت سفر، گذرنامه، کتابی که در آن احوال شعرا نوشته شده باشد[1]

فرہنگ عمید میں تذکرہ کا معنی اس طرح بیان ہوا ہے:

یادآوری، آنچه یادآوری شود، وسیله یادآوری، یادداشت، و نیز کتابی که در آن شرح احوال شاعران نوشته شده باشد، بمعنی گذرنامه هم می گویند''[2]

دائرۃ المعارف اسلامیہ میں بھی مذکورہ بالا معانی کے علاوہ ایک خاص معنی کا اضافہ ہے۔ اور وہ یہ ہے: قاضیوں کو عہدہ قضاۃ تفویض کئے جاتے وقت جو سند ملتی تھی اس کو بھی تذکرہ کہا جاتا تھا۔[3]

تذکرہ نگاری کا سب سے پہلے آغاز سرزمین عرب میں ہوا۔ عربوں کو اپنے حافظے پر بہت ناز تھا۔ وہ ایک زمانے تک فن تحریر سے بھی ناآشنا تھے اور جب تحریر کا چلن عام ہوا تب بھی انھیں یہ گوارا نہ تھا کہ شعراء عرب کے شعری کارناموں کو صفحۂ قرطاس پر محفوظ کرلیا جائے کیونکہ تحریری شکل میں حالات اور اشعار جمع کرنے کے عمل میں انھیں اپنے بے مثال حافظے کی توہین معلوم ہوتی تھی۔ دور جاہلیت کے شعر کی عظیم فن کاری کا ایک زمانہ معترف تھا۔ کہا جاتا ہے کہ عکاظ کے میلے میں شعرا جمع ہوکر اپنے قصائد پیش کرتے تھے اور سب سے بہترین قصیدے کو سونے کے پانی سے لکھوا کر کعبہ کی دیوار پر لٹکایا جاتا تھا۔ حضورﷺ پر قرآن نازل ہوا تو صحابہ کرام نازل ہونے والی آیات کو ہڈیوں پر، چمڑے کے ٹکڑوں وغیرہ پر لکھ لیا کرتے تھے۔ ان ہی تحریروں اور حفاظ کی مدد سے حضرت عثمان نے قرآن ترتیب دیا تھا۔ پھر بھی شعرائے عرب کا کوئی بھی تذکرہ ضبط تحریر میں نہ آسکا۔ عربی کا سب سے پہلا

---

* پروجیکٹ فیلو، مرکز تحقیقات فارسی، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

تذکرہ ابوعبدالرحمٰن بن سلام الجمعی نے تحریر کیا جس کا انتقال ۲۳۲ھ مطابق ۸۴۵ء میں ہوا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ تیسری صدی ہجری کی ابتدائی دہائیوں میں یعنی نویں صدی عیسوی کی چوتھی یا پانچویں دہائی میں یہ تذکرہ لکھا گیا ہوگا۔ ابوعبداللہ کا تذکرہ دو جلدوں میں ہے۔ پہلی جلد 'طبقات الشعراء الجاہلین' میں زمانۂ جاہلیت کے شعرا کے حالات اور کلام درج کیا گیا ہے۔ جب کہ دوسری جلد 'طبقات الشعراء الاسلامین' میں اسلامی دور کے شعراء کے حالات درج ہیں۔

فارسی شعرا کی تذکرہ نگاری کا آغاز لگ بھگ ۱۲۲۱ء میں سدید الدین محمد عوفی کے مرتب کردہ تذکرہ 'لباب الالباب' سے ہوتا ہے ویسے اس سے قبل بھی کچھ کتابیں ضبط تحریر میں آچکی تھیں جن میں شعرائے فارسی کے بارے میں معلومات مل جاتی ہیں مگر ماہرین کے مطابق وہ کتابیں تذکرے کی تعریف میں نہیں آتی۔ 'لباب الالباب' جس کو سدید الدین محمد عوفی نے ہندوستان کے مشہور و معروف مقام گجرات پٹن میں لکھا، عوفی نے اس تذکرے میں تین سو شعرائے فارسی کا ذکر کیا ہے۔ دو جلدوں اور بارہ ابواب پر مشتمل اس تذکرے کے ابتدائی چار ابواب میں فن شاعری سے متعلق بحثیں ہیں۔ اس کے بعد ایک طویل عرصے تک فارسی شعرا کا تذکرہ نہیں ملتا۔ ۱۴۸۷ء میں دولت شاہ سمرقندی نے ''تذکرۃ الشعرا'' تحریر کیا جس میں ۱۵۱ شعرا کے مختصر حالات اور نمونۂ کلام درج ہیں جن میں دس عربی شعرا کا ذکر بھی شامل ہے۔ ہندوستان میں اس کے علاوہ بھی فارسی شعرا کے تذکرے لکھے گئے جن میں سلطان محمد فخری ہروی کا تحریر کردہ تذکرہ ''روضۃ السلاطین'' اولیت رکھتا ہے۔ یہ تذکرہ ۱۵۲۹ء اور ۱۵۵۴ء کے درمیان لکھا گیا تھا۔ اس کے بعد فخری ہروی نے ۲۳؍ خاتون شعرا کا تذکرہ تحریر کر کے شہنشاہ اکبر کی تخت نشینی کے بعد اس کی خدمت میں پیش کیا۔ بعد ازاں 'نفائس المآثر'' مؤلفہ میر علاوالدولہ قزوینی ۱۵۵۶ء، مجمع الفضلا، مولفہ محمد عارف بقائی ۱۵۹۲ء اور اس کے علاوہ کئی دوسرے تذکرے لکھے گئے۔

**سیر الاولیا:**

صوفیہ کے تذکرے کے موضوع پر برصغیر ہندوپاک میں ازمنہ وسطی کے سب سے معروف اور مقبول سلسلہ تصوف ''چشتیہ نظامیہ'' کے مشائخ کے حالات وتعلیمات پر لکھا جانے والا سب سے پہلا تذکرہ ہے۔ جس سے بعد کے تذکرہ نگاروں نے بھی استفادہ کیا۔ یہ تذکرہ سلطان فیروز شاہ تغلق کے عہد حکومت ۷۹۵-۷۵۲ھ/ ۱۳۸۸-۱۳۵۱) کے درمیان لکھا گیا۔ اس کے مصنف محمد بن مبارک ملقب بہ میر خورد تھے جو سلطان المشائخ حضرت نظام الدین اولیاء (م: ۷۲۵؍۱۳۲۴) اور ان کے خلیفہ و جانشین شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلی (م: ۷۵۷؍۱۳۵۷) کے مخصوص مریدوں اور عقیدت مندوں میں سے تھے جن کی زندگی کا بیشتر حصہ انہیں دو بزرگوں کی خدمت اور صحبت میں گذرا تھا۔

## سیر العارفین:

تذکرے کے موضوع پر یہ شیخ جمالی کی مشہور منثور تصنیف ہے۔ یہ کتاب ہندوستان کے چند معروف صوفیاء کرام کے حالات پر مشتمل ہے کتاب کی زبان سادہ ہے مگر مترادفات سے پر ہے۔ اس میں مندرجہ ذیل صوفیائے کرام کے حالات مذکور ہیں:

حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ، شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی، حضرت شیخ قطب الدین بختیار کاکیؒ، حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر، حضرت صدر الدین عارفؒ، حضرت نظام الدین اولیاءؒ، حضرت رکن الدین ابوالفتح، حضرت شیخ نجیب الدین متوکلؒ، حضرت حمید الدینؒ ناگوری، حضرت جلال الدین تبریزی، حضرت شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلویؒ، حضرت جلال الدین مخدوم جہانیان جہان گشت، حضرت شیخ سماء الدین کنبوہؒ، حضرت شیخ ملکؒ یار پران، حضرت عین الدینؒ قصاب، حضرت شیخ حسنؒ افغان، حضرت عین الدینؒ قصاب۔

یہ کتاب (۹۳۸ھ-۹۴۱) کے درمیان پایہ تکمیل کو پہنچی۔ مؤلف نے اسے سلطان ہمایوں کے نام معنون کیا۔ کتاب میں مذکورہ صوفیائے کرام کے حالات وکوائف بڑی عقیدت اور تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں ساتھ ہی مؤلف نے اپنے سفر کے حالات، تجربات اور دوران سفر علماء ومشائخ سے ملاقات کو بھی بیان کیا ہے۔ جس سے اس کتاب کی اہمیت مزید بڑھ جاتی ہے۔ اس کتاب کے خطی نسخے ہندوستان وپاکستان کے بیش تر کتب خانوں میں پائے جاتے ہیں۔ یہ کتاب ۱۳۱۱ھ میں مطبع رضوی دہلی سے سید حسن صاحب کی کوشش سے شائع ہو چکی ہے۔ مگر وہ اب کمیاب ہے، اس کتاب کے تالیف کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ شیخ جمالی جب بیرونی ممالک کے اسفار سے وطن واپس آئے تو ایک طویل عرصہ کے بعد ان کے کچھ دوستوں نے ان سے سفر کے حالات، مقدس مقامات اور ہم عصر صوفیاء کے حالات وواقعات کو قلم بند کرنے کی فرمائش کی۔ جمالی نے دوستوں کی اسی فرمائش پر یہ کتاب تالیف کی۔ اسی وجہ سے اس کتاب کے بیان کردہ واقعات میں نہ تاریخ وصال درج ہوا ہے اور نہ واقعات میں تسلسل ہے۔ جو واقعہ جس وقت یاد آ گیا وہیں لکھ دیا گیا۔ نیز حالات واقعات کو مختصر اور بزرگوں کے کشف وکرامات کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

## اخبار الاخیار:

اس کتاب کی تصنیف کے سلسلے میں عبد الحق محدث دہلوی اخبار الاخیار کے دیباچہ میں لکھتے ہیں کہ عرب وایران کے اولیا کے حالات تو ارباب معارف کی کتب ورسائل میں مدون ہیں۔ اس لئے دل میں یہ خیال آیا حضرت پیر دستگیر شیخ العالم، غوث الاعظم، فرد احباب، قطب الاقطاب، غوث الثقلین شیخ محی الدین ابو محمد عبد القادر الحسنی الجیلانی کے تذکرہ کے بعد ہندوستان کے مشائخ کے حالات قلمبند کئے جائیں کیونکہ ہمارا ملک محبان خدا اور اولیاء اللہ کا خاص مرکز رہا ہے اور اگرچہ بعض مشائخ کے حالات بقید تحریر آ چکے ہیں لیکن اکثر علماء،

صلحا اور اتقیا جو فتح اسلام کے ابتدائی دور میں اس ملک میں پیدا ہوئے اور اپنے زمانہ کے مشہور بزرگوں میں سے ہیں ان کے تفصیلی حالات میں کوئی مخصوص کتاب نہیں ملتی بلکہ بعض ملفوظات میں یا خاص و عام کی زبان سے ان کا کچھ تذکرہ مل جاتا ہے۔ نیز وہ مشائخ متاخرین جو ماضی کے قریب میں گزرے ہیں ان کے حالات و مناقب بھی ضبط تحریر میں نہ آسکے بلکہ ان کے ہمعصروں کی زبان پر ہیں۔ اس لئے اس کتاب میں جو حقائق و اسرار کا ایک خزانہ ہے حضرت معین الدین چشتی کے ابتدائی دور سے ۱۰۹۹ھ تک (جو اس کتاب کی تصنیف کا زمانہ ہے) تمام اولیائے کرام اور ارباب یقین کے وہ احوال جو مشائخ چشتیہ کی کتب و رسائل میں مذکور اور معتبر راویوں سے منقول ہیں نہایت تحقیق و تفتیش کے بعد جمع کر دیا ہے نیز ان صلحا و علماء کے حالات بھی سپرد قلم کئے گئے ہیں جو اپنی امتیازی شان کے ساتھ مشہور تھے۔ ان اولیا و صلحاء کے حالات و صلاح حال، تقوی، دیانت و امانت میں ضرب المثل تھے۔ اور اطراف عالم کے وہ علماء جو ہندوستان میں مقیم ہو گئے تھے ان میں سے بعض ایسے بھی ہیں جن کی ولایت و کرامت مشہور نہیں ہے لیکن اہل مجلس ان کا ذکر کرتے ہیں اور کسی نہ کسی طرح ممتاز تھے۔ اس وجہ سے کتاب کا نام اخبار الاخیار فی اسرار الابرار رکھا گیا۔ اس کے علاوہ بھی فارسی زبان میں بیشمار تذکرے لکھے گئے اور انھیں مقبولیت کا درجہ حاصل ہوا۔

اردو شعرا کے تذکرے بھی لکھے گئے جنھیں تین مختلف زمروں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ پہلے زمرے میں وہ تذکرے آتے ہیں جو فارسی زبان میں لکھے گئے۔ دوسرا زمرہ ان تذکروں کا ہے جو اردو میں لکھے گئے۔ بیسویں صدی میں ایک نیا رجحان سامنے آیا کہ علاقائی منطقہ واری اور اصناف کی بنیادوں پر تذکرے لکھے جائیں جیسے شعراء اجمیر، شعراء حیدرآباد، شعرائے محبوب نگر، نعت گو شعراء حیدرآباد، اردو کے ہندو مرثیہ گو شعراء وغیرہ ان تمام کو تیسرے زمرے میں رکھا جا سکتا ہے۔

## فارسی میں لکھے گئے اردو شعراء کے تذکرے:

اردو شعرا کے تذکرہ لکھنے کی روایت ایران سے آئی جہاں فارسی شعرا کے تذکرے لکھنے کا رواج تھا۔ چونکہ ہندوستان میں فارسی علمی وادبی زبان کا مرتبہ رکھتی تھی اور علمی کام بھی اسی زبان میں کئے جاتے تھے۔ اس لئے ابتدائی تذکرے فارسی میں لکھے گئے جن میں شعراء کے حالات مختصر بیان کئے گئے اور ان کے کلام پر مختصرا تبصرہ بھی کیا گیا اور ساتھ ہی نمونہ کلام بھی درج کر دیا گیا۔ ان تذکروں میں عموماً سن پیدائش، تاریخ وفات اور زندگی کے حالات کا ذکر کم ہی ہوتا تھا۔ تذکرہ نگار کی کوشش ہوتی تھی کہ وہ شاعر کی فنی حیثیت واضح کرے کیونکہ اس دور کا تنقیدی مزاج یہ تھا کہ شاعر کے کلام کی خوبیاں، صنائع، بدائع، زبان، محاورہ بندی وغیرہ سے متعلق وضاحت کر دی جائے۔ ان تذکروں کے مطالعے سے ہمیں تذکرہ نگار کے دور کے تنقیدی رجحانات، خود تذکرہ نگار کا ذوق شعری اور تذکرہ نگار کے دور کی تہذیبی وادبی روایتوں کا ہلکا سا خاکہ ملتا ہے۔

فارسی زبان میں لکھے گئے اردو شعرا کے تذکروں میں میر کا نکات الشعرا، حمید اورنگ آبادی کا گلشن گفتار، سید فتح علی گردیزی کا تذکرہ ریختہ گویان، قائم چاند پوری کا مخزن نکات، عنایت اللہ فتوت کا ریاض حسنی، میر حسن کا تذکرۂ شعرائے اردو، شیفتہ کا گلشن بے خار، مصحفی کا عقد ثریا، ریاض الفصحا اور تذکرہ ہندی کے علاوہ سرور کا عمدۂ منتخبہ اہم ہیں۔

## تذکروں کی تنقیدی اہمیت:

تذکرہ نگار کے سامنے تذکرہ نگاری کی بنیادی اہمیت شاعروں کے کلام اور ان کے حالات کو محفوظ رکھنا تھا۔ اس کے ساتھ ہی تذکرہ نگار، شاعروں کے کلام پر مختصر طور پر اظہار خیال بھی کرتے تھے۔ اسی اظہار خیال اور کالم کے متعلق اصلاح اور آرا کو تنقیدی اہمیت حاصل ہے۔ یہ تنقیدی آرا نہ تو بہت واضح ہیں اور نہ ہی موجودہ پس منظر میں ہمیں کوئی وافر اور خاطر خواہ مواد فراہم ہوتا ہے۔ یہ ضرور ہے کہ ان اشاروں سے ہمیں ایسی راہیں ملتی ہیں جن سے اس دور کی تنقیدی بصیرت کا اندازہ ہو جاتا ہے۔

تذکروں کی تنقید کو پرکھنے کے اور سمجھنے کے لئے ہمیں پہلے اس دور کی شعری نظریات اور معیار کے معلوم کرنے کی ضرورت ہوگی جو اٹھارہویں صدی میں بالعموم رائج تھے۔ چونکہ تذکرہ نگاری کی ابتداء عہد میر وسودا میں ہوئی اس لئے پہلے اس دور کے شعری اور ادبی نظریات کو بیان کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے، تا کہ اسی پس منظر میں تذکروں کی تنقید اور آرا کو پرکھنے کی کوشش کی جائے۔

مغلیہ عہد میں ادبی وشعری زبان فارسی تھی، لیکن جب یہ حکومت کمزور ہونی شروع ہوئی تو مقامی زبان اردو، ریختہ یا اردوئے معلی کا زور بڑھنے لگا۔ ۱۷۰۷ء میں اورنگ زیب کی وفات کے بعد حکومت کے کمزور ہونے کے ساتھ ساتھ ریختہ یا اردو زبان نے فارسی کی جگہ لینی شروع کر دی۔ دکن میں یہ زبان پہلے ہی شعری وادبی زبان بن چکی تھی اور اپنی ترقی کی کئی منزلیں طے کر چکی تھی۔ لیکن شمالی ہند میں اب تک فارسی کا اس قدر غلبہ تھا کہ ادبی اور شعری استعمال کے لئے اہل ادب اسے قابل اعتنا نہیں سمجھتے تھے۔ جب شمالی ہند میں اردو شاعری کی ابتداء ہوئی تو اولین دور کے تقریباً تمام شعراء ایسے تھے جو فارسی زبان کے بڑے شاعر اور عالم وقت تھے۔ اردو شعر وادب کی پرورش اور ترقی فارسی زبان کے عالموں کے ہاتھ ہوئی تھی۔ اس لئے اس دور میں شاعری کا معیار وہی تھا جو بالعموم فارسی شاعری میں مستعمل تھا۔

فارسی اور اردو دونوں زبان کے عالموں کے سامنے تقریباً ایک سے ہی معیار شعر ملحوظ خاطر رہے۔ یہ علمائے ادب لفظ کو شعر پر ترجیح دیتے تھے۔ عربی کے مشہور ناقد ابن خلدون کا خیال ہے کہ معانی الفاظ کے تابع ہوتے ہیں، باتیں تو ہر ایک کے ذہن میں ہوتی ہیں لیکن انھیں لفظوں میں منتقل کرنا اور شعر کے قالب میں ڈھالنا ہی

اصلاً شاعر کا کمال ہے۔ الفاظ کی اہمیت کے علاوہ عربی اور فارسی شاعری میں مندرجہ ذیل اصول ومعیار کو مدنظر رکھا جاتا تھا۔ علم معانی، علم بیان، علم بدیع، علم عروض اور علم القوافی۔

ان تمام علوم کی وضاحت مختلف علما نے ان الفاظ میں کی ہے۔

**علم معانی:** علم معانی کا تعلق الفاظ کے موزوں انتخاب سے ہے اور اس کے اہم ترین مباحث یہ ہیں: مترادفات، محاورہ اور روزمرّہ، فصاحت وبلاغت، ایجاز ومساوات واطناب، حذف وغیرہ۔[۴]

**علم بیان:** علم بیان تشبیہ، استعارہ، مجاز مرسل اور کنایہ کی تشریح وتوضیح کرتا ہے۔ اس سے وہ علم مراد ہے جس کی مدد سے ایک ہی معنی کو مختلف اور متعدد طریقوں سے ظاہر کرسکتے ہیں۔ اس طرح کے ایک معنی دوسرے معنی سے زیادہ صاف ہوں۔[۵]

**علم بدیع:** علم بدیع وہ علم ہے جس سے تحسین وتزئین کلام کے طریقے معلوم ہوتے ہیں۔[۶]

**صنائع وبدائع:** صنائع وبدائع (لفظی ومعنوی صنعتوں) کے استعمال کی غایت یہ ہے کہ عمل تخلیق کے دوران فنکار انتخاب الفاظ میں احتیاط سے کام لے۔[۷]

علم معانی، بیان، بدیع، عروض اور علم قافیہ پر فارسی میں متعدد کتابیں لکھی گئی ہیں۔ یہی کتابیں اردو اور فارسی شاعروں اور عالموں کے لئے مشعل راہ کا کام دیتی تھیں۔ جو لوگ اتنی استعداد نہیں رکھتے تھے کہ ان کتابوں سے براہ راست استفادہ کرسکیں تو وہ شاعری میں کسی بزرگ شاعر کو اپنا استاد بنا لیتے تھے۔ استاد کا کام انھیں اصولوں کی بنیاد پر شاگرد کے کلام سے ان معائب کو دور کرنا تھا جن کا تعلق ادائے مطلب یا انداز بیان سے تھا۔ عہد میر و سودا پر ہی موقوف نہیں، یہ اصول وضابطے کم وبیش داغ اور امیر مینائی کے دور تک ملحوظ خاطر رکھے جاتے تھے۔ اہل فن انھیں اصولوں کو سامنے رکھ کر شعر اور شاعر کے متعلق اپنی رائے پیش کرتے تھے۔

تذکروں کی ضرورت اور تنقیدی اہمیت پر علمائے ادب نے جو رائیں پیش کی ہیں ان میں خاصا اختلاف ہے۔

تذکرے کا فن ایک بحر ناپیدا کنار اور اسرار ورموز سے لبریز موضوع ہے۔ نامور علماء وفضلا نے اس پر اپنی جولانی طبع دکھائی ہے۔ فارسی زبان میں بے شمار کتابیں صوفیا، علماء، شعرا، ادباء کے تذکرے کے حوالے سے لکھی گئی ہیں۔ نفائس الامراء، تذکرۃ الشعرا، ریاض العارفین، آسمان سخن، حیات الشعرا، تذکرہ ناظم تبریزی، وغیرہ فارسی زبان میں تذکرے کے موضوع پر لکھی گئی مشہور اور مقبول کتابیں ہیں۔

حواشی:

۱- لغت نامہ، ص۵۱۴
۲- فرہنگ عمید، ص۳۰۸
۳- دائرۃ الاسلامیہ، لاہور، ج۔۶، ص۱۸۵
۴- اصول انتقادیات ادبیات ص۸۷۱
۵- آئینہ بلاغت ص۹۱
۶- تسہیل البلاغت ص۱۶۷
۷- اصول انتقادیات ادبیات، ص۲۹۲



take these literary constructs to appropriate signification. Appropriate adaptation and changes are needed at the level of education policy and the selection of literature for research for ensuring participation of the scholars and intelligentsia in the process of reconnoitering the world of Khusrau and Tazkirah.

This will lead to a reclaim of the past and remapping of history by those who had long ago lost their right to do so in the progression of the modern world.

## References:


- Browne, http://www.scribd.com/doc/59513735/IRAN-in-the-20th-Century-Historiography-and-Political-Culture
- Fanon, Frantz. 'On National Culture', in *The Wretched of the Earth*, trans. Constance Farrington (Penguin: Harmondsworth 1967), 166-99.
- Losensky, Paul and Sunil Sharma (Trans.) *In the Bazaar of Love: The Selected Poetry of Amir Khusrau*. Penguin Books India, New Delhi, 2011.
- Pritchett, Frances W. www.columbia.edu/itc/mealac/**pritchett**/00fwp/.../**literary**_culture.pdf
- Sharma, Sunil. Amir Khusraw: *The Poet of Sufis and Sultans*. metro-natshar-31-71.brain.net.pk/articles/1851683623.pdf


***

Khusrau's masnavis and other works are thus knowledge texts that function as a bridge among different cultures and communities. They are significant in reviving the names and the works of many poets of the bygone centuries. They provide examples of the works of a large number of 13th and 14th centuries poets. His works are biographical compendia of lives, often of a hagiographical nature, but also celebrating skills (such as those of calligraphers and poets), spiritual group of Nizamuddin, residents of Delhi, etc.Tazkirahs are documents that have history as the context as we see various rulers being praised and eulogized in Khusrau's masnavis and qasidahs. Besides the presence of these documents as the representative literary period in history they also make history a cotext.

Tazkirah-writing is a way into the past based on the reclaiming involving the historicity of text as well as the textuality of history because texts like Khusrau's 'Nuh Siphir' have historical context as well as a role for history being played in shaping them as pieces of literature. They not only document the personality of the subject of the text but also the psychology and social sphere of author. Khusrau claims, acknowledges and displays that bias and beliefs are present in literary work. The shifting interests of Khusrau along with the change in the regime focuses on power relationships are depicted in the evolving subjects of the masnavis.

Reclaiming of the obliterated past and remapping of history that emerged out of colonial historiographies turn into a reality in the wake of the multitudes of histories and information compendia offered in Khusrau's world. Tazkirah in its literal sense of the word as well as the traditional connotations is an ideal document that gives us accounts of the history, its cultural constructs, signification of the intellect and the oldness of the civilizations. Such texts need interdisciplinary critiquing across different disciplines of literature, languages and history.

Departments of studies in Social Sciences do not find the discussions on the relevance of documentations like tazkirahs new to their fields of studies. Besides, the departments of Persian language and literature remain the only platform where the poets like Khusrau get recognition in India. In the world of translation studies in 21st century it is imperative to reclaim the past of Indian civilization in its true sense that is by ensuring a global status and repute to the poets and literary traditions like Khusrau and tazkirah writing. This can only happen when these text do not simply remain within the confines of researches in historical perspective or the oriental languages perspective. The global medium of English language will

This masnavi which can be considered close to tazkirah writing through the above mentioned instances is replete with things of immense historical and sociological interest and may safely be claimed to be a composition unique, in style and spirit.

Among His prose works Ijaz-i-Khusrawi 719 H:

According to Khusrau the nine different styles of prose current in his time were as follows:

i) The style of sufis and saints, which is of two kinds:-
   a. Of men of 'gravity and stations', like that to be met with in Kash-ul-Mahjub
   b. Of men of States like what we have in the works of al-Ghazzali
ii) The style of the research scholars which is simple, forcible and convincing. Examples: the Persian books of Al-Ghazzali
iii) The style of epistle writers: neat and elegant, a mixture of Arabic and Persian juduiciously worked up, the best specimen of which is provided by the translator of Baha-i-Baghdad.
iv) The style of scholars and savants: a technical language suited to each of the various sciences employed.
v) The style of the orators and lecturers. It may be plain or coloured.
vi) The style of teachers, which is like a slippery stone on the roadway by a clumsy workman- is avoided by the wise but causes many a fool to stumble'. The lovers of this style are mostly obstinate and deaf to the criticism of the wise.
vii) The style of the common folk. It is plain, simple and to the point.
viii) The style of workers, craftsmen, suited to their various professions. It is free from all affection or ornament.
ix) The style of humourous writers, buffoons and clowns: a style particularly adapted for amusing and creating a sense of the droll and the ridiculous.

Afdal-ul-Fawaid: a collection of sayings of Nizamuddin Auliya. Its language is simple, easy and unadorned by any figure of speech. Provides a good specimen of persianas it was spoken in Khusrau's time.

i) Gives information of the spiritual things.
ii) Details of Khusrau's spiritual career and about his contemporaries.
iii) The frequenting to the assemblies of the saints and listening to saintly utterances, convivial songs of the qawwals that kept them awake and restless with spiritual ecstasy.

3. Nuh Siphir, 718 H: This book celebrates the glory of Mubarak Shah Khalji's reign. The poem is divided into nine parts, each being named a 'siphir' peculiar to one of the nine heavenly bodies.
   - i) Siphir 1: Mubarak Shah's accession to throne.
   - ii) Siphir 2: An account of Mubarak Shah's buildings, the completion of the new Palace constructed by his father, Alauddin, and the erection of a large congregational mosque, description of Delhi and praises of Delhi with its superiority over other big cities of Asia.
   - iii) Siphir 3: It consists of almost entirely of the praises of India and contains valuable bits of information about its climate, its flowers, its birds and other animals, its sciences, religions and languages.

   Following extract from 'Nuh Siphir' explicates the historical value of the text:

   Hindavi was the language from old times; when the Ghurids and Turks arrived, Persian began to be used and every high and low person learnt it ... As I belong to India, it is only fitting to talk about it. There is a different language in every regon of this land. Sindi, Lahori, Kashmiri, Kibar, Dhaur Samundari, Tilangi, Gujar, Ma'bari, Gauri, the languages of Bangalah, Avadh, Delhi and its enviorns, all these are Hindavi, i.e. Indian languages, current since the olden days and commonly used for all kinds of speech.

   The above discussion provides a useful insight into the mapping of the languages of the world from historical point of view.
   - iv) Sixth Siphir: describes picturesquely the birth of the son of Mubarak Shah.
   - v) Seventh Siphir describes the gaiety and celebrations on the occasion of the birth of the prince.
   - vi) Ninth Siphir: speaks of the excellence of poetry and boasts of the high rank achieved by the poets of India of that age.

This masnavi is full of a radiance of satisfaction, a pride for the land of his birth, the glory of the monarch, his life, Delhi's culture, languages and history of that period. He handles historical facts like poetic fancies and knits them together with devotion, skill and perfect amalgamation that an epic looks like a romance.

It contains the memoirs of coeval and non- coeval poets as well as their works. Tazkirah thus acquires the role of traditional historiography. History of India needs to be relooked through the perspectives provided by the traditional historiographies like tazkirahs.

Amir Khusrau is venerated and credited for his contribution to Persian and Hindavi literature. He has significantly contributed to Tazkirah tradition in that his masnavis, narrative poems and prose works act as frontrunners of the tazkirah tradition in Persian which went on to flourish in India in the centuries that followed Khusrau. Although his works have not been referred as tazkirah writing but the quintessential documentations of culture, society, people and languages of a time which signify tazkirah writing are profusely present in Khusrau's works. A brief discussion of Khusrau's major works that follows foreground the richness of content and knowledge that is attributed to a tazkirah. Significantly, the co-text and context that history becomes here for literature make Khusrau's contribution all the more important for the tradition of tazkirah.

Ghurrat-ul-Kamal (693 H): A preface which is very full and gives briefly the outlines of the poet's biography. It comprises of interesting discussions about the merits of poetry, the superiority of Persian poetry over Arabic poetry, the excellence of language and verse of India, the different classes of poetry, and the various methods of acquiring mastery over this art.

Baqiya-Naqiya (716 H): The fourth Diwan by Khusrau. The Preface has a description of the four orders of poetry which he compares to the four elements, i.e. earth, water, air and fire. The qasidas in this diwan are in praise and description of Alauddin Khilji. It also has two lovely poems describing the month of Ramadan and Id.

Nihayat-ul-Kamal: (Fifth Diwan): After the death of Ghiyasuddin Tughlaq Shah and the accession to the throne of his son Mohammad Tughlaq. There are panegyrics on Qutubuddin Mubarak Shah, his son and his sons.

The Historical Masnavis of Khusrau:

1. Qiran-us-Sa'dain: A quarrel between Bughra Khan, the son of Balban and Kaiqobad, the son of the former who succeeded his grandfather to the throne of Delhi and their meeting and reconciliation on the bank of river Saryu.
2. Miftah-ul-futuh: Describes four victories achieved by Jalaluddin Firuz Khalji within the course of one year.

knowledge. To decide: when did India the nation with its present face and identity emerge as an imagination is difficult but one can confidently say that the secular India the land of multi-cultural ethos was envisioned as early as in 13th century. Amir Khusrau's works enshrine the compositeness of Indian cultures which would go on to lay the foundation of India the country and nation.

The traits of un-enlightenment, backwardness and old fashioned that are often attributed to the Medieval world have connections with what was the condition of Europe in the middle ages. The re-awakening of learning and knowledge brought a change in the Western world that is termed as Renaissance.

Tazkirah writing, approximately was initiated in the 13th century which coincided with the Medievalism of Europe and reached a peak of perfection and proliferation in the 18 & 19 centuries, when over 150 Persian Tazkirahs were compiled (Golchin-e-Maani, 1984), but only a few of them have been published. The word tadhkirah means "a memorial" Tazkirah (the Persian form) collections of the lives of poets, mystics, calligraphers common in later periods, especially in Iran and South Asia. They present lives through anecdotes and offer further narrative biographical material on the subject of the notice. If there weren't any Tazkirahs, we could never know poets whose names are not mentioned in other books and those who could be dropped out or neglected for some reasons or might not be explained in detail in history or subject-oriented books but fortunately Tazkirah writers penned and recorded them. The Tazkirah tradition like almost other literary genres situates itself right at the intersection of social reality and literary convention (Pritchett).

Tazkirahs are rooted in constant and influential attempts of scholars and occupy a specific position in the history of Persian Literature. Browne opines that:

> They are considered to be personified, ancient and immemorial documents of The Eastem heritage. These qualities have turned Tazkirahs into milestone in the study of Persian Literature (Browne, 1928, 36).

Tazkirahs not only signify the history of literature but also the literariness of history. They are about the history of the times, the problems of the places and some political conditions of the governors of the periods as well as some other outstanding features of them. A Tazkirah also deals with the story of a person's life in relation to the times when he or she lived.

